ہمارے متقدمین و متاخرین اصحاب کے درمیان اس بابت کوئی اختلاف نہیں کہ ایک صحابی کا قول بھی ان مسائل میں حجت ہے، جن کا حکم جاننے میں قیاس کا کوئی دخل نہیں۔

چنانچہ حضرت انسؓ کے قول پر حیض کی کم سے کم مدت تین دن اور زیادہ سے زیادہ دس دن، حضرت عبداللہ بن عمرو بن ابی العاصؓ کے قول پر نفاس کی زیادہ سے زیادہ مدت چالیس دن، حضرت عائشہؓ کے قول پر حمل کی زیادہ سے زیادہ مدت دو سال اور حضرت علیؓ کے قول پر مہر کی کم سے کم مقدار دس درہم حنفیہ نے مقرر کی ہے، کیوں کہ مقدار اور مدت کی تعیین میں اجتہاد کو کوئی دخل نہیں۔

(۲) کوئی ایسا مسئلہ ہو جس میں اجتہاد کی گنجائش ہو اور ایک ہی صحابی کا قول منقول ہو، اس صورت میں اختلاف ہے، ابوبکر جصاص رازیؒ، ابوسعید بردعیؒ، فخر الاسلام بزدویؒ، شمس الائمہ سرخسیؒ اور ابوالیسرؒ وغیرہ کی رائے پر اس صورت میں بھی قول صحابی حجت ہے اور اس پر عمل واجب ہے،(۱) اور نسفیؒ کا بیان ہے: ''علی ھذا أدرکنا مشائخنا''۔(۲)

یہی رائے مالکیہ کی ہے، یہی ایک قول امام احمدؒ کا ہے اور یہی امام شافعیؒ کا قول قدیم تھا۔(۳)

امام کرخیؒ اور قاضی ابوزید دبوسیؒ کا خیال ہے کہ ایسی صورت میں قول صحابی حجت نہیں؛ بلکہ قیاس پر عمل کیا جائے گا،(۴) شوافع کرتے ہیں کہ یہی امام شافعیؒ کا قول جدید ہے،(۵) پہلے نقطۂ نظر اور اس کے دلائل پر امام سرخسیؒ نے شرح و بسط کے ساتھ روشنی ڈالی ہے،(۶) اور دوسرے نقطۂ نظر کو کرخیؒ نے دلائل و براہین کی قوت کے ساتھ واضح کیا ہے۔(۷)

---

(۱) التقریر والتحبیر: ۲/۳۱۰۔ (۲) کشف الاسرار مع نور الانوار: ۲/۱۷۴۔

(۳) التقریر والتحبیر: ۲/۲۱۰۔ (۴) حوالۂ سابق، نیز دیکھئے: الاقوال الاصولیہ للکرخی: ۹۲، باب قول الصحابی۔

(۵) دیکھئے: الاحکام فی اُصول الاحکام للآمدی: ۲/۳۵۷۔

(۶) اُصول السرخسی: ۲/۱۰۸۔

(۷) دیکھئے: الاقوال الاصولیہ للامام کرخی: ۹۲۔

سرخسی نے اس صورت میں بھی قول صحابی کے معتبر ہونے کے سلسلہ میں امام ابوحنیفہؒ اور صاحبینؒ کا نقطۂ نظر اس طرح نقل کیا ہے :

● قیاس کا تقاضا تھا کہ وضوء اور غسل جنابت دونوں ہی میں کلی اور ناک میں پانی ڈالنا سنت ہو ؛ لیکن عبداللہ ابن عباسؓ کے قول کی بناء پر قیاس کو ترک کر دیا گیا اور وضو میں سنت اور غسل میں واجب قرار دیا گیا۔

● قیاس کا تقاضا تھا کہ خون زخم پر ظاہر ہو اور اپنی جگہ سے نہ بہہ پایا ہو تب بھی وضو ٹوٹ جاتا ؛ لیکن عبداللہ ابن عباسؓ کے قول کی بنا پر ہم نے اس صورت کو ناقض وضو قرار نہیں دیا۔

● اگر کسی شخص کی ایک شب و روز یا اس سے کم نمازیں بے ہوشی کی حالت میں گذر جائیں تو از روئے قیاس قضاء واجب نہ ہونی چاہئے ؛ لیکن حضرت عمار بن یاسرؓ کے قول کی بنا پر قضاء واجب قرار دی گئی۔

● از روئے قیاس مریض موت کا اپنے وارث کے حق میں اقرار معتبر ہونا چاہئے ؛ لیکن حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے قول پر اس کو نامعتبر قرار دیا گیا۔

● کوئی شخص اس طرح خرید و فروخت کا معاملہ طے کرے کہ اگر میں تین دنوں تک قیمت ادا نہ کر پایا تو ہمارے درمیان بیع نہیں ، تو قیاس کا تقاضا ہے کہ یہ معاملہ فاسد ہو ؛ لیکن امام ابوحنیفہؒ اور امام ابویوسفؒ نے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے قول پر اس معاملہ کو درست قرار دیا ہے۔

● اگر ''اجیر مشترک'' کے پاس سے سامان کسی ایسے سبب سے ضائع ہوگیا ، جس سے بچنا بھی ممکن تھا تو قیاس یہ ہے کہ اجیر پر اس کا ضمان نہ ہو ؛ لیکن امام ابویوسفؒ اور امام محمدؒ نے حضرت علیؓ کے قول کی بناء پر اس کو ضامن قرار دیا۔

● امام محمدؒ نے محض حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور حضرت جابرؓ کے قول کی بناء پر حاملہ عورت کو ایک سے زیادہ طلاق دینے کو خلافِ سنت قرار دیا۔(۱)

---

(۱) ملخص از : اُصول السرخسی : ۲/۶-۱۰۵۔

حقیقت یہ ہے کہ یہ محض چند مثالیں ہیں، ورنہ فقہ حنفی میں اس کی بہت سی نظیریں ملتی ہیں کہ قیاس واجتہاد کے بجائے ''اقوال صحابہ'' کومشعل راہ بنایا گیاہےاور عقل پر بہرحال نقل کو ترجیح دی گئی ہے، فقہ حنفی کے اس مزاج و مذاق اور مسلک وطریق پر خود امام صاحبؒ کا قول شاہد عدل ہے کہ :

إن لم أجد في كتاب الله ولا سنة رسول الله آخذ بقول من شئت وأدع قول من شئت منهم ولا أخرج من قولهم إلى قول غيرهم ۔ (۱)

اگر قرآن و حدیث میں حکم نہ ملے تو صحابہ میں سے جس کا قول مناسب سمجھتا ہوں لیتا ہوں، اور جس کا مناسب خیال کرتا ہوں چھوڑ دیتا ہوں؛ لیکن ان کے قول سے باہر نہیں جاتا۔

اب اگر کسی خاص مسئلہ میں امام صاحب نے قول صحابی کو نہ لیا ہو تو سمجھنا چاہئے کہ اس کی کوئی اور وجہ ہوگی، یا صحابہ میں اس مسئلہ میں ایک سے زیادہ رائیں رہی ہوں گی جو امام صاحب کے علم میں آئی ہوں گی، ان ہی میں آپ نے ترجیح کا راستہ اختیار کیا ہوگا۔

(۳) اگر کسی مسئلہ میں صحابہ کے ایک سے زیادہ اقوال ہوں تو پھر امام صاحب ان میں سے انتخاب کرتے ہیں اور جو قول قرآن سے قریب تر اور مزاج دین سے موافق تر محسوس ہوتا ہو، اس کو اختیار کرتے ہیں۔

(۴) فقہ حنفی کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ امام صاحب بعض اوقات آثار صحابہ سے خبر واحد میں تخصیص کے بھی قائل ہیں مثلاً: حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے :

ليس على المسلم في عبده ولا فرسه صدقة ۔ (۲)

مسلمان پر اس کے غلام اور گھوڑے میں زکوٰۃ نہیں ہے۔

---

(۱) المدخل للبیہقی، حدیث نمبر:۲۴۵۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الزکوٰۃ، حدیث نمبر:۹۸۲۔

اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ گھوڑوں میں زکوٰۃ کا واجب نہ ہونا ان گھوڑوں کے ساتھ مخصوص ہے جو جہاد کے لئے استعمال کئے جائیں ،(۱) ایسے ہی مرتد کے بارے میں حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے مروی ہے: ''من بدّل دینہ فاقتلوہ'' (جس نے اپنا دین بدل لیا، اس کو قتل کردو)۔

اور عبداللہ بن عباسؓ ہی سے یہ بھی مروی ہے کہ عورت مرتد ہوجائے تو اسے قتل نہ کیا جائے ؛ چنانچہ حنفیہ نے عورت کو ارتداد کی بناء پر سزائے قتل سے مستثنیٰ کیا ہے، ان کے نزدیک اسے قید میں رکھا جائے گا؛ تا آں کہ وہ تائب ہوجائے۔

اسی طرح حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ :

إذا أقیمت الصلوٰۃ فلا صلوٰۃ الا المکتوبۃ ۔ (۲)

جب نماز قائم کی جائے تو سوائے فرض نماز کے نماز نہیں پڑھی جائے۔

لیکن حضرت عبداللہ بن مسعودؓ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن عمرؓ اور ابوالدرداءؓ سے خاص طور پر نماز فجر میں اقامتِ نماز کے بعد بھی سنت پڑھنا ثابت ہے، امام ابوحنیفہؒ نے اسی کو اختیار کیا ہے۔

## حدیث ضعیف بھی قیاس پر مقدم

حنفیہ کے یہاں حدیث پر عمل کا اس درجہ اہتمام ہے کہ ان کے یہاں یہ بات اُصول کے درجہ میں ہے کہ جن مسائل میں کوئی صحیح اور حسن حدیث موجود نہ ہو؛ لیکن ایسی ضعیف روایات موجود ہوں جن کے راوی پر کذب کی تہمت نہ ہو، تو بہ مقابلہ قیاس کے ایسی ضعیف احادیث پر عمل کیا جائے گا، مشہور محدث اور فقیہ ملا علی قاریؒ نے حنفیہ کا مذہب اس طرح بیان کیا ہے :

إن مذھبھم تقدیم الحدیث الضعیف علی القیاس المجرد الذی یحتمل التزییف ۔ (۳)

---

(۱) البحر المحیط: ۴/ ۳۹۸۔

(۱) ترمذی: ۲/ ۲۸۲، باب ماجاء اذا اُقیمت الصلاۃ، حدیث نمبر: ۴۲۱۔ (۲) مرقاۃ المفاتیح: ۱/ ۳۔

حنفیہ کا مذہب یہ ہے کہ حدیثِ ضعیف کو مجرد قیاس پر — جو کھوٹ کا احتمال رکھتا ہے — مقدم رکھا جائے۔

علامہ حصکفیؒ نے حدیث ضعیف پر عمل کی تشریح کرتے ہوئے لکھا ہے :

شرط العمل بالحديث الضعيف عدم شدة ضعفه ، وأن لايعتقد سنية ذالك الحديث ـ

حدیث ضعیف پر عمل کرنے کی شرط یہ ہے کہ اس کا ضعف شدید نہ ہو اور اس کے سنت سے ثابت ہونے کا اعتقاد نہیں رکھے۔

اور شامی ''شدت ضعف'' کی وضاحت کرتے ہوئے رقمطراز ہیں :

شديد الضعف هو الذى لايخلو طريق من طرقه عن كذاب أو متهم بالكذب ـ (۱)

شدید ضعف سے مراد یہ ہے کہ اس کی کوئی سند جھوٹے یا جھوٹ سے متہم راوی سے خالی نہ ہو۔

نہ صرف حدیث کے رد و قبول میں ؛ بلکہ اس کی توجیہ و تاویل کے باب میں بھی علامہ ابن حزمؒ کیسی شمشیر بے نیام ہیں، وہ محتاج اظہار نہیں؟ اور حنفیہ بھی ان کا نشانہ بنتے رہتے ہیں ؛ لیکن انھیں بھی اعتراف ہے کہ :

جميع الحنفية مجمعون على أن مذهب أبي حنيفة هى أن ضعيف الحديث عنده أولىٰ من الرأى ـ (۲)

تمام احناف اس بات پر متفق ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہ ہے کہ ان کے نزدیک ضعیف حدیث بھی قیاس سے بڑھ کر ہے۔

اور علامہ ابن قیمؒ رقمطراز ہیں :

---

(۱) ردالمحتار:۱/ ۸۷۔

(۲) مقدمہ فی علوم الحدیث للتھانوی:۶۹۔

وأصحاب أبي حنيفة مجمعون على أن مذهب أبي حنيفة أن ضعيف الحديث عنده أولىٰ من القياس والرأي، وعلى ذالك مبنى مذهبه كما قدم حديث القهقهة مع ضعفه على القياس والرأي۔ (۱)

حنفیہ اس بات پر متفق ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہ ہے کہ ضعیف حدیث ان کے نزدیک قیاس اور رائے پر مقدم ہے، اور اسی پر ان کے مذہب کی بنیاد ہے، جیسا کہ انھوں نے قہقہہ (سے وضوء ٹوٹنے) کی حدیث کو اس کے ضعیف ہونے کے باوجود قیاس ورائے پر ترجیح دی ہے۔

اس لئے حنفیہ کے بارے میں یہ کہنا کہ وہ اپنی رائے کے مقابلہ صحیح وثابت احادیث کو نظر انداز کردیتے ہیں یا تو ان کے منہج استدلال سے ناواقفیت کے باعث ہے — اور یہ منہج اُصولی طور پر محدثین وسلف صالحین کے نزدیک قریب قریب متفق علیہ ہے، یہ اور بات ہے کہ دوسرے مکاتب فقہ میں اُصولِ روایت پر قناعت کیا گیا اور وجوہ درایت پر کم توجہ دی گئی اور حنفیہ نے عملی طور پر اس کو برتا ہے — یا پھر یہ بہتانِ عظیم اور کذب اثیم ہے۔

## خلاصۂ بحث

حاصل یہ ہے کہ :

(۱) امام ابوحنیفہؒ کی علمی نشوونما جس شہر (کوفہ) میں ہوئی، وہ خلافت راشدہ ہی کے دور میں اکابر صحابہ وتابعین اور فقہاء ومحدثین کا مرکز بن گیا تھا اور اس شہر کی حیثیت مسلمانوں کے سیاسی دارالخلافہ کے علاوہ علمی، فکری اور ثقافتی مرکز کی ہوگئی تھی، مختلف علوم وفنون کے ماہر اہل علم کے اس اجتماع نے امام ابوحنیفہؒ کی فقہی فکر پر گہرا اثر ڈالا۔

---

(۱) اعلام الموقعین : ۱/۷۷۔

(۲) عہدِ صحابہ ہی سے ایک گروہ ظاہر حدیث پر قانع تھا، جو'اصحاب حدیث' کہلاتے تھے، اور دوسرا حدیث کے معانی و مقاصد میں غواصی کا قائل تھا، یہ ''اصحاب الرائے'' کہلاتے تھے، امام ابوحنیفہؒ ان صحابہ کے علوم اور طریقۂ فکر کے وارث بنے جو اصحاب الرائے تھے۔

(۳) جہاں محدثین نے حدیث کی نقد و تحقیق میں راویوں اور اسناد پر توجہ کی، وہیں فقہاء اور خاص کر فقہاء احناف نے درایت کے نقطۂ نظر سے متنِ حدیث کی تحقیق پر توجہ دی۔

(۴) حنفیہ نے متن حدیث کی تحقیق میں جن خارجی عوامل سے مدد لی، ان میں چند اہم یہ ہیں :

- مضمون حدیث کی قرآن سے مطابقت۔
- مضمون حدیث کی شریعت کے قواعد عامہ سے ہم آہنگی۔
- مضمون حدیث کا علماءِ اُمت میں قبول و اعتبار حاصل کرنا۔
- مضمون حدیث کے بارے میں صحابہ کے نقطۂ نظر سے استفادہ۔
- حدیث کی ترجیح میں راوی کے تفقہ کی اہمیت۔

(۵) حنفیہ کے یہاں بہ مقابلہ دوسرے مکاتب فقہ کے حدیث پر عمل کا اہتمام زیادہ ہے، اور اس سلسلہ میں یہ بات خاص طور پر قابل ذکر ہے کہ حنفیہ کے یہاں تابعین و تبع تابعین کی مراسیل بہ ظاہر سند میں انقطاع کے باوجود معتبر ہیں اور صحابہ کے فتاویٰ کو بھی خصوصی اہمیت دی گئی ہے؛ بلکہ جہاں کوئی صحیح یا حسن روایت موجود نہ ہو، وہاں ایسی ضعیف روایت بھی معتبر ہے جس کا راوی کذب سے متہم نہ ہو۔

● ● ●

# صحابۂ کرامؓ کے اقوال وافعال کی شرعی حیثیت

''صحابی'' کے اصل معنی ''ساتھی'' اور ''رفیق'' کے ہیں؛ لیکن یہ اسلام کی ایک مستقل اور اہم اصطلاح ہے، اصطلاحی طور پر صحابی کا اطلاق ان لوگوں پر ہوتا ہے جنھوں نے بحالت ایمان حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ملاقات کی ہو اور ایمان ہی کی حالت میں دنیا سے رُخصت ہوئے ہوں، حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم :

طوبی لمن رآنی ولمن رآی من رآنی ۔ (۱)

خوشخبری ہو اس شخص کے لئے جس نے مجھ کو دیکھا اور اس کے لئے جس نے مجھے دیکھنے والوں کو دیکھا۔

سے بھی یہی واضح ہوتا ہے کہ صحابیت کے لئے ملاقات کافی ہے، یہ ضروری نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی طویل صحبت حاصل ہو یا اس نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے کوئی روایت بھی نقل کی ہو، جیسا کہ بعض اہل علم کی رائے ہے؛ بلکہ سعید بن مسیبؒ کے نزدیک تو صحابی ہونے کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ سال دو سال رہنا اور ایک دو غزوات میں شرکت کرنا بھی ضروری ہے۔(۲)

اسی لئے اصحمہ نجاشی کا شمار صحابہ میں نہیں ہوگا، کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ملاقات کا شرف حاصل نہ ہو سکا اور جو لوگ ملاقات سے مشرف ہوئے، گو کم عمر رہے ہوں، صحابہ کہلائیں گے، جیسے حضرت حسنین رضی اللہ عنہما اور حضرت محمود بن ربیعؓ وغیرہ، سعید بن مسیبؒ کی طرف مذکورہ قول کی نسبت ابن صلاحؒ نے کی ہے؛ لیکن علامہ زید الدین عراقیؒ نے اس پر نقد کیا ہے اور اس

(۱) مجمع الزوائد:۱۰/۲۰۔

(۲) مقدمہ ابن صلاح:۱۲۵، النوع التاسع والثلاثون، الفیۃ مصطلح الحدیث للعراقی:۱۷۴، ''معرفۃ الصحابۃ''۔

نسبت کو غلط قرار دیا ہے؛ کیوں کہ سعید بن مسیبؒ کا یہ قول محمد بن عمر واقدی سے منقول ہے اور واقدیؒ کا حدیث میں ضعیف و نا معتبر ہونا محتاج بیان نہیں۔(۱)

## صحابیت کا ثبوت

صحابیت کا ثبوت چار طریقوں سے ہوسکتا ہے :

(۱) تواتر کے ذریعہ، جیسے: حضرات خلفاء راشدین اور عشرۂ مبشرہ وغیرہ۔

(۲) تواتر سے کم تر درجہ شہرت کے ذریعہ، جیسے حضرت ضمام بن ثعلبہؓ اور عکاشہ بن محصنؓ وغیرہ۔

(۳) کوئی معروف صحابی کسی شخص کے بارے میں صحابی ہونے کی اطلاع دے، جیسا کہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ نے حممۃ بن ابوحممہ الدوسیؓ کی بابت صحابی ہونے کی خبر دی۔

(۴) کوئی ایسا شخص جس کا عادل و معتبر ہونا معلوم ہو، اور زمانی اعتبار سے اس کا صحابی ہونا ممکن بھی ہو، اگر اپنے صحابی ہونے کا دعویٰ کرے تو اس کو قبول کرلیا جائے گا، اس سلسلہ میں علماء کا خیال ہے کہ ۱۱۰ھ کے بعد اگر کوئی شخص صحابیت کا دعویٰ کرتا ہے تو یہ غیر معتبر ہے، اسی بنا پر جعفر بن نسطور رومی اور رتن ہندی وغیرہ کے دعوئ صحابیت کو غیر معتبر مانا گیا ہے؛ کیوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ۱۰ھ میں ارشاد فرمایا تھا :

ما من نفس منفوسة اليوم يأتي عليها مائة سنة وهي حية يومئذ ۔(۲)

آج کوئی متنفس نہیں کہ سو سال گذرنے کے بعد بھی وہ زندہ رہے۔

پس ان چار طریقوں سے کسی کا صحابی ہونا تسلیم کیا جاتا ہے۔(۳)

---

(۱) التقييد والايضاح: ۲۸۳۔

(۲) مسلم کتاب فضائل الصحابۃ، حدیث نمبر: ۲۵۳۸۔

(۳) مقدمه ابن الصلاح: ۱۲۵، علوم الحديث ومصطلحه للدكتور صجي المحمصاني: ۳۵۳-۳۵۲۔

## تمام صحابہ عادل ہیں!

اہل سنت والجماعت کے نزدیک تمام ہی صحابہ عادل ومعتبر ہیں؛ خواہ وہ حضرت عثمان غنیؓ کی شہادت اور اس کے بعد وقوع پذیر ہونے والے فتنہ میں شریک رہے ہوں یا نہیں۔(۱)

## صحابہ میں فرق مراتب

اہل سنت والجماعت کا اس امر پر اتفاق ہے کہ حضرت ابوبکرؓ اور آپ کے بعد حضرت عمرؓ تمام اُمت میں افضل ہیں، حضرت عمرؓ کے بعد حضرت عثمانؓ وعلیؓ کا درجہ ہے، جمہور نے حضرت عثمانؓ کو افضل قرار دیا ہے اور علماء کوفہ نے حضرت علیؓ کو،(۲) امام ابوحنیفہؒ کا رجحان بھی اسی طرف بتایا جاتا ہے؛ اسی لئے آپ نے اہل سنت والجماعت کی علامات میں حضرات شیخینؓ کی فضیلت اور حضرت عثمانؓ وعلیؓ کی محبت کو شمار کیا ہے،(۳) امام مالکؒ سے اس سلسلہ میں توقف منقول ہے، نیز مشہور محدث محمد بن اسحاق بن خزیمہؒ اور خطابیؒ نے بھی حضرت علیؓ کو افضل مانا ہے۔

خلفاء اربعہ کے بعد پھر ان چھ صحابہ کا درجہ ہے، جو عشرۂ مبشرہ میں ہیں، ان کے بعد اصحابِ بدر، ان کے بعد اصحاب اُحد اور ان کے بعد حدیبیہ میں بیعت رضوان کے شرکاء کا شمار ہے، آخری درجہ فتح مکہ اور اس کے بعد ہونے والے مسلمانوں کا ہے، جن میں حضرت ابوسفیانؓ اور حضرت معاویہؓ وغیرہ ہیں۔

امام ابوحاکم نیشاپوریؒ نے صحابہ کے بارہ طبقات بیان کئے ہیں :

(۱) مکہ میں ابتداءً اسلام قبول کرنے والے جن میں خلفاء اربعہ بھی داخل ہیں۔

(۲) دارالندوہ کے اصحاب، یعنی جب حضرت عمرؓ اسلام لائے اور اپنے اسلام کا عام اعلان واظہار کیا تو وہ آپ ﷺ کو دارالندوہ لے گئے، جہاں اہل مکہ کی ایک جماعت نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی، ان حضرات کو'اصحاب دارالندوہ' کہتے ہیں۔

---

(۱) الفیۃ العراقی: ۱۷۴۔ (۲) مقدمہ ابن الصلاح: ۱۲۸۔

(۳) خلاصۃ الفتاویٰ: ۳۸۱/۴۔

(۳) حبش ہجرت کرنے والے صحابہ۔

(۴) بیعت عقبہ اول میں شریک رہنے والے صحابہ۔

(۵) بیعت عقبہ ثانی میں شریک رہنے والے صحابہ۔

(۶) وہ مہاجرین جو آپ کے قباء میں رہتے ہوئے پہنچ چکے تھے۔

(۷) غزوۂ بدر میں شریک ہونے والے صحابہ۔

(۸) غزوۂ بدر، صلح حدیبیہ کے درمیان ہجرت کرنے والے صحابہ۔

(۹) وہ صحابہ جو بیعت رضوان میں شریک رہے، جن کے بارے میں قرآن مجید میں آیت نازل ہوئی :

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا۔ (الفتح:۱۸)

مسلمان جب درخت کے نیچے آپ سے بیعت کررہے تھے تو اللہ ان سے خوش ہوئے اوران کے دلوں میں جو (جذبات) ہیں، اللہ نے انھیں جان لیا، پھران کو اطمینانِ قلب عطا فرمایا اوران کو ایک قریبی فتح کے انعام سے نوازا

(۱۰) صلح حدیبیہ اور فتح مکہ کے درمیان ہجرت کرنے والے صحابہ، ان ہی میں حضرت خالد بن ولیدؓ، حضرت عمرو بن العاصؓ اور حضرت ابو ہریرہؓ وغیرہ ہیں۔

(۱۱) جولوگ فتح مکہ کے دن ایمان لائے۔

(۱۲) وہ کم سن صحابہ جنھوں نے فتح مکہ اور حجۃ الوداع وغیرہ کے موقع سے آپ کی زیارت کی ہے، حضرت سائب بن یزیدؓ، عبد اللہ بن ثعلبہؓ، ابوالطفیلؓ، عامر بن واصلہؓ اور حضرت ابوجحیفہؓ وغیرہ کا شمار اسی طبقہ میں ہے۔(۱)

---

(۱) معرفۃ علوم الحدیث:۲۹-۳۱۔

## روایت کے اعتبار سے درجات

باعتبارِ روایت حدیث کے صحابہ کے تین درجات کئے گئے ہیں، اول: مکثرین، جن کی روایات ہزار سے اوپر ہوں، دوسرے: مقسطین، جن کی روایات ہزار سے کم اور سو سے زیادہ ہوں، تیسرے: مقلین، جن سے سو سے کم حدیثیں منقول ہیں، مقسطین اور مقلین کی تعداد تو بہت ہے؛ البتہ مکثرین سات ہیں، اور ان کے نام اور مرویات کی تعداد اس طرح ہے :

- حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ : ۵۳۷۴
- حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما : ۲۶۳۰
- حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہما : ۲۲۸۶
- حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا : ۲۲۱۰
- حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما : ۱۶۶۰
- حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما : ۱۵۴۰
- حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ : ۱۱۷۰

فقہی اعتبار سے بھی بعض صحابہ مکثرین شمار کئے گئے ہیں، تاہم مسروقؒ سے منقول ہے کہ حضور ﷺ کے صحابہ کا علم چھ صحابہ میں جمع ہوگیا ہے، حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت ابی بن کعبؓ، حضرت زید بن ثابتؓ، حضرت ابوالدرداءؓ، اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ، بعض نے حضرت ابوالدرداءؓ کی جگہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کا ذکر کیا ہے، اور پھر ان چھ کا علم دو میں جمع ہوگیا: حضرت علیؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ، امام شعبیؒ سے مروی ہے کہ ان میں حضرت عمرؓ، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ اور حضرت ابی بن کعبؓ کی آراء میں زیادہ موافقت پائی جاتی تھی۔(۱)

## صحابہ کے بارے میں احتیاط

اُمت میں حضرات صحابہ کرامؓ کا ایک خاص درجہ و مقام ہے؛ کیوں کہ ان ہی کے

(۱) مقدمہ ابن صلاح: ۱۲۷۔

ذریعہ دین ہم تک پہنچا ہے اور ان ہی کی قربانیوں اور جاں نثاریوں سے اسلام کا شجر طوبی پروان چڑھا ہے؛ اسی لئے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو اُمت کا سب سے بہتر گروہ قرار دیا ہے؛ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میرے عہد کے مسلمان بہترین مسلمان ہیں، پھر ان کے بعد آنے والے اور پھر وہ لوگ جو ان کے بعد آئیں: ''خير القرون قرني ثم الذين يلونهم ثم الذين يلونهم ''۔(۱)

حضرت ابوسعید خدریؓ سے منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

میرے صحابہ کو برا بھلا نہ کہو، اس ذات کی قسم! جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، اگر تم احد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کرو تو وہ ان کے ایک مُد؛ بلکہ اس کے نصف خرچ کرنے کے برابر بھی نہیں ہوسکتا۔(۲)

ایک اور روایت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لوگو! میرے صحابہ کے معاملہ میں اللہ سے ڈرو، اللہ سے ڈرو، میرے بعد ان کو نشانہ نہ بناؤ، جس نے ان سے محبت کی، اس نے میری محبت کی وجہ سے ان سے محبت کی، اور جس نے ان سے بغض رکھا، اس نے درحقیقت مجھ سے بغض رکھنے کی وجہ سے ان سے بغض رکھا، جس نے ان کو اذیت پہنچائی اور جس نے اللہ کو اذیت پہنچائی قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو پکڑ لے۔

اس لئے حضرات صحابہ کے بارے میں بہت احتیاط چاہئے اور ہمیشہ سوءِ کلام اور سوءِ گمان سے بچنا چاہئے؛ چنانچہ اگر کوئی شخص صحابہ کی شان میں بدگوئی کرے تو اس کے فاسق العقیدہ ہونے میں تو کوئی کلام ہی نہیں؛ لیکن تکفیر میں اختلاف ہے، فقہاء احناف میں علامہ عبدالرشید طاہر البخاریؒ نے لکھا ہے کہ ''اگر کوئی شخص رافضی شیخین کی شان میں گستاخی کرے

---

(۱) مجمع الزوائد: ۱۰/ ۲۰، مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ۔

(۲) مسلم، حدیث نمبر: ۲۵۴۰، بخاری، حدیث نمبر: ۳۶۷۳۔

اور لعنت بھیجے تو وہ کافر ہے''(۱) ملا علی قاریؒ نے بھی مشائخ سے اس طرح کی بات نقل کی ہے؛ لیکن اس کو ازروئے قواعد مشکل قرار دیا ہے،(۲) فقہاء مالکیہ میں علامہ دردیرؒ نے ایسے شخص کو کافر تو قرار نہیں دیا ہے؛ لیکن صحابہ اور اہل بیت کی تنقیص کرنے والوں کو شدید تعزیز کا مستحق قرار دیا ہے۔(۳)

علامہ صاوی مالکیؒ نے نقل کیا ہے کہ قول معتمد یہ ہے کہ خلفاء اربعہ کی اہانت یا تکفیر کی وجہ سے کفر کا فتویٰ تو نہیں لگایا جائے گا؛ البتہ تعزیر کی جائے گی؛ لیکن سحنون مالکیؒ نے خلفاء اربعہ کو کافر کہنے والوں کو مرتد قرار دیا ہے، نیز صاویؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ جو تمام صحابہ کی تکفیر کرے، وہ بالاتفاق کافر ہے۔(۴)

غرض صحابہ کے معاملہ میں بے حد احتیاط مطلوب ہے؛ اسی لئے سلف نے مشاجرات صحابہ پر گفتگو کرنے سے بھی منع کیا ہے، افسوس کہ گذشتہ نصف صدی میں بعض ایسی کتابیں منظر عام آئی ہیں، جن میں ناحق صحابہ کے اختلاف کو زیر بحث لایا گیا ہے اور آخر یہ بحث کہیں تو ناصبیت کے درجہ کو پہنچ گئی ہے اور کہیں اس کی سرحد تشیع سے جاملی ہے، حقیقت یہ ہے کہ اس طرح کا عمل خدمت نہیں؛ بلکہ بدخدمتی ہے، اور ایک ایسی راہ پر بے احتیاطی سے قدم رکھنا ہے، جو شیشہ سے زیادہ نازک اور بال سے زیادہ باریک ہے۔

## آثار صحابہ

صحابہ نے جس طرح اسلام کی تبلیغ واشاعت اور دین حق کی صیانت وحفاظت میں رسول اللہ ﷺ کی بھرپور نصرت وحمایت کی اور آپ ﷺ کی رفاقت کا حق ادا فرمایا، اسی طرح رسول اللہ ﷺ کی صحبت بافیض سے گہری بصیرت، دین کا فہم صحیح اور عمیق علم بھی حاصل کیا

(۱) خلاصۃ الفتاویٰ: ۴/۳۸۱۔

(۲) دیکھئے: شرح فقہ اکبر: ۲۲۹۔

(۳) الشرح الصغیر: ۴/۴۴۴۔

(۴) حاشیہ صاوی علی الشرح الصغیر: ۴/۴۴۴-۴۴۳۔

اور اس اعتبار سے بھی ان کا درجہ و مقام بعد میں آنے والی امت سے بدرجہا بلند و بالا ہے، اسی وجہ سے یہ سوال پیدا ہوا کہ صحابہ کے فتاوی اور اقوال و افعال کی قانونی حیثیت کیا ہے؟

## شافعی نقطۂ نظر

اس سلسلہ میں فقہاء کے جو مذاہب نقل کئے گئے ہیں، ان کی تفصیل اس طرح ہے :

۱- کہا جاتا ہے کہ امام شافعیؒ کے قول جدید کے مطابق قول صحابی حجت نہیں : ''الشافعی فی الجدید أنه لا یجوز مطلقاً'' (۱) لیکن حقیقت یہ ہے کہ امام شافعیؒ کی طرف اس کی نسبت درست نہیں معلوم ہوتی، علامہ ابن قیمؒ نے بھی امام شافعیؒ کی طرف اس نسبت کو نادرست قرار دیا ہے۔ (۲)

مصادر شریعت میں ایک آثار صحابہ بھی ہے، صحابہ کے ایسے فتاوی جو قیاس کے قبیل کے نہ ہوں، غالب گمان یہ ہے کہ وہ کسی سنت ہی پر مبنی ہوں گے؛ اس لئے فقہاء کے درمیان آثارِ صحابہ کے حجت ہونے اور نہ ہونے کے سلسلہ میں اختلاف پیدا ہو گیا، امام شافعیؒ کے بارے میں یہ بات مشہور ہے کہ وہ ابتداءً آثار صحابہ کو حجت مانتے تھے؛ لیکن بعد میں آپ کی رائے بدل گئی تھی اور آپ اس کو حجت تسلیم نہ کرتے تھے، امام نوویؒ نے امام شافعیؒ کے نقطۂ نظر کو وضاحت کے ساتھ پیش کیا ہے، فرماتے ہیں :

> جب صحابی کا کوئی رائے ہو، دوسرے صحابہ سے اختلاف منقول نہ ہو اور صحابی کا وہ قول مشہور نہ ہوا ہو تو یہ اجماع نہیں؛ لیکن کیا وہ حجت بھی ہے؟ اس سلسلہ میں امام شافعیؒ سے دو رائیں منقول ہیں، صحیح اور جدید قول یہ ہے کہ حجت بھی نہیں، قول قدیم کے مطابق حجت ہے، پس اگر ہم صحابہ کے ایسے اقوال کو حجت مان لیں تو وہ قیاس پر مقدم ہوگا ...... اگر صحابہ کے درمیان اختلاف رائے ہو تو قول قدیم

(۱) نہایۃ السول للأسنوی: ۳۶۷۔
(۲) دیکھئے: إعلام الموقعین: ۴/۱۲۰-۱۲۱۔

کے مطابق دونوں اقوال متعارض دلیل سمجھے جائیں گے اور ایک کو
دوسرے پر اس بنیاد پر ترجیح دی جائے گی کہ صحابہ کی زیادہ تعداد کس
رائے کی حامی ہے؟(۱)

اس عاجز کا خیال ہے کہ یہ بات جو امام نوویؒ نے کہی ہے اور عام طور پر علماءِ اُصول کے درمیان معروف ہے، محلِ نظر ہے اور خود امام شافعیؒ کی تحریروں سے اس کی تصدیق نہیں ہوتی، امام شافعیؒ الرسالہ میں فرماتے ہیں :

میں کہتا ہوں کہ ایک صحابی کے قول کی بھی اتباع کی جائے گی ، بشرطیکہ کتاب اللہ، سنتِ رسول ، اجماع اور اس کے ہم درجہ حکم کا ماخذ یا قیاس نہ پایا جائے ؛ لیکن ایسا کم ہوتا ہے کہ کسی صحابی سے ایسی رائے منقول ہو کہ دوسرے صحابی نے اس سے اختلاف نہ کیا ہو۔(۲)

امام شافعیؒ کی کتاب الام جس کو ان کے قول جدید کا نمائندہ سمجھا جاتا ہے، اس میں ایسے بہت سے ایسے احکام موجود ہیں، جن میں امام شافعیؒ نے محض آثارِ صحابہ سے استدلال کیا ہے، مثلاً : ان کے نزدیک یمین لغو کا مصداق وہ قسمیہ کلمات ہیں ، جو بے ساختہ زبان پر آجائیں اور اس کے لئے دلیل صرف حضرت عائشہؓ کا فتوی ہے: ''أما الذي نذهب إليه فهو ما قالت عائشة'' (۳) بڑھاپے کی وجہ سے جو شخص روزہ نہ رکھ سکے، امام شافعیؒ اس پر فدیہ واجب قرار دیتے ہیں اور اس پر حضرت انسؓ کے عمل سے استدلال کرتے ہیں۔(۴)

اس لئے امام شافعیؒ کی طرف آثارِ صحابہ کو حجت نہ ماننے کی نسبت صحیح نظر نہیں آتی، اصل یہ ہے کہ امام شافعیؒ کسی حدیث نبوی کی موجودگی میں آثارِ صحابہ کو حجت نہیں سمجھتے :

(۱) شرح مہذب: ۱/۵۸۔

(۲) الرسالۃ: ۵۹۸۔

(۳) الأم: ۷/۲۴۲۔

(۴) الأم: ۷/۲۴۵۔

إن كان يروىٰ عمّن دون رسول الله حديث يخالفه لم التفت إلىٰ ما خالفه وحديث رسول الله أولىٰ أن يؤخذ به ۔ (۱)

دوسری طرف صورت حال یہ تھی کہ امام شافعیؒ کو جن دو جماعت فقہاء —— حنفیہ اور مالکیہ —— سے سابقہ پیش آیا، وہ دونوں ہی بعض حالات میں آثار صحابہ کو خبر واحد پر ترجیح دے دیا کرتے تھے، امام شافعیؒ کو اس طریقۂ ترجیح سے سخت اختلاف تھا اور انھوں نے اپنے مزاج کے مطابق اس پر شدید نقد کیا ہے، مثلاً حدیث میں ہے کہ پانچ وسق سے کم مقدار غلہ میں عشر واجب نہیں، احناف اس پر عامل نہیں ہیں اور اپنے موقف پر کتاب وسنت کے عموم اور بعض صحابہ کے آثار سے استدلال کرتے ہیں، امام شافعیؒ نے اس پر نقد کیا ہے۔ (۲)

حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بلی کا جھوٹا ناپاک نہیں ہے، حنفیہ حضرت عبد اللہ ابن عمرؓ کے اثر سے استدلال کرتے ہیں کہ بلی کے جھوٹے سے وضو مکروہ ہے، امام شافعیؒ نے اس کو حدیث کی مخالفت قرار دیا ہے۔ (۳)

اسی طرح کی تنقیدیں آپ نے مالکیہ پر بھی کی ہیں؛ بلکہ مالکیہ کے یہاں چوں کہ آثار صحابہ سے استدلال زیادہ ہے؛ اس لئے ان پر آپ کی تنقید کا لب ولہجہ بھی ذرا تیکھا ہے، فرماتے ہیں :

عن ابن عمر أنه كان إذا اغتسل من الجنابة نضح في عينيه الماء ، قال مالك : ليس عليه العمل ، قال الشافعي : هذا مما تركتم على ابن عمر ولم ترووا عن أحد خلافه ، فإذا وسعكم الترك على ابن عمر لغير قول مثله لم يجز لكم أن تقولوا قوله حجة على مثله ۔ (۴)

---

(۱) الأم: ۷/ ۱۹۱، باب اختلاف مالک والشافعی۔ (۲) الأم: ۷/ ۱۹۴–۱۹۵۔

(۳) الأم: ۷/ ۱۴۷۔ (۴) الرسالۃ: ۵۰۷۔

ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ جب غسل جنابت فرماتے تو آنکھوں میں بھی پانی بہاتے، امام مالکؒ کہتے ہیں کہ ابن عمرؓ کی اس رائے پر عمل نہیں ہے، امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ یہ اس بات کی مثال ہے کہ تم لوگ ابن عمرؓ کی رائے کو چھوڑتے ہو؛ حالاں کہ کسی صحابی سے اس کی مخالف رائے بھی تم نے نقل نہیں کی ہے، تو جب تم ابن عمرؓ کی رائے کسی صحابی کے اختلاف کے بغیر ترک کر سکتے ہو تو پھر دوسرے صحابی کے مقابلہ ان کی رائے کو کیوں کر حجت قرار دے سکتے ہیں؟

اس لئے اس عاجز کا خیال ہے کہ آثار صحابہ امام شافعیؒ کے نزدیک بھی حجت ہیں؛ البتہ یہ اس کو خبر واحد پر ترجیح نہیں دی جاسکتی، واللہ اعلم۔

۲- دوسری رائے یہ ہے کہ اگر صحابی کی یہ رائے اس کے عہد میں مشہور ہوگئی ہو، تب وہ حجت ہوگی، ورنہ نہیں، امام غزالیؒ، علامہ آمدیؒ اور رازی وغیرہ نے امام شافعیؒ کا یہ قول نقل کیا ہے۔(۱)

## مالکی و حنبلی نقطۂ نظر

۳- فقہاء حنابلہ سے اس سلسلہ میں مختلف اقوال منقول ہیں، قول راجح یہ ہے کہ صحابہ کا قول حجت ہے اور اس کی تقلید واجب ہے؛ چنانچہ علامہ نجم الدین طوفی حنبلی فرماتے ہیں :

الثاني : قول صحابي لم يظهر له مخالف حجة يقدم على القياس ويخص به العام ، وهو قول مالك وبعض الحنفية خلافاً لأبي الخطاب وجديد الشافعي وعامة المتكلمين ۔ (۲)

طوفی کی صراحت سے معلوم ہوا کہ یہی حضرات مالکیہ کی بھی رائے ہے؛ چنانچہ اکثر

---

(۱) نہایۃ السول: ۳۶۷۔

(۲) شرح مختصر الروضۃ: ۳/ ۱۸۵، نیز دیکھئے: الواضح فی اصول الفقہ لابن عقیل حنبلی: ۲/ ۳۸۔

اہل علم نے مالکیہ سے نقل کیا ہے کہ صحابی کے اقوال قیاس پر مقدم ہیں، یہی نقطۂ نظر حنفیہ میں ابوبکر جصاص رازیؒ اور ابوسعید بردعیؒ وغیرہ کا ہے،(١) رازی نے بواسطہ کرخی نقل کیا ہے کہ میں امام ابویوسفؒ کو بعض مسائل کے بارے میں دیکھتا ہوں کہ کہتے ہیں: قیاس تو یہ ہے؛ لیکن میں نے اس کو قول صحابی کی وجہ سے چھوڑ دیا ہے :

القیاس کذا إلا أني ترکته للأثر وذٰلک الأثر قول واحد من الصحابة ۔ (٢)

## حنفیہ کا نقطۂ نظر

٤- حنفیہ کی رائے میں کچھ تفصیل ہے :

(الف) جن مسائل میں قیاس واجتہاد کی گنجائش نہیں، ان میں صحابی کا قول بالاتفاق حجت ہے؛ کیوں کہ جب اس مسئلہ میں اجتہاد کی گنجائش نہیں ہے تو ضرور صحابی نے یہ رائے کسی نص کی بنیاد پر قائم کی ہوگی؛ چنانچہ امام سرخسیؒ فرماتے ہیں :

ولا خلاف بین أصحابنا المتقدمین والمتأخرین أن قول الواحد من الصحابة حجة فیما لا مدخل للقیاس في معرفة الحکم فیه ۔ (٣)

امام سرخسیؒ نے اس کی بہت سی مثالیں نقل کی ہیں، جیسے مہر کی کم سے کم مقدار دس درہم کا ہونا، حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا قول ہے جسے ہم نے لیا ہے، حیض کی کم سے کم مدت تین دن اور زیادہ سے زیادہ دس دن ہوگی، اس میں حضرت انسؓ کا قول لیا گیا ہے، نفاس کی زیادہ سے زیادہ مدت چالیس دن ہوگی، اس میں حنفیہ نے عثمان بن ابی العاصؓ کے قول کو لیا ہے، اپنی فروخت کی ہوئی چیز کو قیمت کی ادائیگی سے پہلے ہی خریدار سے کم قیمت پر خرید کرنا جائز نہیں، یہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا قول ہے اور حنفیہ نے اسے اختیار کیا ہے، کوئی شخص اپنی اولاد کو

(١) الأحکام للآمدی: ٢٠١/٤۔ (٢) أصول السرخسی: ١٠٥/٢۔

(٣) أصول السرخسی: ١١٠/٢۔

ذبح کرنے کی نذر مان لے تو اس کی جگہ اس کو بکرا ذبح کرنا چاہئے، یہ عبداللہ بن عباسؓ کا قول ہے، جس پر احناف کا عمل ہے۔(۱)

(ب) جو مسائل قیاسی واجتہادی ہوں تو اس میں صحابہ کے قول کی کیا حیثیت ہوگی؟ اس سلسلہ میں اختلاف ہے، امام کرخی کی رائے ہے کہ ان مسائل میں صحابی کا قول حجت نہیں؛ کیوں کہ ممکن ہے کہ صحابی نے یہ بات اپنے اجتہاد سے کہی ہو، اور ابوسعید بردعیؒ کے نزدیک ایسے مسائل میں بھی صحابی کا قول حجت ہے، اور وہ قیاس سے مقدم ہوگا۔

عام طور پر حنفیہ کا عمل ابوسعید بردعیؒ کے قول پر ہے، سرخسیؒ نے اس کی بہت سی مثالیں نقل کی ہیں، قیاس کا تقاضہ یہ تھا کہ کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا، غسل جنابت اور وضو دونوں میں سنت ہو؛ لیکن احناف نے عبداللہ بن عباسؓ کے قول کی بنیاد پر ان کو غسل میں واجب اور وضو میں سنت قرار دیا، قیاس کا تقاضا ہے کہ خون زخم کے اوپر نکل آئے اور نہ بہہ پائے تو بھی وہ ناقض وضو ہو؛ لیکن عبداللہ بن عباسؓ کے قول کی وجہ سے قیاس کو چھوڑتے ہوئے اس کو ناقض وضوء نہیں قرار دیا، مرضِ وفات میں وارث کے لئے دَین کا اقرار کیا جائے تو قیاس کا تقاضا ہے کہ جائز ہو؛ لیکن عبداللہ بن عمرؓ کے قول کی بناء پر اس اقرار کو نامعتبر قرار دیا گیا، اگر اس طرح خرید وفروخت کا معاملہ طے پائے کہ اگر خریدار نے تین دنوں تک قیمت ادا نہیں کی، تو معاملہ ختم ہوجائے گا تو قیاس کا تقاضہ ہے کہ یہ صورت جائز نہ ہو؛ لیکن امام ابوحنیفہؒ اور امام ابویوسفؒ کہتے ہیں کہ عبداللہ بن عمرؓ کے قول کی بناء پر ہم نے اس معاملہ کو درست قرار دیا ہے۔(۲)

حقیقت یہ ہے کہ خود امام ابوحنیفہؒ سے ان کے طریقۂ اجتہاد کی جو تفصیل منقول ہے، اس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ امام صاحب کتاب وسنت کے بعد صحابہ کے فتاوی کو مطلقاً حجت مانتے تھے اور ایک مستقل دلیل شرعی کی حیثیت سے اس کو پیش نظر رکھتے تھے؛ چنانچہ فرماتے ہیں:

میں اولاً کتاب اللہ کی طرف رجوع کرتا ہوں، اس میں نہ ملے تو

---

(۱) اُصول السرخسی: ۱۱۰/۲۔ (۲) اُصول السرخسی: ۱۰۶/۲۔

حدیث کی طرف، دونوں میں نہ ملے تو صحابہ کے اقوال سے اخذ کرتا ہوں، ان میں سے جن کی رائے چاہتا ہوں قبول کرتا ہوں، اور جسے چاہتا ہوں چھوڑ دیتا ہوں، اور ان کے اقوال سے کسی دوسرے کی طرف رجوع نہیں کرتا، پھر جب معاملہ ابراہیم نخعی، شعبی، ابن سیرین، حسن، عطاء اور سعید بن مسیب تک پہنچتا ہے، تو وہ بھی اجتہاد کرتے تھے، اور میں بھی اجتہاد کرتا ہوں۔(۱)

اسی سے ایک دوسرا مسئلہ یہ متعلق ہے کہ اگر کوئی حدیث عام ہو تو کیا صحابی کے قول وفعل سے اس میں تخصیص ہوسکتی ہے، یعنی بعض افراد کا اس حکم سے استثناء کیا جاسکتا ہے، اس سلسلہ میں دو نقاط نظر ہیں، ایک نقطۂ نظر یہ ہے کہ چوں کہ قول صحابی بھی حجت ودلیل ہے؛ اس لئے اس کی وجہ سے حدیث کے عمومی حکم میں تخصیص کی جاسکتی ہے، دوسری رائے اس کے برخلاف ہے، (۲) دوسرا قول امام شافعیؒ وغیرہ کا ہے اور پہلا احناف اور حنابلہ کا، (۳) امام مالکؒ کے طریقۂ اجتہاد سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ قول صحابی کی بناء پر حدیث کے عمومی مفہوم میں تخصیص کو درست سمجھتے تھے، یہ ایک بنیادی اور اہم مسئلہ ہے اور اس سے واقف نہ ہونے کی وجہ سے بہت سے کم علم لوگوں کو ائمہ مجتہدین کے بارے میں غلط فہمی ہوتی ہے، اور صحابہ کے اقوال وفتاویٰ پر نظر نہ ہونے کی وجہ سے وہ ان کی رائے کو خود رائی پر مبنی تصور کرنے لگتے ہیں، اگر یہ پہلو ذہن میں رہے کہ صحابہ نے براہ راست رسول اللہ ﷺ سے دین کو حاصل کیا ہے اور وہ ورع وتقویٰ اور خشیت الٰہی میں پوری اُمت پر فائق ہیں؛ اس لئے اگر کسی حکم شرعی سے واقف ہونے کے باوجود ان کا فتویٰ یا عمل بظاہر اس کے خلاف جاتا ہو تو ضرور ہے کہ انھوں نے حضور ﷺ سے سیکھ کر اور آگہی حاصل کرکے ہی یہ عمل کیا ہوگا، تو وہ بدگمانی پیدا نہ ہو، جس میں آج کل مسلمانوں کا ایک کم علم گروہ مبتلا ہے۔

---

(۱) تاریخ بغداد: ۱۳/ ۳۶۸۔

(۲) الواضح فی اصول الفقہ: ۲/ ۴۱۔ (۳) الإحکام فی أصول الأحکام: ۲/ ۳۵۸۔

مثلاً: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب نماز کھڑی ہو جائے تو اس فرض کے سوا کوئی اور نماز نہ پڑھی جائے؛ لیکن حضرت عبداللہ بن عمرؓ، حضرت ابوالدرداءؓ، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ وغیرہ کے بارے میں صحیح حدیثیں موجود ہیں کہ انھوں نے مسجد کے دروازہ پر یا مسجد کے کسی گوشے میں یا صفوں سے ہٹ کر نماز ادا فرمائی، پھر جماعت میں شریک ہوئے؛(۱) چنانچہ حنفیہ اور بعض دوسرے فقہاء نے ان صحابہ کے آثار کی بنیاد پر یہ رائے قائم فرمائی کہ اگر جماعت کے بالکلیہ فوت ہوجانے کا اندیشہ نہ ہو تو جماعت کی جگہ سے ہٹ کر سنتِ فجر کا ادا کر لینا بہتر ہے۔

اسی طرح حدیث میں جمعہ کی فرضیت کا حکم عام ہے؛ لیکن حضرت علیؓ کا فتوی موجود ہے کہ جمعہ وعیدین شہر سے متعلق عبادتیں ہیں؛ چنانچہ حنفیہ نے اسی بنیاد پر نماز جمعہ کے لئے شہر کی شرط لگائی ہے، یہ حدیث کے مقابلہ رائے پر عمل کرنا نہیں ہے؛ بلکہ قول صحابی —— جو خود بھی حدیث کے درجہ میں ہے —— کی بنیاد پر حدیث کے ایک عمومی حکم میں تخصیص ہے اور یہ اس حسن ظن کی بنیاد پر ہے کہ یہ جماعتِ صحابہؓ براہ راست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تربیت یافتہ ہے؛ اس لئے ان کے اقوال وافعال منشائے نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہی ترجمان ہیں ''رضی اللہ تعالیٰ عنہم ورضوا عنہ''۔

● ● ●

(۱) دیکھئے: آثار السنن، باب من قال یصلی سنۃ الفجر عند اشتغال الامام بالفریضۃ خارج المسجد۔

# متعارض نصوص میں ترجیح کے اُصول

''قرآن'' اللہ کی کتاب ہے اور خود حق تعالیٰ نے اس کی حفاظت کا ذمہ لیا ہے، وہ دنیا کے تمام مذہبی اور غیر مذہبی کتب خانہ میں واحد کتاب ہے، جو ہر طرح کی تحریف و الحاق اور خطاء و تلبیس سے مکمل طور پر محفوظ ہے، جناب محمد رسول اللہ ﷺ کے فرمودات و معمولات اسی کتاب کی تفسیر ہیں، ہر چند کہ بد دین اور خدا نا ترس لوگوں نے اس کی صورت مسخ کرنے کی کوشش میں کوئی کسر اُٹھا نہیں رکھی؛ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کی حفاظت کے لئے محدثین کے ایسے طبقہ کو جود بخشا ہے، جن کی سعی و کوشش اور حدیث کی تحقیق و تفحص کا اہتمام بجائے خود اسلام کا ایک معجزہ ہے اور تاریخ علم و فن کے عجائب میں سرفہرست جگہ پانے کا حقدار ہے۔

اس لئے ان میں تضاد اور تعارض کا پایا جانا نا قابل تصور ہے، قرآن مجید نے اپنی حقانیت اور صداقت کی ایک دلیل یہ بھی دی ہے کہ اس میں کوئی تضاد نہیں ہے؛ (نساء: ۸۲) حالاں کہ ایک ایسی کتاب جو پورے ۲۳ سال میں مکمل ہوئی ہے، اگر انسانی دماغ کی تخلیق اور اس کی کاوش فکر کا نتیجہ ہوتی، تو اس میں اختلاف و تعارض کا پایا جانا عین مطابق عادت تھا؛ لیکن بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ اپنی کوتاہ علمی اور قصور فہم و آگہی کی وجہ سے ہمیں ایسا احساس ہوتا ہے کہ قرآن مجید کی دو آیات یا پیغمبر اسلام ﷺ کی طرف منسوب دو روایات آپس میں متعارض ہیں۔

عام طور پر ایسا دو وجوہ سے ہوتا ہے: اول اس لئے کہ ان دو متضاد احکام کے بارے میں ہم اس بات سے واقف نہیں ہوتے کہ ان میں سے ایک حکم منسوخ ہے، اسلام کے ابتدائی دور کی مناسبت سے وہ حکم دیا گیا تھا، بعد کو وہ حکم باقی نہیں رہا اور اس کی جگہ دوسرا حکم دیا گیا، مثلاً

ابتداء میں آگ میں پکی ہوئی چیز کھانے سے وضوٹوٹ جانے کا حکم تھا، بعد کو یہ حکم باقی نہیں رہا، غالباً ایسا اس لئے تھا کہ عرب اُصول تمدن سے نا آشنا تھے، پاکی اور صفائی ستھرائی کا کوئی اہتمام نہ تھا، اسلام ان کو تہذیب کے سانچہ میں ڈھالنا چاہتا تھا؛ اس لئے نماز جیسی عبادت کی ادائیگی کو اس پر موقوف کر دیا گیا کہ وہ پاک رہیں اور وضو کریں، شروع میں اس کا خوگر بنانے کے لئے مختلف اسباب کو ناقض وضو قرار دیا گیا؛ لیکن جب اس کے خوگر ہو گئے تو اس میں سہولت و آسانی پیدا کر دی گئی اور جسم سے نجاست کے خروج ہی کو بنیادی طور پر ناقض وضو قرار دیا گیا۔

دوسرے: بعض اوقات دو مختلف احکام کے الگ الگ مواقع ہوتے ہیں، ان سے ناواقفیت کی وجہ سے محسوس ہوتا ہے کہ ان میں تعارض ہے، مثلاً: ایک حدیث میں ہے کہ کچے چمڑے کو دباغت دیدی جائے یعنی کسی طرح اس کی آلائش صاف کر دی جائے تو وہ پاک ہے، دوسری حدیث میں ہے کہ مردار کے چمڑے سے نفع نہ اُٹھاؤ، اب بہ ظاہر یوں محسوس ہوتا ہے کہ پہلی حدیث میں مردار کے چمڑے سے نفع اُٹھانے کی اجازت ہے اور دوسری حدیث میں اسی کی ممانعت، مگر درحقیقت یہ خیال دقت نظر کے ساتھ غور نہ کرنے کا نتیجہ ہے، واقعہ یہ ہے کہ پہلی حدیث میں دباغت کے بعد چمڑے کے پاک اور قابل انتفاع ہونے کا ذکر ہے، اور دوسری روایت میں دباغت سے پہلے کچے چمڑے کے استعمال کی ممانعت ہے، اور دونوں میں کوئی تضاد نہیں۔

## تطبیق مقدم ہے یا ترجیح؟

سوال یہ ہے کہ ان وجوہ یا کسی اور وجہ سے شارع کے دو احکام میں اختلاف یا تعارض پیدا ہو جائے، تو کیا کرنا چاہئے؟ —— اس سلسلہ میں فقہاء کے دو نقاط نظر ہیں، ایک یہ کہ یہ جاننے کی سعی کی جائے کہ ان میں سے کونسا حکم پہلے کا ہے اور کون بعد کا؟ ایسی صورت میں بعد والے حکم کو ''ناسخ'' اور باقی اور پہلے حکم کو ''منسوخ'' مانا جائے، اگر یہ جاننا ممکن نہ ہو کہ پہلے کا حکم کون ہے اور بعد کا کون؟ تو پھر غور کیا جائے کہ ان دونوں میں کونسا حکم لائق ترجیح ہے؟ جو

لائق ترجیح ہو، اس پر عمل کیا جائے، ترجیح بھی ممکن نہ ہو تو اب تطبیق پیدا کرنے کی سعی کی جائے اور دونوں احکام کے لئے ایسے محل اور مواقع تلاش کئے جائیں کہ تعارض دور ہو جائے، اگر نسخ کی تحقیق نہ ہو، ترجیح کی کوئی وجہ موجود نہ ہو اور جمع و تطبیق ممکن نہ ہو، تو اب اس کے سوا چارۂ کار نہیں کہ ایسے دونوں احکام پر عمل نہ کیا جائے، کسی اور دلیل شرعی کی طرف رُجوع کیا جائے، گو میرے حقیر علم کے مطابق کتاب وسنت میں شاید ہی کوئی ایسی مثال ایسے تضاد کی ملے گی، جس میں کسی بھی طرح تطبیق نہ ہو سکے، والعلم عند الله۔

یہ نقطۂ نظر احناف کی طرف منسوب ہے اور عام طور پر حنفی علماء اُصول نے اس کو نقل کیا ہے :

☆ حكمه النسخ إن علم المتقدم والمتأخر ، و إلا فالترجيح إن أمكن ، و إلا فالجمع بقدر الإمكان ، وإن لم يمكن تساقطا۔ (۱)

اس کا حکم نسخ ہے؛ بشرطیکہ ترتیب کے اعتبار سے پہلے اور بعد کی نص کا علم ہو جائے، اس کا علم نہ ہو تو بہ شرطِ امکان ترجیح سے کام لے؛ ورنہ ممکن حد تک جمع و تطبیق سے کام لے، یہ بھی ممکن نہ ہو تو دونوں دلیلیں ساقط الاعتبار ہو جائیں گی۔

☆ إن علم المتاخر منهما فناسخ ، و إلا فإن أمكن الجمع بينهما باعتبار مخلص من الحكم أو المحل أو الزمان ، و إلا يترك العمل بالدليلين ۔ (۲)

اگر معلوم ہو جائے کہ کونسی نص بعد کی ہے؟ تو وہ ناسخ ہوگی، ایسا ممکن نہ ہو تو حکم یا محل یا وقت کا سہارا لے کر تطبیق پیدا کی جائے، ورنہ دونوں دلیلوں پر عمل ترک کر دیا جائے گا۔

---

(۱) مسلّم الثبوت: ۲/ ۱۸۹۔

(۲) تلويح على التوضيح: ۲/ ۱۰۳۔

دوسرا نقطۂ نظر شوافع اور دوسرے فقہاء ومحدثین کا ہے کہ پہلے جمع وتطبیق کی کوشش کی جائے، یہ ممکن نہ ہوتو دونوں نصوص کے متعلق تحقیق کی جائے کہ کون پہلے اور کون بعد کی ہے؟ بعد والی کو ناسخ اور پہلی والی کو منسوخ مانا جائے، اگر یہ تحقیق بھی ممکن نہ ہوتو پھر ترجیح کی راہ اختیار کی جائے، راجح کو قبول کیا جائے اور اس کے مقابلہ میں مرجوح نص کو رد کردیا جائے، ابن صلاحؒ نے وضاحت کے ساتھ اس پر روشنی ڈالی ہے :

إعلم أن مايذكر فى هذا الباب فيقسم إلى قسمين : أحدهما : أن يمكن الجمع بين الحديثين ولا يتعذر إبداء وجه ينتفى به تنا فيهما فيتعين حينئذ المصير الىٰ ذالك ... والثانى : أن يتضاد ا بحيث لا يمكن الجمع بينهما ، و ذالك على ضربين : أحدهما : أن يظهر كون أحدهما ناسخا والاٰخر منسوخاً فيعمل بالناسخ ويترك المنسوخ ، والثانى : أن لا تقوم دلالة على الناسخ ايهما والمنسوخ ايهما ؟ فيرجع حينئذ الى الترجيح ۔(۱)

اس سلسلہ میں جو بات کہی جاتی ہے، وہ دوصورتوں پر مشتمل ہے، ایک یہ کہ دوحدیثوں میں تطبیق ممکن ہو اوران میں تضاد دور کرنا دشوار نہ ہو، ایسی صورت میں تطبیق کی راہ اختیار کی جائے گی، دوسری صورت ایسے تضاد کی ہے کہ تطبیق ممکن ہی نہ ہو، اس کی بھی دوصورتیں ہیں، ایک کا ناسخ اور دوسرے کا منسوخ ہونا واضح ہوجائے، ایسی صورت میں ناسخ پر عمل کیا جائے گا، منسوخ کو ترک کردیا جائے گا، دوسری صورت یہ ہے کہ کسی ایک نص کے ناسخ ہونے پر کوئی دلیل موجود نہ ہوتو اب ترجیح کی راہ اختیار کی جائے گی۔

(۱) مقدمہ ابن صلاح: ۱/۱۶۸۔

بظاہر یہ نقطۂ نظر زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے؛ البتہ احناف کی بعض اُصولی کتابوں میں ''نسخ پھر ترجیح اوراس کے بعد جمع وتطبیق'' کا اُصول ضرور ذکر کیا گیا ہے؛ لیکن خود صاحب مذہب امام ابوحنیفہؒ یا ان کے شاگردوں کی طرف اس کی صریح نسبت نہیں ملتی، اور احناف کے طرزِ عمل سے معلوم ہوتا ہے کہ متعارض روایات میں اگر نسخ پر واضح دلیل موجود نہ ہو تو احناف کا طرزِ عمل بالعموم پہلے جمع وتطبیق، پھر نسخ اوراس کے بعد ترجیح کا ہے، جو محدثین کا طریق ہے، واللہ اعلم۔

امام طحاویؒ جو حدیث میں فقہ حنفی کے سب سے بڑے وکیل اور ترجمان ہیں اور متعارض حدیثوں کے درمیان تطبیق اور مشکلات حدیث کے حل میں اپنی نظیر نہیں رکھتے اور اسلامی کتب خانہ میں اس جہت سے ان کی کتابیں ''مشکل الآثار'' اور ''شرح معانی الآثار'' بے نظیر اور بلند پایہ تالیفات ہیں، کا خود جو نقطۂ نظر ہے، وہ محدثین کے خیال کے عین مطابق ہے، فرماتے ہیں :

أولی الاشیاء إذا رُوی حدیثان عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاحتملا الاتفاق واحتملا التضاد أن نحملھما علی الاتفاق لا علی التضاد ۔ (۱)

بہتر بات یہ ہے کہ جب حضور ﷺ سے دو ایسی حدیثیں مروی ہیں، جن میں تطبیق بھی ممکن ہو اور تضاد بھی، تو ہم ان کے درمیان تطبیق پیدا کریں، تضاد پر محمول نہیں کریں۔

ابن امیر الحاجؒ نمازوں سے فراغت کے بعد دُعاء کے ذیل میں بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

الجمع متعین عند الامکان إذا دار الامر بینہ ، وبین إھمال العمل باحدھما بالکلیۃ ۔ (۲)

جب معاملہ کی دو صورتیں ہوسکتی ہوں، ایک: جمع وتطبیق کی، دوسری:

(۱) شرح معانی الآثار، باب شرب الماء قائما، حدیث نمبر: ۶۳۵۶ ۔

(۲) الأجوبۃ الفاضلہ: ۱۹۷، بحوالہ حلیۃ المجلی شرح منیۃ المصلی ۔

کسی حدیث کو کلیۃً چھوڑ دینے کی، تو ایسے موقع پر تطبیق کی صورت اختیار کیا جانا یقینی ہے۔

یہی رائے خاتم الفقہاء مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلیؒ کی بھی ہے :

والذی یظھر اختیارہ ھو تقدیم الجمع علی الترجیح۔(۱)

جس بات کا بہتر اور مختار ہونا ظاہر ہے، وہ یہی ہے کہ جمع و تطبیق کو ترجیح پر اولیت حاصل ہے۔

## تطبیق کی صورتیں

اس لئے متعارض نصوص میں اولاً اس بات کی سعی ہونی چاہئے کہ ان میں ہم آہنگی پیدا ہوجائے اور ہر نص کے لئے ایسا محل متعین کیا جائے کہ کوئی بھی نص عمل سے رہ نہ جائے، اس کی مختلف صورتیں ہوسکتی ہیں :

(۱) ایک کا حکم دنیا سے متعلق سمجھا جائے اور دوسرے کا آخرت سے، مثلاً قسم کے سلسلہ میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے :

وَلٰکِنْ یُّؤَاخِذُکُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَیْمَانَ ۔ (مائدہ:۸۹)

لیکن اللہ تعالیٰ ان باتوں کی گرفت فرمائیں گے، جن کی تم قسم کھاتے ہو۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان مستقبل سے متعلق جن باتوں کی قسم کھائے، اس کے لئے ماخوذ و جوابدہ ہے، اس لئے کہ ''عقد'' کا لفظ مستقبل کے ارادہ سے عبارت ہے —— ایک اور موقع پر ارشاد فرمایا :

وَلٰکِنْ یُّؤَاخِذُکُمْ بِمَا کَسَبَتْ قُلُوْبُکُمْ ۔ (بقرہ:۲۲۵)

تمہارے دلوں نے جو کیا ہے، اللہ اس پر تمہارا مواخذہ فرمائیں گے۔

---

(۱) الأجوبة الفاضلہ:۱۹۶۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ گذری ہوئی باتوں پر جھوٹی قسم کھانے سے بھی انسان جوابدہ اور ماخوذ ہوگا، علامہ سرخسیؒ کہتے ہیں کہ ان دونوں میں اس طرح تطبیق پیدا کی جائے گی کہ پہلے حکم کا تعلق ''دنیا'' سے ہے، آدمی اگر مستقبل کے متعلق کسی ارادہ کا اظہار کرے تو اس میں مواخذہ کو حکم دنیا سے متعلق مانا جائے گا، یعنی اگر قسم کو پوری نہیں کر پاتا تو کفارہ واجب ہوگا، اور دوسری آیت کا حکم آخرت سے متعلق ہوگا کہ جھوٹی قسمیں کھانے پر کفارہ تو واجب نہ ہوگا؛ مگر عنداللہ گنہگار ہوگا۔(۱)

(۲) مختلف نصوص کے احکام کو الگ الگ حالات سے متعلق مانا جائے، ـــــ مثلاً ارشادِ خداوندی ہے کہ حالتِ حیض میں عورت سے جماع نہ کیا جائے اوران کے پاک ہونے تک جماع سے باز رہا جائے: وَلاَ تَقْرَبُوْهُنَّ حَتّٰى يَطْهُرْنَ، (بقرہ:۲۲۲) اس میں لفظ ''يَطْهُرْنَ'' کو بعض قاریوں نے ''تشدید'' کے ساتھ اور بعضوں نے ''تشدید'' کے بغیر پڑھا ہے، تشدید کے ساتھ یہ لفظ ایک اور موقع پر غسل کے معنی میں استعمال ہوا ہے، (مائدہ:۶) اب اگر اس کی تشدید کی قرأت کو ملحوظ رکھا جائے تو معنی یہ ہوئے کہ حیض سے فراغت کے بعد جب تک عورت غسل نہ کرلے جماع جائز نہیں، اور تشدید کے بغیر جو قرأت ہے، اس کا تقاضا ہے کہ حیض سے فارغ ہوتے ہی عورت سے ہم بستری جائز سمجھی جائے ـــــ امام سرخسی کا خیال ہے کہ دس دنوں سے کم میں حیض بند ہوجائے تو غسل کے بعد اور پورے دس دنوں میں حیض بند ہو تو حیض بند ہوتے ہی عورت سے ہم بستری درست ہوگی اور اس طرح دونوں قرأتوں پر عمل ہوجائے گا۔(۲)

حدیث میں اس کی بہترین مثال نماز کی رکعات کے بارے میں اشتباہ پیش آنے کی صورت کا حکم ہے، نماز کی رکعات میں شک پیدا ہوجائے تو کیا کرے؟ اس سلسلہ میں مختلف روایات ہیں، حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ نماز کا اعادہ کرے، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ

---

(۱) اصول السرخسی:۲/۱۹۔

(۲) حوالۂ سابق:۲/۲۰۔

سے مروی ہے کہ تحری کرے اور قلب کا رجحان جس طرف ہو، اس کو صحیح مان کر نماز پوری کرے، حضرت ابوسعید خدریؓ اور بعض اور صحابہ سے روایت ہے کہ جن دو تعداد میں شک ہو، ان میں سے کمتر کو بنیاد مان کر نماز پوری کر لے، امام ابوحنیفہؒ نے ان تمام روایات کو جمع کیا، پہلی بار شک ہو تو نماز کا اعادہ کرے، بار بار شک کی نوبت آتی ہو تو غور وفکر (تحری) کے بعد جس طرف گمان ہو، اس پر عمل کرلے، کسی جانب بھی غالب گمان نہ ہو پائے تو کم تعداد کو بنیاد مان کر نماز پوری کرے، اس طرح مختلف حالات میں ان مختلف روایات پر عمل کرے۔(۱)

(۳) تیسرا طریقہ یہ ہوسکتا ہے کہ مختلف نصوص سے ثابت ہونے والے احکام کے الگ الگ درجات مقرر کئے جائیں، مثلاً قرآن مجید نے وضوء کے صرف چار ارکان بتائے ہیں: دونوں ہاتھوں اور چہرہ کا دھونا اور سر کا مسح کرنا، حدیث سے نیت اور افعال وضو میں ترتیب وغیرہ احکام بھی معلوم ہوتے ہیں، پس، قرآن میں مذکورہ چاروں افعال وضو کے ارکان ہوں گے اور حدیث سے ثابت شدہ احکام مستحب مانے جائیں گے۔

زیادہ تر متعارض روایات میں تطبیق کے لئے یہی صورت اختیار کی جاتی ہے، احناف، مالکیہ اور شوافع کا عام طریقہ یہ ہے کہ وہ ایسے احکام کے درمیان درجہ بندی کرتے ہیں اور ایک کو زیادہ افضل اور دوسرے کو کم افضل قرار دیتے ہیں، حنابلہ کی آراء کو سامنے رکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ ان میں توسع اور تنوع کو پسند کرتے ہیں، اور حدیث سے ثابت مختلف طریقوں کو یکساں قابل عمل تسلیم کرتے ہیں، غالباً یہی طریقہ محدثین کے یہاں زیادہ مقبول ہے، شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بھی اسی طرف رجحان رکھتے تھے اور ایک مسئلہ میں منقول مختلف صورتوں کو وہی درجہ دیتے تھے جو ایک جرم کے مختلف کفارات کو۔

ہمارے علماء ہند میں علامہ سید انور شاہ کشمیریؒ کی خدمات کو بھی اس باب میں نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، شاہ صاحبؒ نے ایسی متعارض روایات میں تطبیق کی ایک اور صورت یہ اختیار کی ہے کہ بعض روایات کو ''باب قضاء'' سے مانتے ہیں اور بعض کو ''باب دیانات'' سے،

(۱) العرف الشذی مع الترمذی، ابواب الصلاۃ، باب ماجاء فی الرجل یصلی فیشک فی الزیادۃ والنقصان: ۱/۷۴-۳۔

حدیث کا ایک مشہور مسئلہ ہے کہ جانور کا چند دنوں کا دودھ روک کر اس کو فروخت کیا جائے اور خریدار کو مغالطہ میں رکھا جائے کہ جانور کو زیادہ دُودھ آتا ہے، تو خریدار جانور کو ایک خاص مقدارِ کھجور کے ساتھ واپس کرسکتا ہے، یہ کھجور اس دُودھ کا عوض ہے جو خریدار نے حاصل کیا ہے، احناف و مالکیہ کا عمل اس حدیث پر نہیں کہ یہ شریعت کے عام اُصول جزاء و مکافات سے مختلف ہے؛ لیکن شاہ صاحب نے اس گتھی کو خوب حل کیا ہے کہ اس حدیث کو ''دیانت'' کے باب میں جگہ دی ہے، اور احناف کے مسلک کو ''قضاء'' کے قبیل سے مانا ہے، (۱) شاہ صاحبؒ کے اس اُصول سے فائدہ اُٹھایا جائے تو بہت سی روایات کے اختلاف کو دفع کرنے میں انشاء اللہ آسانی ہوگی، وباللہ التوفیق۔

## نسخ اور اس کے اُصول

جمع و تطبیق ممکن نہ ہو تو پھر اس بات کی تحقیق کی جانی چاہئے کہ کونسی نص پہلے کی ہے اور کون بعد کی؟ جو بعد کی ہے، اس کا حکم باقی رہے گا اور جو پہلے کی ہو، اس کا حکم قابل عمل نہیں ہوگا، بعد والی نص کو ''ناسخ''، اور پہلی نص کو منسوخ سمجھا جائے گا —— نسخ کی ایک صورت تو بالکل بے غبار اور غیر مبہم ہے اور وہ یہ کہ خود حضور ﷺ نے ایک حکم کا ناسخ اور دوسرے کا منسوخ ہونا بتادیا ہے، مثلاً: آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں نے تم کو قبر کی زیارت سے منع کیا تھا؛ لیکن اب کرسکتے ہو، (۲) اسی طرح آپ نے شراب کے کچھ برتنوں کے بارے میں فرمایا کہ میں نے ان کے استعمال سے منع کیا تھا؛ لیکن اب اجازت دیتا ہوں، (۳) اس طرح کی نصوص میں ایک کا ناسخ اور دوسرے کا منسوخ ہونا بالکل واضح ہے؛ لیکن بہت کم نصوص ہیں جن میں اس وضاحت اور صراحت کے ساتھ نسخ کا ذکر آیا ہے۔

ان کے علاوہ مختلف صورتیں ہیں جن میں فقہاء اندازہ کرتے ہیں کہ یہاں ایک حکم ناسخ اور دوسرا منسوخ ہوگا، گو یقین کے ساتھ ایسا نہیں کہا جاسکتا —— اور وہ صورتیں یہ ہیں :

---

(۱) **العرف الشذی مع الترمذی**: ۱/ ۸-۲۳۷، کتاب البیوع، باب ماجاء فی المصراۃ۔

(۲) **ترمذی، کتاب الجنائز**، حدیث نمبر: ۱۰۵۴۔ (۳) **ترمذی**، کتاب الأشربۃ، حدیث نمبر: ۱۸۶۹۔

(۱) خود صحابی حضور ﷺ کے کسی عمل کے بارے میں بتائے کہ آپ نے یہ فعل اس فعل کے بعد کیا تھا، جیسے حدیث میں ہے:

کان آخر الأمرین من رسول الله صلی الله علیه وسلم ترک الوضوء مما مست النار۔ (۱)

آپ ﷺ کے دو عمل میں سے آخری عمل آگ کی پکی ہوئی چیزوں کے کھانے سے وضو نہیں کرنے کا تھا۔

(۲) صحابی کسی عمل کے بارے میں کہے کہ ہمیں یہ اور پھر اس سے مختلف یہ حکم دیا گیا، مثلاً روایت میں ہے:

أمرنا بالقیام للجنازة ثم نهینا عنه۔ (۲)

ہمیں پہلے جنازہ کے لئے اٹھنے کا حکم فرمایا گیا تھا، پھر اس سے منع کر دیا گیا۔

(۳) کبھی آپ کے دو ارشادات کی تاریخ سے واقفیت اور آگہی کے ذریعے پہلے اور بعد کے احکام کی تعیین ہوتی ہے، جیسے ایک روایت میں ہے کہ پچھنے لگانے والے اور لگوانے والے دونوں کا روزہ ٹوٹ گیا: ''أفطر الحاجم والمحجوم'' (۳) حضرت شدادؓ کی روایت سے ظاہر ہے کہ یہ آپ ﷺ نے فتح مکہ کے موقع سے فرمایا تھا، دوسری روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے روزہ کی حالت میں پچھنے لگوائے، حضرت ابن عباسؓ کی روایت میں ہے کہ اس وقت آپ حالت احرام میں تھے، (۴) اس سے معلوم ہوا کہ آپ کا یہ عمل اس ارشاد کے بعد پیش آیا ہے۔

(۴) کبھی اُمت کا اجماع و اتفاق کسی حکم کے منسوخ ہونے پر دلیل ہوتا ہے، (۵)

---

(۱) ابوداؤد، کتاب الطهارة، حدیث نمبر: ۱۹۲۔

(۲) ابوداؤد، کتاب الجنائز، حدیث نمبر: ۳۱۷۸، مسلم، کتاب الجنائز، حدیث نمبر: ۹۶۲۔

(۳) طحاوی، حدیث نمبر: ۳۱۷۵۔ (۴) بخاری، کتاب الصوم، حدیث نمبر: ۳۱۳۶۔

(۵) گو اجماع بجائے خود نص کے لئے ناسخ نہیں ہوسکتا۔

—— جیسے شراب پینے والے کو چوتھی بار میں بہ طورِ سزا قتل کردیئے جانے کا حکم آپ ﷺ سے منقول ہے؛ (۱) لیکن دوسری روایات اور قرونِ خیر کے معمولات کو سامنے رکھ کر فقہاء اس پر متفق ہیں کہ یہ حدیث ''معمول'' نہیں ہے؛ اس لئے اس کو منسوخ سمجھا جائے گا۔(۲)

(۵) دو نصوص میں سے ایک کسی بات کی اباحت کا اور دوسری ممانعت کا تقاضا کرتی ہو، مثلاً ایک روایت سے ''گوہ'' کا حرام ہونا ظاہر ہوتا ہے اور دوسری روایت اس کے جواز کو بتاتی ہے، (۳) ایسی صورت میں بعض علماء اُصول کا خیال ہے کہ اباحت والا حکم منسوخ اور ممانعت کا حکم ناسخ ہوگا۔(۴)

لیکن یہ تمام صورتیں وہ ہیں جن میں یقینی طور پر کسی حکم کے منسوخ ہونے کا فیصلہ مشکل ہے، حضور ﷺ نے ایک عمل کے بعد دوسرا عمل اس سے مختلف کیا ہو، تو یہ پہلے عمل کے منسوخ ہونے کی یقینی دلیل نہیں، مثلاً آپ سے کبھی پورے سر کا اور کبھی چوتھائی سر کا مسح کرنا ثابت ہے، اسی طرح کبھی اعضاءِ وضوء کے ایک دفعہ اور کبھی ایک سے زیادہ بار دھونے کا ذکر ملتا ہے، ظاہر ہے کہ آپ کا یہ عمل یکے بعد دیگرے ہی ہوا ہوگا، مگر ظاہر ہے کہ یہ ایک دوسرے کے لئے ناسخ نہیں ہیں، اسی طرح اگر صحابہؓ کو ایک بات کا حکم دیا گیا، پھر اس سے منع فرمایا گیا، تو اس کی وجہ پہلے حکم کی منسوخی ہی نہیں ہے، یہ بھی ممکن ہے کہ پہلے ''رخصت'' اور پھر از راہ تربیت ''عزیمت'' اور استحباب پر عمل کرانا مقصود ہو۔

حضور ﷺ کے دو مختلف زمانوں میں دو مختلف افعال و اقوال کے مختلف اسباب ہوسکتے ہیں، مثلاً: آپ ﷺ نے قبلہ رُخ پیشاب کرنے سے منع فرمایا، پھر بعض روایات کے مطابق خود آپ نے یہی عمل کیا، تو اس کا سبب ستر کی رعایت اور بے پردگی سے حفاظت بھی ہوسکتی ہے، اُمت کا اجماع بذاتِ خود ناسخ نہیں بن سکتا ہے، خود مذکورہ روایت میں چوتھی بار شراب پینے پر

(۱) ترمذی، کتاب الحدود، حدیث نمبر: ۱۴۴۴۔

(۲) ابوبکر حازمیؒ نے کتاب الاعتبار کے شروع میں ان اسباب کی طرف اشارہ کیا ہے، نیز مولانا عبدالحئی صاحبؒ نے بھی ابن صلاحؒ اور علامہ عراقیؒ کے حوالہ سے تفصیل سے ان کا ذکر کیا ہے۔(**الأجوبة الفاضلہ:۱۹**)

(۳) **ترمذی:۲/۱**، باب ماجاء فی أکل الضب۔

(۴) **اصول السرخسی:۲/۲۰**۔

قتل کے حکم کو منسوخ قرار دینا مشکل ہے، منسوخ قرار دینے کا مطلب یہ ہے کہ ابتداءً اس پر عمل تھا اور بعد کو اس میں تبدیلی کی گئی؛ حالاں کہ عملاً اس حدیث پر عمل کا شاید کوئی واقعہ موجود نہیں؛ اس لئے صحیح یہ ہے کہ یہ حدیث تہدید اور زجر کے لئے ہے یا بطور تعزیر ہے اور امیر وقاضی کی صوابدید پر ہے۔

دو نصوص میں سے ایک اباحت کو اور دوسری ممانعت کو بتلاتی ہو تو ضرور نہیں کہ اباحت والا حکم ہی ناسخ ہو، شریعت میں ایسی نظیریں بھی موجود ہیں کہ ابتداءً نرمی برتی گئی اور بعد کو سختی، جیسے نماز میں پہلے گفتگو کی اجازت تھی بعد کو ممانعت ہوئی، شراب شروع میں حرام نہ تھی، بعد میں حرام کی گئی؛ لیکن اس کے عین برعکس نظیریں بھی موجود ہیں، قربانی کے گوشت کا ذخیرہ کرنا ابتداء میں ممنوع تھا، بعد کو اجازت دی گئی، رمضان میں ابتداء میں شب میں بھی بیوی سے ہم بستری کی ممانعت تھی، پھر اجازت ہوئی، زیارت قبور کو پہلے ممنوع قرار دیا گیا تھا، پھر اجازت دی گئی، کبھی حکمت ومصلحت کا تقاضا نرمی سے سختی کی طرف آنے میں ہوتا ہے اور کبھی سختی سے نرمی کی طرف؛ اس لئے اس کو بہ طور اُصول مان لینا کہ ممانعت اور اجازت کے متضاد احکام میں اجازت والا حکم منسوخ اور ممانعت کا حکم ناسخ ہوگا، صحیح نظر نہیں آتا، پس! ان کی حیثیت ''قرائن'' کی ہے نہ کہ نسخ کے ثبوت کے لئے اُصول وقواعد کی۔

اس میں شبہ نہیں کہ قرآن وحدیث میں بعض احکام ایسے ضرور ہیں جنھوں نے دوسرے احکام کی جگہ لی ہے، لیکن یہ بھی ایک افسوسناک حقیقت ہے کہ مختلف مکاتب فقہ نے اپنے نقطۂ نظر کے اثبات اور فریق مخالف کے کے رد کے لئے جس تکلف سے کام لیا ہے اور غلو کی راہ اختیار کی ہے، اگر اس کو مان لیا جائے تو عملی احکام سے متعلق احادیث میں محکمات اور منسوخات کی تعداد میں تھوڑا ہی فرق رہ جائے گا، والی اللہ المشتکی۔

## ترجیح

جن متعارض نصوص میں نہ تطبیق کی گنجائش ہو، نہ ناسخ ومنسوخ کی تحقیق ہو، وہاں اس کے سوا چارہ نہیں کہ ایک کو ترجیح دیا جائے اور دوسرے کو مرجوح سمجھا جائے —— قرآن مجید

چوں کہ تمام تر تواتر سے ثابت ہے اور اپنے ثبوت و استناد کے اعتبار سے اس کا ایک ایک حرف ہر شک وشبہ سے بالاتر ہے؛ اس لئے اس لحاظ سے تو ترجیح کا سوال ہی نہیں ہے، ہاں بعض جگہ قرآن مجید کے ایک ہی لفظ میں ایک سے زیادہ معنوں کا احتمال ہوتا ہے، ایسی صورت میں عربوں کے استعمال اور عرف یا حدیث وغیرہ کو سامنے رکھ کر معنی متعین کیا جاتا ہے، یہ نصوص میں تعارض نہیں ؛ بلکہ اس کے معنی اور مراد میں اجمال واشتراک ہے، نصوص میں ایسا تعارض کہ ترجیح کے سوا چارہ نہ رہے، صرف حدیث میں ہی پایا جاتا ہے، اور غور کیا جائے تو حدیث میں بھی کم ہی مواقع ہیں، جہاں ترجیح کی ضرورت پڑے، عام طور پر جن حدیثوں میں ترجیح کی مثالیں دی جاتی ہیں، ان میں جمع وتطبیق کی راہ اختیار کی جاسکتی ہے اور اپنے دامن کو ان احادیث کے کلیتہً متروک ہونے سے بچایا جاسکتا ہے اور ظاہر ہے کہ یہی سواء السبیل اور صراط مستقیم ہے!!

## کچھ اہم وجوہ ترجیح

کوچۂ اجتہاد واستنباط کے مسافر کو چوں کہ قدم قدم پر اس مسئلہ سے سابقہ پیش آتا ہے اور وہ متعارض ومتضاد روایات کے درمیان ترجیح پر بعض اوقات مجبور ہوتا ہے؛ اس لئے تمام ہی اُصولیین نے اس کو خاص اہمیت دی ہے اور اپنی کتابوں میں اکثر اس کے لئے مستقل فصل قائم کی ہے، نیز چوں کہ فقہ کی طرح حدیث سے بھی اس موضوع کا گہرا تعلق ہے؛ اس لئے اُصول حدیث کی کتابوں میں بھی اس سے خاص اعتناء والتفات کیا گیا ہے، تاہم قدیم مصنفین اور اہل علم میں علامہ ابوبکر محمد بن موسیٰ بن عثمان بن حازمؒ ہمدانی (۵۸۴ھ) نے ناسخ ومنسوخ حدیثوں سے متعلق اپنی شہرہ آفاق تالیف ''کتاب الاعتبار'' میں قریب قریب اکثر اہم وجوہ کو مثالوں کے ساتھ جمع کردیا ہے، گو شافعیت میں اپنے تصلب کی وجہ سے غالباً فقہ شافعی کے دلائل کے ذخیرہ میں ان کو ایک بھی ایسی حدیث نہیں مل سکی جو شوافع کا مستدل ہو اور اُصول کے اعتبار سے مرجوح ہو، حازمیؒ نے اس میں پچاس وجوہ ترجیح ذکر کئے ہیں اور یہ اعتراف بھی کیا ہے کہ :

وثم وجوه كثيرة لضربنا عن ذكرها كيلا يطول به هذا المختصر ۔(۱)

---

(۱) الاعتبار:۱/۲۱۔

اور بھی بہت سی وجوہ ہیں جن کے ذکر سے ہم نے گریز کیا ہے ؛
تا کہ یہ مختصر تحریر طویل نہ ہو جائے۔

حافظ عراقیؒ نے ان پر مزید اضافہ کیا ہے اور وجوہ ترجیح کی تعداد ایک سو دس تک پہنچا دی ہے، بعد کے مصنفین میں علامہ شوکانیؒ نے بڑی جامعیت کے ساتھ مختلف جہتوں سے وجوہ ترجیح کا انتخاب کرنے کی کوشش کی ہے اور سند کے اعتبار سے بیالیس ، متن کے اعتبار سے اٹھائیس ، معنی و مدلول کے اعتبار سے نو اور خارجی اسباب کے اعتبار سے دس ، کل نواسی وجوہ ترجیح ذکر کی ہیں ،(۱) واقعہ ہے کہ اُصول کی کتابوں میں جن وجوہ ترجیح کا ذکر کیا گیا ہے، یہاں ان سب کا ذکر کرنا طوالت کا باعث ہوگا، اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ان میں بعض ایسے وجوہ بھی ہیں، جن کو غالباً محض زیبِ داستاں کے طور پر ذکر کر دیا گیا ہے اور ان کے ذکر میں حقیقت پسندی سے کم کام لیا گیا ہے، مثلاً : آزاد اور غلام، مرد اور عورت کی روایات میں آزاد یا مرد کی روایات کو ترجیح ، اسی طرح محدثین حجاز کی روایت کو محدثین عراق کی روایت پر محض اس لئے فضیلت دینا کہ ان محدثین کی نسبت سرزمین حجاز سے ہے۔

بہر حال ہم یہاں صرف اہم وجوہ ترجیح ہی کے ذکر پر اکتفا کریں گے :

## راوی کی کثرت

محدثین کے یہاں ایک اہم وجہ ترجیح دو حدیثوں میں سے ایک کی طرف راویوں کی کثرت اور دوسری طرف مقابلتاً راویوں کی قلت ہے، حازمیؒ نے اس کی مثال دی ہے کہ شرمگاہ کے چھونے سے وضو ٹوٹ جانے والی روایت کے راوی حضرت ابو ہریرہؓ ، حضرت عبداللہ بن عمروؓ ، حضرت عائشہؓ ، اُم حبیبہؓ اور بسرہؓ ہیں ، جب کہ وضو نہ ٹوٹنے کے راوی صرف طلق بن علیؓ ہیں ؛ لہٰذا پہلی روایت کو دوسری روایت پر ترجیح ہوگی ،(۲) اکثر فقہاء و محدثین کثرتِ روایت کو بھی

(۱) **ارشاد الفحول**: ۲۷۶۔

(۲) **الاعتبار**: ۱/ ۸، اگر یہ روایت جو مختلف صحابہ کی طرف منسوب ہے، بطریق صحیح ثابت ہوتی تو حازمیؒ کی بات یقیناً صحیح ہوتی ، مگر افسوس کہ ان میں سے کوئی روایت بھی اپنے ثبوت کے اعتبار سے بے غبار نہیں ہے، اور طلق بن علیؓ کی روایت شریعت کے عام اُصول سے ہم آہنگ ہے کہ وضو نجاست کے نکلنے سے ٹوٹتا ہے نہ کہ کسی پاک چیز کو چھو لینے سے۔

وجہِ ترجیح مانتے ہیں؛لیکن احناف کی طرف منسوب ہے کہ وہ اس کو وجہِ ترجیح نہیں مانتے ،(۱) احناف کا خیال ہے کہ کسی حکم کو ثابت کرنے میں دو گواہ ہوں یا چار گواہ ،حکم کے ثبوت میں دونوں ہی یکساں ہیں ،علامہ سبکیؒ نے اس دلیل کا رد کیا ہے اور جمہور کے مسلک کو تفصیل سے ثابت کیا ہے۔(۲)

علامہ ابن ہمامؒ بھی اس مسئلہ میں شوافع اور محدثین کے ہم خیال نظر آتے ہیں،انھوں نے دو گواہ اور چار گواہ کی یکسانیت سے حنفیہ کے استدلال پر نقد کرتے ہوئے لکھا ہے کہ دلیل شرعی اور گواہی کے احکام میں فرق ہے، گواہی کا نصاب شریعت کی طرف سے مقرر ہے؛ اس لئے اس میں اجتہاد کی گنجائش نہیں ہے، بہ خلاف روایت کے، کہ اس کے مستند اور غیر مستند ہونے کی تحقیق کا تعلق ''اجتہاد'' سے ہے، اور اجتہاد یہ ہے کہ راویوں اور ناقلوں کی کثرت سے نسبتاً زیادہ اطمینان اور غالب گمان حاصل ہوتا ہے،(۳) علامہ سرخسیؒ کا بیان ہے کہ امام محمدؒ بھی کثرت رواۃ کی بنا پر روایت کو قابل ترجیح سمجھتے ہیں؛ چنانچہ امام موصوفؒ نے اپنی کتاب ''سیر کبیر'' میں لکھا ہے کہ علماء سیر میں تین گروہ ہیں، اہل شام، اہل حجاز اور اہل عراق؛ لہٰذا جس مسئلہ میں ان تینوں گروہوں میں سے دو متفق ہوں، وہ راجح ہوگا، (۴) —— واقعہ بھی یہی ہے کہ راویوں کی کثرت فی الجملہ طمانینت اور اعتماد کا ذریعہ بنتی ہے اور اسی بنیاد پر فقہاء نے خبر متواتر، خبر مشہور اور خبر واحد میں فرق کیا ہے؛ کہ ان روایتوں میں فرق راویوں کی تعداد اور اس کی کثرت وقلت ہی کا ہے۔

## راوی کی ثقاہت

روایت کے استناد و اعتبار کا اصل مدار اس بات پر ہے کہ اس کے نقل کرنے والوں کی صداقت و راست گوئی اور حفظ و یادداشت پر کس حد تک اعتماد کیا جاسکتا ہے؟ اسی صداقت اور یادداشت کا اصطلاحی نام ''ثقاہت'' ہے، بعض اوقات دو روایتوں میں سے ہر ایک کے

(۱) التقییدوالایضاح:۲۵۔ (۲) الابهاج علی المنهاج:۳/۲۱۶۔
(۳) دیکھئے:تیسیرالتحریر:۳/۱۵۳۔ (۴) اصول السرخسی:۲/۱۲۴۔

ناقل ثقہ اور معتبر ہوتے ہیں، مگر ان میں کم وبیش کا تفاوت ہوتا ہے، ایسی صورت میں نسبتاً زیادہ ثقہ راوی کی روایت کو ترجیح ہوگی، مثلاً گروہ محدثین کے سرخیل امام ابن شہاب زہریؒ سے امام مالکؒ بھی روایت کرتے ہیں اور شعیب بن ابی حمزہؒ بھی، مگر امام مالک ثقاہت و اعتبار میں شعیبؒ سے بڑھ کر ہیں، اس لئے امام مالک کی روایت کو ترجیح ہوگی۔(۱)

آمین زور سے کہی جائے یا آہستہ؟ —— اس سلسلہ میں حضرت وائل بن حجرؓ کی روایت اکثر کتب حدیث میں نقل کی گئی ہیں، مگر شعبہ نے ان سے آمین کا آہستہ اور سفیان ثوریؒ نے زور سے کہنا نقل کیا ہے، شعبہ اور سفیان دونوں ہی فن حدیث کے آفتاب و ماہتاب ہیں اور محدثین کے درمیان اپنی جلالت شان میں تسلیم شدہ حیثیت کے مالک ہیں، احناف نے شعبہ اور شوافع نے سفیان ثوری کی روایت کو ترجیح دیا ہے اور اول الذکر نے شعبہ کو اور ثانی الذکر نے سفیان کو ثقاہت میں فائق مانا ہے۔

اسی ذیل میں ترجیح کے اس قاعدہ کو بھی رکھا جاسکتا ہے کہ ایک راوی کی ثقاہت متفق علیہ ہے اور دوسرے کی ثقاہت میں اختلاف ہے تو پہلے قسم کے راوی کی روایت راجح ہوگی۔(۲)

## راوی کا تفقہ

روایت کی ترجیح کی ایک اہم وجہ راوی میں ''تفقہ'' کا پایا جانا ہے؛ اس لئے کہ فقیہ روایت کے معنی کو زیادہ صحیح طور پر سمجھ سکتا ہے اور نقل کرسکتا ہے، علامہ شوکانیؒ کے بقول: ''لأنه أعرف بمدلولات الألفاظ''، (۳) بعض حضرات کا خیال ہے کہ راوی کا تفقہ ایسی ہی روایت میں قابل ترجیح ہوسکتا ہے، جس میں روایت کا مفہوم نقل کیا گیا ہو، اگر روایت کے الفاظ

---

(۱) الاعتبار:۱/۸۔

(۲) الاعتبار:۱/۸۔

(۳) ارشاد الفحول:۲۷۶، سبکیؒ کا بیان ہے: لأن للفقيه مرتبة التمييز بين مايجوز وما لايجوز، الابهاج:۳/۲۳۔

بعینہٖ نقل کئے جائیں تو راوی کا تفقہ قابل ترجیح نہیں؛ لیکن علامہ فخر الدین رازیؒ کا خیال ہے کہ راوی کا تفقہ بہرحال روایت کی ترجیح کا باعث ہے۔(۱)

اکثر علماء کے نزدیک حدیث کی ترجیح کے لئے یہ ایک اہم اُصول ہے، علی بن خشرمؒ ناقل ہیں کہ وکیعؒ نے ہم سے دریافت کیا: ''اعمشؒ از ابووائلؒ از حضرت عبداللہ بن مسعودؓ'' اور ''سفیانؒ، از منصورؒ، از ابراہیمؒ، از علقمہؒ، از حضرت عبداللہ بن مسعودؓ''میں کونسی سند زیادہ قابل قبول ہے؟ میں نے ''اعمش'' کے سلسلہ کو زیادہ صحیح قرار دیا تو وکیع نے کہا: سبحان اللہ، اعمشؒ اور ابووائلؒ ''شیخ'' ہیں، سفیانؒ، منصورؒ، ابراہیمؒ اور علقمہؒ فقیہ، اور فقہاء کی روایت شیوخ کی روایت سے زیادہ قابل قبول ہے: ''**حدیث یتداولہ الفقہاء خیر من أن یتداولہا الشیوخ**''۔(۲)

حنفیہ نے اس اُصول کو خاص طور پر سامنے رکھا ہے اور اسی لئے حنفیہ کے ہاں فقہاء صحابہ حضرت ابن مسعود اور حضرت علی رضی اللہ عنہما وغیرہ کی روایت کو خصوصی اہمیت دی جاتی ہے ـــــ اس سلسلہ میں امام ابوحنیفہؒ اور امام اوزاعیؒ کے درمیان دارالحناطین (مکہ مکرمہ) میں ہونے والی بحث مشہور ہے اور یہاں قابل ذکر بھی، اس واقعہ کا حاصل یہ ہے کہ امام اوزاعیؒ نے امام ابوحنیفہؒ سے رُکوع سے پہلے اور رُکوع کے بعد رفع یدین نہیں کرنے کی وجہ پوچھی، تو امام صاحب نے فرمایا: حضور ﷺ سے ایسا کرنا ثابت نہیں، اوزاعیؒ نے اس کا رد کرتے ہوئے ''زہریؒ، سالمؒ اور عبداللہ بن عمرؓ'' کے واسطہ سے آپ ﷺ سے نماز کے افتتاح، رُکوع سے پہلے اور رُکوع کے بعد رفع یدین کا ذکر کیا، امام ابوحنیفہؒ نے اس کے مقابلہ میں ''حمادؒ، از ابراہیمؒ، از علقمہؒ و اسودؒ'' کی سند سے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے واسطہ سے حضور ﷺ سے نقل کیا کہ آپ ﷺ صرف نماز کے شروع ہی میں رفع یدین کرتے تھے، اس کے بعد نہیں، امام اوزاعیؒ کی نگاہ غالباً وسائط کی کمی پر تھی، انھوں نے ''زہریؒ از سالمؒ'' والی سند سے مروی حدیث کے مقابلہ میں امام ابوحنیفہؒ کے اس استدلال پر حیرت و استعجاب کا اظہار فرمایا، امام ابوحنیفہؒ نے

(۱) **المحصول**:۲/۴۵۴۔ (۲) **الاعتبار**:۱/۱۴۔

جواب میں فرمایا: حمادؒ زہریؒ سے اور ابراہیمؒ سالمؒ سے زیادہ فقیہ ہیں ، علقمہؒ بھی تفقہ میں ابن عمرؓ سے کم درجہ نہیں ، گو ابن عمرؓ شرف صحابیت سے مشرف ہیں اور اسودؒ بھی بڑے علم وفضل کے مالک ہیں ، رہ گئے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ ، تو ان کا کیا کہنا ، وہ تو ابن مسعودؓ ہی ہیں !(۱) اس سے معلوم ہوا کہ خود امام صاحبؒ کے یہاں راوی کے تفقہ کو روایت کے قبول کرنے اور ترجیح دینے میں خاص اہمیت حاصل تھی ۔

ابن ہمامؒ نے لکھا ہے کہ حالت احرام میں نکاح کے حلال ہونے کے سلسلہ میں امام صاحب نے عبداللہ بن عباسؓ کی روایت کو بہ مقابلہ حضرت میمونہؓ و یزید بن اصمؓ راجح قرار دے کر اس کا لحاظ کیا ہے ، (۲) —— واقعہ ہے کہ اکثر مسائل میں احناف کے یہاں جن روایات کو قبول کیا گیا ہے ، ان میں یہی تصور کارفرما نظر آتا ہے ، واللہ اعلم ۔

## کم واسطوں سے منقول روایت

حدیث کی سند میں وسائط کی کمی بیشی بھی اہمیت رکھتی ہے ، واسطے جس قدر بڑھیں گے ، غلطی کا امکان بھی اسی قدر بڑھے گا ، اور وسائط جس قدر کم ہوں گے ، غلطی کا امکان کم سے کم رہے گا ؛ اس لئے عام طور پر محدثین نے کم واسطوں سے نقل کی گئی روایت کو راجح قرار دیا ہے ، (۳) فقہاء احناف کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کو اس سے اختلاف ہے ، (۴) فقہاء حنفیہ کی طرف جن حضرات نے اس اختلاف کی نسبت کی ہے ، ان کے پیش نظر دار الحناطین مکہ میں امام ابو حنیفہؒ اور امام اوزاعیؒ کے درمیان ہونے والا مناظرہ ہے ، جو اوپر ذکر کیا گیا ۔

مگر واقعہ یہ ہے کہ اس مناظرہ سے اتنا تو معلوم ہوتا ہے کہ دو طرف الگ الگ وجوہ ترجیح ہوں ، ایک طرف راوی کا تفقہ ہو اور دوسری طرف سند میں واسطوں کی کمی ، تو فقیہ راویوں کی روایت کو ترجیح ہوگی ؛ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ واسطوں کی کمی کوئی اہمیت نہ رکھتی ہو اور فی الجملہ

---

(۱) الأجوبۃ الفاضلہ : ۲۱۳ ، بحوالہ : الجواہر المنیفہ : ۶۱ ، فتح القدیر : ۱ / ۲۱۵ ، کتاب الصلاۃ ، باب صفۃ الصلاۃ ۔

(۲) تیسیر التحریر : ۳ / ۱۶۷ ۔ (۳) ارشاد الفحول : ۲۷۶ ۔

(۴) تیسیر التحریر : ۳ / ۱۶۳ ۔

وجہ ترجیح نہ ہو، یہ ایک حقیقت ہے کہ کسی بات کے اپنی اصل صورت میں نقل ہونے اور ترمیم وتبدیلی کے بغیر نہ پہنچنے میں واسطوں کی کمی کا خاصا دخل ہوتا ہے۔

## روایت پر راوی کے اسلام میں تقدم وتأخر کا اثر

دو حدیثوں میں سے ایک کے راوی نے پہلے اسلام قبول کیا ہو اور دوسرے نے بعد میں تو اس دوسرے راوی کی روایت پہلے راوی کی روایت پر راجح ہوگی، ابواسحاق شیرازیؒ، ابن برہانؒ اور بیضاویؒ وغیرہ اکثر علماء شوافع کی یہی رائے ہے، (۱) اس لئے کہ اس بات کا قوی امکان ہے کہ جس نے پہلے اسلام قبول کیا ہو، اس نے حضور ﷺ کا ابتدائی قول یا عمل نقل کیا ہو اور بعد کو اسلام لانے والے نے آپ ﷺ کے آخری دور کا قول وفعل نقل کیا ہو، جو پہلے قول وفعل کے لئے ناسخ ہو، امام شافعیؒ نے شرمگاہ کے چھونے سے وضوء ٹوٹ جانے پر اسی اُصول سے استدلال کیا ہے کہ اس کے راوی حضرت ابوہریرہؓ ہیں جو ۶ھ کے بعد مسلمان ہوئے، اور وضوء نہ ٹوٹنے کی روایت قیس بن طلقؓ نے کی ہے، جو مدینہ میں ابتدائی اسلام لانے والوں میں ہیں۔ (۲)

لیکن واقعہ ہے کہ نسخ کے ثبوت کے لئے یہ کوئی قوی وجہ نہیں، خود فقہاء شوافع میں آمدیؒ کی رائے اس کے عین برعکس ہے، (۳) حضرت ابویرہرہؓ راوی ہیں کہ آگ میں پکی ہوئی چیز کے کھانے یا استعمال کرنے سے وضوٹوٹ جائے گا، (۴) حضرت سوید بن نعمانؓ کی روایت اس کے خلاف ہے، (۵) اور وہ بہ مقابلہ حضرت ابوہریرہؓ کے سابق الاسلام ہیں؛ لیکن فقہاء کے ہاں جس روایت پر عمل ہے، وہ حضرت سویدؓ ہی کی روایت ہے، حضرت بلالؓ کو بالکل ابتداء میں قبول اسلام کا شرف حاصل ہے، حضرت ابومحذورہؓ بہت بعد کو مسلمان ہوئے ہیں، یہ دونوں اذان واقامت کے کلمات اور کیفیات کے سلسلہ میں بنیادی راوی ہیں، یہاں بھی حنفیہ نے اذان میں اور شوافع نے اقامت میں حضرت بلالؓ کی روایت کو حضرت ابومحذورہؓ کی

---

(۱) **ارشادالفحول:۲۷۷۔** (۲) **الابہاج:۳/۲۲۵۔** (۳) **ارشادالفحول:۲۷۷۔**

(۴) **ترمذی:۱/۲۴**، ابواب الطہارۃ، باب فی ترک الوضوء مما مست النار۔ (۵) **حوالۂ سابق۔**

روایت پر ترجیح دیا ہے —— دراصل بعد میں مسلمان ہوے والوں کی روایت کو ناسخ قرار دینا اسی وقت ممکن ہے جب کہ اس بات کی تحقیق ممکن ہو کہ جس نے پہلے اسلام قبول کیا ہے، دوسرے راوی کے دامنِ ایمان میں آنے کے بعد حضور ﷺ سے ملاقات نہ کر پایا ہو، نیز جو راوی بعد کو اسلام لایا ہے، نے یہ روایت خود براہ راست پیغمبر اسلام ﷺ سے سنی ہو، کسی قدیم مسلمان سے سن کر اس کی نسبت آنحضور ﷺ کی طرف نہ کی ہو، اور عام طور پر اس کی تحقیق آسان نہیں ہوتی۔

## براہِ راست سماعت حدیث

ایک نے براہ راست حدیث سنی ہو اور دوسرے کو محدث نے حدیث کا نوشتہ دیا ہو کہ وہ اس سے روایت کرے، تو سنی اور سنائی ہوئی حدیث راجح ہوگی، علامہ حازمیؒ نے اس کی مثال دی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی روایت، **أیما إهاب دبغ فقد طهر**، (۱) (جس چمڑے کو دباغت دیدی جائے وہ پاک ہوجاتا ہے) کو عبداللہ بن عکیمؒ کی روایت ''**لا تنتفعوا من المیتة باهاب ولا عصب**'' (۲) (مردار کے چمڑے اور پٹھے سے فائدہ نہ اُٹھاؤ)، پر ترجیح ہوگی، کہ پہلی روایت راوی نے سن کر نقل کی ہے اور دوسری روایت محدث کے نوشتہ سے۔ (۳)

## اکابرِ صحابہ اور اصاغر کی روایات

بعض حضرات نے اکابر صحابہ کی روایت کو اصاغر صحابہ پر ترجیح دیا ہے کہ بات کے سمجھنے اور نقل کرنے میں فہم و شعور کا خاص دخل ہے اور شعور و سمجھداری کا تعلق عمر سے بھی ہے، امیر بادشاہؒ کی رائے ہے کہ اس کے ساتھ یہ قید بھی لگانی ہوگی کہ وہ اکابر صحابہ تفقہ کے اعتبار سے بھی فائق ہوں، اگر کم سن صحابی زیادہ فقیہ ہوں تو ان کی روایت عمر دراز صحابی کی روایت پر بھی

---

(۱) ترمذی، کتاب اللباس، حدیث نمبر: ۱۷۲۸۔ (۲) ترمذی، کتاب اللباس، حدیث نمبر: ۱۷۲۹۔
(۳) کتاب الاعتبار: ۱/ ۹۔

ترجیح کی حقدار ہوگی؛ چنانچہ احناف نے اس بات میں کہ اگر ایک یا دو طلاق کے بعد عورت دوسرے مرد سے نکاح کرلے اور پھر اس سے علاحدگی کے بعد پہلے شوہر کے نکاح میں آئے تو اس کو از سرِ نو تین طلاقوں کا حق حاصل ہوگا، عبداللہ بن عباسؓ اور عبداللہ بن عمرؓ کی آراء کو بہ مقابلہ حضرت عمر و علی رضی اللہ عنہما قبول کیا ہے، (۱) ـــــ مگر غور کیا جائے تو اول تو یہاں احناف نے ایک رائے کو دوسری رائے پر ترجیح دیا ہے نہ کہ ایک روایت کو دوسری روایت پر ترجیح دی ہے، اور رائے کی ترجیح اور روایت کی ترجیح کے اسباب مختلف ہو سکتے ہیں، دوسرے یہ بات بھی بعید از انصاف ہے کہ حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ جیسے فقہاء پر حضرت عبداللہ بن عباسؓ اور عبداللہ بن عمرؓ کے تفقہ کو ترجیح دی جائے۔

## صاحبِ واقعہ کی روایت

ایک راوی خود صاحبِ واقعہ ہو اور دوسرا ناقل ہو، تو صاحبِ واقعہ کی روایت کو ترجیح ہوگی، مثلاً ایک روایت میں ہے کہ انزال ہی کی صورت میں غسل واجب ہوگا، ''الماء من الماء'' (۲) دوسری روایت میں ہے کہ ہم بستری کرے تو گو انزال نہ ہو پھر بھی غسل واجب ہوگا، (۳) اس دوسری روایت کی ناقل خود ام المومنین حضرت عائشہؓ ہیں، جو ظاہر ہے کہ خود صاحبِ واقعہ ہیں اور اپنا واقعہ نقل فرماتی ہیں، یہاں فقہاء اور مجتہدین نے حضرت عائشہؓ ہی کی روایت کو قبول کیا ہے۔

## قریبی مُشاہد کی روایت

کسی واقعہ کے نقل کرنے میں دو راویوں کے بیان میں اختلاف ہو تو جس نے قریب سے اس واقعہ کا مشاہدہ کیا ہے، اس کی حدیث راجح ہوگی، مثلاً رسول اللہ ﷺ کے واقعہ حجۃ الوداع کو مختلف لوگوں نے نقل کیا ہے؛ لیکن آپ کا حج کس قسم کا تھا، افراد تھا، قران تھا، یا تمتع تھا؟

---

(۱) تیسیر التحریر: ۲/ ۱۶۴۔ (۲) مسلم، کتاب الحیض، حدیث نمبر: ۳۴۳۔

(۳) ترمذی، ابواب الطہارۃ، حدیث نمبر: ۱۰۹۔

اس میں ان کی روایتیں الگ الگ ہیں، شوافع نے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی روایت کو ترجیح دیا ہے، جو آپ ﷺ کے حج کو 'افراد' قرار دیتے ہیں، اور یہ اس لئے کہ روایت میں آتا ہے کہ وہ آپ ﷺ کی اونٹنی کے نیچے تھے، گویا بالکل قریب تھے، احناف نے حضرت انسؓ کی روایت لی ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کا یہ حج 'قران' تھا، مگر اس وجہ ترجیح میں حنفیہ بھی پیچھے نہیں، جس وقت آپ نے حج وعمرہ دونوں کا احرام باندھا اور تلبیہ کہا، اس وقت حضرت انسؓ آپ ﷺ کی اونٹنی کی نکیل تھامے ہوئے تھے۔(۱)

## اساتذۂ شہر سے روایت

اپنے شہر کے اساتذہ حدیث سے سنی ہوئی حدیثوں کو بھی دوسرے علاقوں کے اساتذہ سے لی ہوئی روایت پر ترجیح دی جاتی ہے؛ بلکہ بعض راویوں کی تو وہی روایت قبول کی جاتی ہے، جو وہ اپنے علاقہ کے شیوخ سے حاصل کریں، جیسے: اسماعیل بن عیاشؒ ہیں، یہ شام کے رہنے والے ہیں، شامیوں سے ان کی روایت معتبر ہے، اہل حجاز اور اہل عراق سے معتبر نہیں، (۲) —— بہ ظاہر یہ حد بندی عجیب معلوم ہوتی ہے، مگر واقعہ ہے کہ کتابی شکل میں حدیثوں کی تدوین سے پہلے یہ ایک بڑی ضرورت تھی، لوگ اپنے شہر کے اساتذہ کی دینی اور مذہبی حالت سے واقف ہوتے تھے، ان سے دھوکہ کھانے کا امکان نہیں تھا، حافظہ پر مدار تھا؛ اس لئے سہو ہو تو ان سے رُجوع کیا جاسکتا تھا، دور دراز علاقوں کے اساتذہ سے حدیث قبول کرنے میں ان کی مذہبی اور علمی حالت کو جاننا دشوار ہوتا تھا، اور بروقت ان سے رُجوع کرنے کی سہولت میسر نہیں تھی؛ اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ اور امام شافعیؒ تینوں نے اپنے اپنے علاقہ کے فقہاء ومحدثین اور وہاں کے ممتاز صحابہ کی احادیث اور فتاویٰ کو اپنے مسلک کی اساس بنایا ہے۔

## خبر مشہور

فقہاء احناف نے متواتر اور خبر واحد کے درمیان ایک درجہ ''خبر مشہور'' کا رکھا ہے،

(۱) تیسیرالتحریر: ۳/۱۶۴۔ (۲) کتاب الاعتبار: ۱/۱۰۔

خبر مشہور وہ حدیث ہے جس کے ناقل صحابہ اور تابعین کے ادوار میں ''تواتر'' کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں —— ایسی حدیثیں ''خبر واحد'' پر ترجیح رکھتی ہیں، مثلاً ایک روایت میں ہے کہ مدعی گواہ نہ پیش کر سکے تو دوسرے فریق سے قسم کھلائی جائے، گویا گواہی پیش کرنا مدعی کا ذمہ ہے اور قسم کھانا مدعا علیہ کی ذمہ داری: ''البينة على المدعي واليمين على من أنكر المدعى عليه'' (۱) لیکن ایک اور روایت میں ہے کہ مدعی کو اپنے دعویٰ پر دو گواہ میسر نہ ہوں، تو ایک گواہ پیش کر دے اور ایک بار قسم کھا لے، پہلی حدیث خبر مشہور اور دوسری خبر واحد ہے، حنفیہ نے اسی لئے پہلی حدیث کو ترجیح دیا ہے اور دوسری حدیث میں تاویل کی ہے۔ (۲)

## راوی کے بعض اوصاف

ان کے علاوہ بعض اوقات راوی کے اوصاف اور حالات اس کی حدیث کے صحیح ہونے کے بارے میں غالب گمان پیدا کرتے ہیں، مثلاً :

☆ نابالغی کی حالت میں سنی ہوئی حدیث کے مقابلہ حالت بلوغ کی سنی ہوئی حدیث سے راجح ہوگی۔

☆ ایک شخص واقعہ کا ناقل ہو، تو صاحب واقعہ کی حدیث کو ترجیح ہوگی۔

☆ ایک راوی کو حضور ﷺ یا اپنے شیخ کے ساتھ زیادہ رہنے کا موقع ملا ہے اور دوسرے کو نسبتاً کم، تو پہلے راوی کی روایت راجح ہوگی۔

اس سلسلہ میں اُصول یہ ہے کہ جن اوصاف کی وجہ سے راوی کی حدیث کے بارے میں صحت وراستی کا غالب گمان پیدا ہوتا ہو، راویوں میں ان کی موجودگی حدیث کو قوت پہنچاتی ہے اور اس کی ترجیح واولیت کا سبب بن جاتی ہے۔

## تخصیص وعموم

دوسری قسم کے وجوہ ترجیح وہ ہیں جن کا تعلق خود حدیث کے متن اور الفاظ سے ہے،

---

(۱) ترمذی، کتاب الأحکام، حدیث نمبر: ۱۳۴۱۔ (۲) تیسیر التحریر: ۳/ ۱۶۴۔

—— ان میں سے ایک وجہ ترجیح شوافع کے نزدیک یہ ہے کہ اگر ایک حدیث عموم کو بتلاتی ہو اور دوسری تخصیص کا تقاضا کرتی ہو، تو یہ دوسری حدیث پہلی حدیث کے لئے بیان کا درجہ رکھتی ہے، اس لئے اس کو ترجیح حاصل ہوگی، اس کی مثال یہ ہے کہ ایک حدیث میں ہے، **لا صلوٰۃ لمن لم یقراء بفاتحۃ الکتاب**، (۱) (جس نے سورۂ فاتحہ نہیں پڑھی، اس کی نماز نہیں ہوئی) دوسری روایت میں نماز کی تفصیل بتاتے ہوئے ارشاد فرمایا گیا: **اللہ اکبر** کہو، پھر قرآن میں سے جو یاد ہو، پڑھو، ''**کبر ثم اقراء ما تیسر معک من القرآن**'' (۲) دوسری حدیث میں عموم ہے اور پہلی حدیث میں سورۂ فاتحہ کی تخصیص و تعیین؛ اس لئے پہلی حدیث راجح ہوگی، (۳) —— حنفیہ کے یہاں ایسی صورتوں میں دونوں روایات ہم درجہ ہیں، اور محض عموم و تخصیص کی وجہ سے ایک کو دوسرے پر ترجیح نہیں ہوگی۔

## احتیاطی پہلو کی رعایت

حدیث کے متن و معنی میں اس بات کا بھی لحاظ رکھا جاتا ہے کہ جس میں احتیاطی پہلو نمایاں ہو، اس کو ترجیح دی جائے، مثلاً ایک حدیث کسی بات کی ممانعت کو بتلاتی ہو اور دوسری اجازت یا حکم کو، یا ایک حکم کو بتلاتی ہو اور دوسری اباحت کو، تو پہلی صورت میں ممانعت اور دوسری صورت میں ''امر'' کو ترجیح دی جائے گی، (۴) جیسے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی حدیث سے آپ ﷺ کا عمارت کے اندر قبلہ کی طرف استنجاء کرنا معلوم ہوتا ہے اور حضرت سلمان فارسیؓ کی روایت سے مطلقاً قبلہ کی طرف رُخ کر کے استنجاء کی ممانعت معلوم ہوتی ہے، تو حضرت سلمان فارسیؓ کی روایت کو ترجیح ہوگی۔ (۵)

## قول و فعل میں تعارض

متن و معنی کے لحاظ سے حدیث کے وجوہ ترجیح میں سے ایک اہم وجہ یہ ہے کہ اگر

---

(۱) بخاری، کتاب الصلوٰۃ: ۷۲۳۔ (۲) بخاری، کتاب الصلوٰۃ، حدیث نمبر: ۷۲۴۔
(۳) **الابھاج فی شرح المنھاج**: ۳/۳۰۔ (۴) **إرشاد الفحول**: ۲۷۹۔
(۵) ترمذی، باب ماجاء من الرخصۃ فی ذلک: ۱/۱۳۔

حدیث قولی اور حدیث فعلی میں تعارض ہوتو حدیث قولی کو ترجیح دی جاتی ہے (۱)؛ اس لئے کہ افعال کے مختلف وجوہ واسباب ہوسکتے ہیں؛ لیکن زبان کے ذریعہ جو بات کہی جاتی ہے، اس کی حیثیت اُصول وقواعد کی ہوتی ہے۔

حضور ﷺ نے استنجاء کی حالت میں قبلہ کی طرف رُخ یا پشت کرنے سے منع فرمایا ہے، یہ آپ کی حدیث قولی ہے، اس کے مقابلہ ایسی روایات بھی ہیں جن سے خود آپ ﷺ کا قبلہ کی طرف پشت یا رُخ کر کے استنجا کرنا ثابت ہے، (۲) یہ آپ ﷺ کا فعل ہے، جس کی کوئی خاص وجہ ہوسکتی ہے، پس ترجیح اس بات کو ہے کہ استنجاء کی حالت میں قبلہ کی طرف رُخ یا پشت کرنا مکروہ ہے، جیسا کہ حنفیہ کا مسلک ہے۔

## اثبات ونفی

ایک حدیث کسی امر زائد کو ثابت کرتی ہو اور دوسری اس کی نفی کرتی ہو، تو کس کو ترجیح ہوگی؟ اس میں اختلاف ہے، امام الحرمینؒ نے جمہور سے ''مثبت'' کا راجح ہونا نقل کیا ہے؛ لیکن امام غزالیؒ نے دونوں کو ہم پلہ مانا ہے، (۳) خود مشائخ احناف بھی اس مسئلہ میں متفق نہیں ہیں، کرخیؒ ''مثبت'' کو ترجیح دیتے تھے اور عیسیٰ بن ابانؒ ''نافی'' روایت کو۔

نظیریں دونوں طرح کی موجود ہیں، آپ ﷺ کے حضرت میمونہؓ کے ساتھ نکاح میں احناف اس کو ترجیح دیتے ہیں کہ حالت احرام میں ہوا تھا اور اس کی نفی کرتے ہیں کہ آپ اس وقت احرام کھول چکے تھے، یہاں حنفیہ نے ''نفی'' کو اثبات پر ترجیح دیا ہے، دوسری طرف حضرت بریرہؓ کے نکاح کے وقت ان کے شوہر مغیث غلامی سے آزاد ہو چکے تھے، کو ثابت کرنے والی روایت کو ترجیح دیتے ہیں بہ مقابلہ اس روایت کے جو ''مغیث'' کے اس وقت آزاد ہونے کی نفی کرتی ہے۔

---

(۱) **کتاب الاعتبار:۱/۱۸۔**

(۲) سنن الترمذی، ابواب الطہارۃ، باب فی النہی عن استقبال القبلۃ الخ:۱/۱۳۔

(۳) **إرشاد الفحول:۲۷۹۔**

اس لئے سرخسی کی بات صحیح ہے کہ اگر ''منفی'' پہلو کی حامل روایت پر بھی کوئی دلیل موجود ہو اور مثبت پہلو پر بھی، تو دونوں مساوی سمجھی جائے گی۔(۱)

## اضافہ شدہ روایت

ایک ہی روایت کو دو راوی نقل کرتا ہے، لیکن ایک راوی ایسا اضافہ نقل کرتا ہے جس کو دوسرے نے بیان نہیں کیا ہے، تو یہ اضافہ شدہ روایت راجح ہوگی ؛ اس لئے کہ ثقہ راوی کا اضافہ معتبر ہے،(۲) ـــــ جیسے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے آپ ﷺ سے نقل کیا ہے :

اذا اختلف المتبايعان والسلعة قائمة بعينها تحالفا وترادا۔ (۳)

خریدار اور تاجر میں اختلاف ہوجائے ، سامان بعینہٖ موجود ہوتو دونوں سے قسم کھلائی جائے اور سامان و قیمت ایک دوسرے کو واپس کرادیا جائے۔

اس میں ''والسلعة قائمة'' (سودا موجود ہو) کا اضافہ صرف اس روایت میں ہے، حنفیہ نے اس کو قبول کیا ہے اور صرف اسی صورت میں باہم قسم کھلانے اور واپسی کا حکم دیا ہے جب کہ سامان ابھی موجود ہو۔(۴)

## صحابہ کی شان و مرتبت کی رعایت

علامہ حازمیؒ نے اس ذیل میں ایک بڑا عمدہ قاعدہ بیان کیا ہے کہ جس حدیث سے صحابہ کی شان میں ہتک ہوتی ہو، اس کے مقابلہ ایسی روایت کو ترجیح دی جائے گی جس سے صحابہ کی توقیر اور علو شان میں کمی واقع نہ ہو، مثلاً وہ حدیث جو نماز میں صحابہ کے قہقہہ زن ہونے کو بتلاتی ہو، مرجوح ہوگی۔(۴)

(۱) اصول السرخسی:۲/۲۲۔ (۲) کتاب الاعتبار:۱/۱۹۔
(۳) نصب الرایہ:۴/۱۳۲، کتاب الدعویٰ، باب التحالف۔
(۴) اصول السرخسی:۲/۲۵۔ (۵) الاعتبار:۱/۱۹۔

مگر حازمیؒ نے یہ مثال حنفیہ پر رد کے لئے دی ہے، ورنہ تو قہقہہ بعض اوقات ایک اضطراری اور غیر اختیاری فعل ہوتا ہے اور اضطراری افعال میں انسان معذور ہوتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ اس قاعدہ سے مشاجرات صحابہ کی بحثوں میں فائدہ اُٹھانا چاہئے، جہاں اس اُصول کو نظر انداز کردینے کی وجہ سے بہت سے اہل علم نے ٹھوکر کھائی ہے۔

## راوی کی تفسیر

حدیث کے معنی اور مراد کی تعیین ہی کے ذیل میں یہ بات بھی آئی ہے کہ اگر کسی لفظ میں دو معنوں کا احتمال ہو اور خود راوی اپنے فہم کے مطابق ان میں سے ایک کو متعین کرتا ہو، تو شوافع اور اکثر محدثین کا خیال ہے کہ راوی کا متعین کیا ہوا معنی راجح ہوگا، جیسے حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی روایت ہے کہ گاہک اور تاجر میں جب تک ''تفرق'' نہ ہوجائے، ایک دوسرے کو اس معاملہ کے رد کرنے کا اختیار رہے گا، **المتبایعان بالخیار مالم یتفرقا**،(۱) یہاں تفرق سے کیا مراد ہے؟ اس میں اختلاف ہے، اکثر فقہاء کے یہاں مکان میں تفرق یعنی ایک دوسرے سے علاحدہ ہونے اور مجلس بدلنے کے ہیں، حنفیہ کے یہاں ''قول'' میں تفرق مراد ہے، یعنی ایک فریق کی پیشکش کے بعد جب تک دوسرا فریق قبول نہ کرلے، پیشکش کرنے والا اپنی بات واپس لے سکتا ہے، شوافع کے نزدیک وجہ ترجیح یہ ہے کہ خود حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے اس فقرہ کی جو تفسیر و توضیح منقول ہے، وہ وہی ہے جو یہ حضرات کرتے ہیں۔(۲)

حنفیہ نے عام طور پر راوی کی تفسیر و وضاحت کا اعتبار نہیں کیا ہے؛ اس لئے کہ اس کی حیثیت صحابی کے اجتہاد کی ہے، اور صحابہ کے اجتہاد میں بھی خطا اور صواب دونوں ممکن ہے؛ لیکن بعض مسائل میں خود احناف نے جس طرح استدلال کیا ہے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ بھی راوی کی تفسیر کو خصوصی اہمیت دیتے تھے، مثلاً حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ کتے کا جھوٹا سات دفعہ دھویا جائے اور فتویٰ تین بار دھونے کا منقول ہے، حنفیہ نے اس فتویٰ کو اس روایت کی تفسیر مانا اور سات دفعہ دھونے کے حکم کو ''استحباب'' کے درجہ میں رکھا۔

---

(۱) بخاری، کتاب البیوع، حدیث نمبر:۲۰۰۵۔ (۲) **کتاب الاعتبار**:۱/۱۷۔

## قرآن سے مطابقت

بعض اوقات خارجی اسباب کے تحت بھی حدیث کو ترجیح دی جاتی ہے، — مثلاً ایک حدیث قرآن مجید کے ظاہری مفہوم کے مطابق ہو، اور دوسری اس کے مغائر، تو پہلی قسم کی روایت کو ترجیح دی جاتی ہے،(۱) امام کے پیچھے سورۂ فاتحہ پڑھنے کے سلسلے میں دونوں طرح کی روایات ہیں، مگر امام صاحبؒ نے اس روایت کو ترجیح دیا، جس میں امام کے پیچھے سورہ فاتحہ نہ پڑھنے کی تلقین ہے کہ یہ قرآن مجید کی اس آیت کے مطابق ہے جس میں قرآن مجید پڑھتے وقت بغور سننے اور خاموش رہنے کا حکم دیا گیا ہے، (الاعراف: ۲۰۴) — اسی طرح کی اور بھی بعض روایات ہیں، جن میں فقہاء نے اپنے اپنے مذاق کے مطابق قرآن مجید سے مطابقت اور ہم آہنگی کی بنا پر ترجیح سے کام لیا ہے۔

## دوسری حدیث سے مطابقت

کبھی ایک حدیث اس لئے راجح سمجھی جاتی ہے کہ دوسری حدیث اس کی تائید میں ہوتی ہے، — شوافع کہتے ہیں کہ نکاح ولی کے بغیر نہیں ہوسکتا، **لا نکاح إلا بولی**، (۲) اس حدیث کی تائید اس دوسری روایت سے ہوتی ہے، جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ولی کے بغیر کیا ہوا نکاح باطل ہے (۳)؛ اسی لئے فقہاء شوافع کے نزدیک ولی کے بغیر بلکہ عورت کی عبارت ہی سے نکاح نہیں ہوسکتا، — احناف نے اس حدیث کی تاویل کی ہے؛ اس لئے کہ خود قرآن مجید میں عورت کی طرف نکاح کرنے کی نسبت کی گئی ہے، (بقرہ: ۲۳۲) اور حضرت عائشہؓ نے جو مذکورہ روایت کی راوی ہیں، خود اپنی برادر زادی کا نکاح فرمایا ہے، معلوم ہوا کہ عورت خود اپنا نکاح کرسکتی ہے۔

اسی کی ایک مثال یہ ہے کہ عورت کو چھونے (مس مرأۃ) کی وجہ سے وضو کے ٹوٹنے اور نہ ٹوٹنے کے سلسلہ میں دو روایتیں ہیں، حضرت بسرہ بنت صفوانؓ کی روایت سے معلوم ہوتا

---

(۱) **الاعتبار**: ۱/ ۱۷۔ (۲) ترمذی، کتاب النکاح، حدیث نمبر: ۱۱۰۱۔ (۳) **الاعتبار**: ۱/ ۱۷۔

ہے کہ وضوٹوٹ جائے گا، (۱) اور حضرت طلق ابن علیؓ کی روایت سے ظاہر ہے کہ وضو نہیں ٹوٹے گا، (۲) اس دوسری روایت کی تائید اس بات سے ہوتی ہے کہ اُم المومنین حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ بعض دفعہ ایسا ہوتا تھا کہ میں قبلہ کی جانب سوئی ہوتی تھی، آپ ﷺ نماز پڑھتے تھے، میرا پاؤں آپ کی سجدہ گاہ میں آجاتا تھا، آپ میرا پاؤں ہٹادیتے تھے، (۳) اسی لئے احناف نے اس دوسرے نقطۂ نظر کو ترجیح دی ہے۔

## خلفاء راشدین کا عمل

حدیث میں ایک وجہ ترجیح خلفاء راشدینؓ یا ان میں سے بعض کا تعامل بھی ہے، (۴) اس لئے کہ خلفاء راشدین کا ہر عمل ان کے منصب خلافت کے پیش نظر صحابہ کی نگاہ میں رہتا تھا، اور حضور ﷺ نے صحابہؓ کی ایسی تربیت فرمائی تھی کہ وہ کوئی خلاف سنت بات دیکھتے تو برداشت نہ کر پاتے، ــــ مثلاً نماز میں ''بسم اللہ'' زور سے کہا جائے یا آہستہ؟ اس سلسلہ میں راویوں کے بیان میں اختلاف ہے؛ لیکن حضرت عبداللہ بن مغفلؓ کا بیان ہے کہ میں نے حضور ﷺ، حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ اور عثمانؓ و علیؓ کے پیچھے نماز پڑھی، یہ سب اس کو زور سے نہیں پڑھتے تھے۔ (۵)

## قیاس سے مطابقت

دو حدیثوں میں سے ایک قیاس کے مطابق ہو اور دوسری خلافِ قیاس، تو مطابقِ قیاس حدیث کو ترجیح دی جائے گی، (۶) جیسے: تیمم میں ہاتھ کا کہاں تک مسح کیا جائے؟ اس سلسلہ میں مختلف روایتیں ہیں، گٹوں تک، کہنیوں تک، کاندھوں تک، اس میں کہنیوں تک والی حدیث

---

(۱) سنن ترمذی، باب الوضوء من مس الذکر، حدیث نمبر: ۸۲۔
(۲) سنن النسائی، باب ترک الوضوء من ذلک، حدیث نمبر: ۱۶۵۔
(۳) صحیح بخاری، کتاب الصلاۃ، حدیث نمبر: ۵۱۹۔
(۴) حوالۂ سابق۔
(۵) سنن ترمذی، أبواب الصلاۃ، حدیث نمبر: ۲۴۴۔
(۶) إرشاد الفحول: ۲۸۰۔

قیاس سے مطابقت رکھتی ہے؛ کیوں کہ تیمم وضوء کا قائم مقام ہے اور وضوء میں ہاتھ کہنیوں تک دھوئے جاتے ہیں تو تیمم میں بھی یہیں تک ہاتھوں کا مسح کیا جائے گا۔(۱)

## عام اُصولِ شریعت سے ہم آہنگی

اسی طرح اگر ایک روایت اصل کے مطابق ہو اور دوسری اس کے خلاف، تو حنفیہ اور اکثر فقہاء کے نزدیک وہ روایت راجح ہوگی، جو اصل سے مطابقت رکھتی ہو، (۲) بعض شوافع نے اس سے اختلاف کیا ہے؛ لیکن رازیؒ نے بھی اسی کو ترجیح دیا ہے کہ وہ روایت جو حکمِ اصلی کو برقرار رکھتی ہو، راجح ہوگی، (۳) — حنفیہ نے اس اُصول کو بہ مقابلہ دوسرے فقہاء کے زیادہ سامنے رکھا ہے، مثلاً اصل یہ ہے کہ انسان کا پورا جسم پاک ہے، اس کے کسی حصہ کو چھونا ناقض وضوء نہ ہو، خواہ شرمگاہ ہی کیوں نہ چھوئے؛ چنانچہ احناف نے اس روایت کو ترجیح دیا، جو شرمگاہ کے مس کرنے کو ناقض وضوء نہیں قرار دیتی ہے، عورتیں بھی مردوں ہی کی طرح اصلاً پاک ہیں، اس لئے ان کو چھونے سے وضوء نہیں ٹوٹنا چاہئے، احناف نے اسی مضمون کی روایت کو قبول کیا ہے۔

## کثیر الوقوع مسئلہ میں خبرِ واحد

ایسا مسئلہ جو کثیر الوقوع ہو، اس سے متعلق ''خبر واحد'' بھی مرجوح تسلیم کی گئی ہے(۴)؛ اس لئے کہ اس واقعہ کی نوعیت متقاضی ہے کہ بہت سارے لوگوں کو اس کا راوی ہونا چاہئے تھا، احناف کی طرف تو یہ نسبت کی گئی ہے کہ وہ ایسے مسائل میں خبر واحد کو معتبر ہی نہیں مانتے ہیں، مگر شوافع بھی اس کو ''وجہ ترجیح'' کی حیثیت سے قبول کرتے ہیں؛ چنانچہ علامہ رازیؒ کا بیان ہے :

خبر الواحد فی ماتعم به البلویٰ یکون مرجوحا ، إما لاختلاف المجتهدین فی قبوله ، أو لأن كونه مما

---

(۱) نصب الرایہ، کتاب الطہارات، باب التیمم:۱/۱۵۲۔ (۲) **الابهاج: ۳/۲۳۳۔**
(۳) **المحصول:** ۲/۴۶۴۔ (۴) **إرشاد الفحول:** ۲۷۹۔

تعم به البلوىٰ ان لم يوجب القدح فيه فلا أقل من إفادته المرجوحية ۔(۱)

کثیر الوقوع مسائل میں خبر واحد مرجوح ہوگی ، یا تو اس لئے کہ مجتہدین کے درمیان اس کے قابل قبول ہونے میں اختلاف ہے، یا اس لئے کہ یہ بات اگر حدیث کے نامقبول ہونے کا سبب نہ بنتی ہوتو بھی کم از کم اتنا تو ضرور ہے کہ اس کے مرجوح ہونے کی دلیل ہوگی۔

## صحیحین کی حدیث

من جملہ وجوہ ترجیح کے ایک یہ بھی ہے کہ بخاری و مسلم میں ذکر کی گئی حدیثیں بحیثیت مجموعی دوسری کتب حدیث کی روایات پر فوقیت رکھتی ہیں (۲)؛ اس لئے کہ امام بخاریؒ اور امام مسلمؒ کی شرطیں حدیثیں قبول کرنے میں اس درجہ سخت ہیں، جو دوسرے محدثین کے یہاں نہیں ملتیں؛ تاہم اس وجہِ ترجیح کا مدار بنیادی طور پر ظن وتخمین پر ہے، ممکن ہے ان محدثین سے راوی کی تحقیق میں تساہل ہوجائے، یا جزوی طور پر کوئی دوسرا محدث اسی معیار پر حدیث روایت کرے، اس لئے اہل علم نے اسے بہت زیادہ اہمیت نہیں دی ہے، یہی وجہ ہے کہ ائمہ اربعہ اور مشہور فقہاء مجتہدین نے بہت سے مسائل میں صحیحین کی احادیث پر دوسری مرویات کو ترجیح دیا ہے، علامہ حازمیؒ نے تو پچاس وجوہ ترجیح میں کہیں اس کے ذکر کی ضرورت ہی محسوس نہیں کی ہے، علامہ شوکانیؒ نے 'ارشاد الفحول' میں ۱۶۰ر اسبابِ ترجیح کا ذکر کیا ہے، جن میں سے ۴۲ کا تعلق سند سے ہے، ان میں سے ۴۱ ویں نمبر پر اس کا ذکر کیا گیا ہے، مگر افسوس کہ فی زمانہ ایک طبقہ نے اس وجہ ترجیح کو ایسی اساس مان لیا ہے کہ ہر حدیث کو، جو صحیحین کی روایت کے خلاف ہو، یکسر ناقابل اعتناء سمجھتے ہیں، یہ محض کوتاہ فکری اور کم نظری کی بات ہے!

---

(۱) المحصول:۲/۴۷۰۔

(۲) إرشاد الفحول:۲۷۸۔

یہاں یہ بات بھی قابل لحاظ ہے کہ بعض محقق علماء نے صحیحین میں کسی حدیث کی موجودگی کو وجہ ترجیح ماننے سے انکار کر دیا ہے، علامہ ابن ہمامؒ نے اس کو ابن صلاحؒ کا تحکم قرار دیا ہے، (۱) اور ابن ہمامؒ کے شاگرد ابن امیر الحاجؒ نے بھی استاذ کی اس تنقید کو سراہا ہے، (۲) اس لئے یہ کوئی متفق علیہ اُصول نہیں ہے۔

## اُمت کا تعامل

حدیث کی ترجیح کے لئے ایک اہم اور معقول وجہ کسی حدیث پر اُمت کا تعامل ہے، اُمت کا کسی حدیث کو قبول کر لینا بجائے خود اس کی صحت اور شریعت کے مزاج و مذاق سے ہم آہنگی اور مطابقت کی دلیل ہے، محدثین میں امام ترمذیؒ نے اس نکتہ پر خاص توجہ کی ہے اور بعض روایات کو سند کے اعتبار سے بے اعتبار نہیں تھیں، یہی کہہ کر قبول کیا ہے: والعمل علیه عند اهل العلم ، —— علامہ سخاویؒ نے لکھا ہے کہ نہ صرف ایسی ضعیف روایات صحیح روایات پر راجح ہوتی ہیں؛ بلکہ حدیث متواتر کا درجہ حاصل کر لیتی ہیں، امام شافعیؒ جن کے ہاں سند کی صحت پر خاص نگاہ ہوتی ہے، وہ بھی اُمت کے تعامل اور قبول عام کی اہمیت کے معترف ہیں، سخاویؒ کا بیان ہے :

> وكذا اذا تلقت الأمة الضعيف بالقبول يعمل به على الصحيح ؛ حتى انه ينزل منزلة التواتر فى أنه ينسخ المقطوع به ، ولهذا قال الشافعى فى حديث "لا وصية لوارث" أنه لا يثبته أهل الحديث ، ولكن العامة تلقته بالقبول وعملوا به حتى جعلوه ناسخا لآية الوصية له"۔ (۳)
>
> اُمت ضعیف حدیث کو قبول کر لے تو اس پر عمل کیا جائے گا، یہی صحیح

---

(۱) فتح القدیر: ۱/۳۱۷، کتاب الصلاۃ، باب النوافل۔ (۲) كتاب التحرير: ۳/۲۰۔

(۳) فتح المغيث: ۱/۳۲۲، ط: ادارة البحوث الاسلاميه بنارس، تحقيق: شيخ على حسين على۔

ہے؛ بلکہ وہ تواتر کا درجہ حاصل کرلے گی اور اس کے ذریعہ نص قطعی کا نسخ ہو سکے گا؛ اسی لئے امام شافعی نے ''لا وصیة لوارث'' والی حدیث کے متعلق کہا ہے کہ علماء حدیث اس کو ثابت نہیں مانتے ہیں، لیکن عام طور پر اُمت نے اس کو قبول کیا ہے اور اس پر عمل کیا ہے، یہاں تک کہ اس کو آیت وصیت کے لئے ناسخ مانا ہے۔

علامہ حازمیؒ نے بھی اس کو وجہ ترجیح مانا ہے،(۱) علامہ سیوطیؒ نے بعض محدثین سے نقل کیا ہے :

یحکم الحدیث بالصحة إذا تلقاہ الناس بالقبول وإن لم یکن له إسناد صحیح ۔(۲)

لوگ جس حدیث کو قبول کرلیں، گو اس کی کوئی سند صحیح موجود نہ ہو، پھر بھی اس کے صحیح ہونے کا حکم لگایا جائے گا۔

حضرت مولانا فرنگی محلیؒ نے حافظ ابن عبدالبرؒ سے نقل کیا ہے کہ حدیث ''ھو الطھور ماء ہ'' (سمندر کا پانی پاک ہے) کو محدثین ضعیف قرار دیتے ہیں؛ لیکن میرے نزدیک صحیح ہے کہ علماء نے اس کو قبول کیا ہے : لکن الحدیث عندی صحیح ؛ لان العلماء تلقوہ بالقبول،(۳) معروف اور ممتاز عالم شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ نے مولانا فرنگی محلیؒ کی اس بحث پر اپنی تعلیق میں مختلف اہل علم کی عبارتیں نقل کی ہیں اور حدیثیں پیش کی ہیں، (۴) اس پس منظر میں اگر امام مالکؒ کے اہل مدینہ کے تعامل اور امام ابوحنیفہؒ کے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور ان کے تلامذہ کی مرویات اور مقبولات کی طرف خاص رجحان ومیلان کو دیکھا جائے تو وہ بڑی حد تک اسی اُصول کا عکاس ہے۔

اُمت کے قبول وعدم قبول کی کیا اہمیت ہے؟ اس کا اندازہ ایک مثال سے کیا جاسکتا ہے، حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ سے مروی ہے کہ صاحبزادی رسول حضرت زینبؓ کے

(۱) کتاب الاعتبار:۱/۱۷۔ (۲) تدریب الراوی:۲۴۔

(۳) الأجوبة الفاضلة:۲۲۹۔ (۴) ملاحظه هو: حواله سابق:۲۳۰-۲۳۸۔

سابق شوہر ابوالعاص بن ربیعؓ جب مسلمان ہوئے تو آپ ﷺ نے نئے نکاح اور نئے مہر کے ساتھ ان کو سابق شوہر کے حوالہ کیا، یہ حدیث بہ قول امام ترمذی سند کے اعتبار سے ضعیف ہے: **ھذا حدیث فی أسنادہ مقال**،(۱) اس کے مقابلہ میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی حدیث صحیح سند سے خود امام ترمذی نے نقل کی ہے کہ حضرت زینبؓ سے علاحدگی کے چھ سال بعد حضرت ابوالعاصؓ مشرف بہ اسلام ہوئے، مگر نئے نکاح کے بغیر ہی آپ ﷺ نے ان کو شوہر سابق کے ساتھ کردیا، اس حدیث پر فقہاء کا عمل نہیں ہے، بہ قول یزید بن ہارون: ''**حدیث ابن عباس أجود إسنادا والعمل علی حدیث عمر و بن شعیب**''(۲) پس بعض اوقات ایک حدیث ضعیف ہونے کے باوجود مقبول ہوتی ہے اور ایک حدیث سند کے اعتبار سے صحیح ہونے کے باوجود پایۂ قبول تک نہیں پہنچ پاتی۔

## ترجیح میں ائمۂ اربعہ کا مذاق

یہ ترجیح کے اُصول وقواعد ہیں؛ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ متعارض نصوص وروایات میں ترجیح وقبول میں مختلف فقہاء کے اپنے اپنے ذوق ومزاج کو بھی خاص دخل ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور علامہ انور شاہ کشمیریؒ نے اپنی مختلف تحریروں میں اس طرف اشارہ فرمایا ہے، فقہاء شوافع کی نگاہ بالعموم عُلوِ سند کی طرف ہوتی ہے اور اسی وجہ سے عملاً ان کے ہاں ترجیح اوراحادیث میں قبول ورد کی کیفیت زیادہ پائی جاتی ہے، مالکیہ کی توجہ تعامل پر ہے اور اہل مدینہ کے تعامل کے مقابلہ بعض اوقات خبر واحد کو بھی قبول نہیں کرتے، ائمہ اربعہ میں حنابلہ کے ہاں ظاہریت زیادہ ہے؛ اس لئے ان کے ہاں دین کے کلی قواعد واُصول کے مقابلہ حدیث کی جزوی تصریحات کو زیادہ اہمیت حاصل ہے، حنفیہ کا عمومی طریق یہ ہے کہ کسی مسئلہ سے متعلق تمام نصوص کو سامنے رکھتے ہیں اور جو نص اسلام کے بنیادی مزاج ومذاق کے مطابق ہو، اس پر عمل کرتے ہیں اور دوسری نصوص میں ایسی تاویل کرتے ہیں کہ وہ بھی بالکل معطل نہ ہوجائیں، قریب قریب تمام معروف اختلافی مسائل میں ان فقہی مکاتب کا یہ فرق نمایاں ہے۔

---

(۱) ترمذی: باب ماجاء فی الزوجین المشرکین یسلم أحدھما، حدیث نمبر: ۱۱۴۲۔ (۲) **حوالۂ سابق**۔

مثلاً آمین جہر کے ساتھ ہو یا سر کے ساتھ؟ شوافع نے ''جہر'' کو ترجیح دیا اور قوت سند کو اس کی اساس بنایا، مالکیہ نے ''سِر'' کو ترجیح دیا کہ اہل مدینہ کا تعامل یہی تھا، حنفیہ نے بھی ترجیح اسی کو دیا مگر ان کے سامنے جو بات تھی وہ یہ کہ '' آمین'' بنیادی طور پر دُعاء ہے اور دُعاء کے سلسلہ میں قرآن مجید کی جو اُصولی ہدایت ہے، وہ یہی کہ پست آواز میں کی جائے، اُدْعُوْ رَبَّكُمْ تَضَرُّعاً وَّ خُفْيَةً ،(اعراف:۵۵) اور دوسری حدیثوں کی بنا پر '' آمین'' میں ''جہر'' کو بھی مباح قرار دیا —— اسی طرح استنجاء میں قبلہ کی طرف رُخ کرنا مکروہ ہے،شوافع نے اس مسئلہ میں بھی سند پر نظر رکھی اور حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی روایت کو ترجیح دے کر عمارت میں استقبال کو ناجائز قرار دیا،حنفیہ نے اُصول کو سامنے رکھا کہ اس حکم کا اصل منشاء ''احترام قبلہ'' ہے اور قبلہ کا احترام صحرا ہو کہ عمارت، ہر جگہ ضروری ہے،لہٰذا عبداللہ بن عمرؓ کی روایت میں تاویل کی کہ یہ عذر کی صورت پر محمول ہے۔

اور غور کیا جائے تو اس اختلاف ذوق ومزاج کے بھی خاص اسباب ہیں، امام مالکؒ مدینہ میں پیدا ہوئے اور یہیں کی فضا میں پلے بڑھے،یہیں کے شیوخ سے حدیث لی اور مدینہ کے تعامل اور اس کے تسلسل کو بہ چشم سر ملاحظہ کیا، اس سے اسلامی علوم کی اشاعت میں مدینہ کے خاص مقام ومرتبت کا ان کو ادراک ہوا، دوسری طرف ان کے اساتذہ ومشائخ کا ذوق بھی یہی تھا، ربیعۃ الرائےؒ امام مالکؒ کے خاص استاذ تھے، وہ خود '' تعامل اہل مدینہ'' کو اتنی اہمیت دیتے تھے کہ اس کو حدیث متواتر کا درجہ دیتے تھے اور فرماتے تھے کہ یہ ''الف عن الف'' یعنی کسی بات کی ایک ہزار راویوں کی ایک ہزار راویوں سے روایت ہے؛ اس لئے امام مالکؒ کے یہاں تعاملِ اہل مدینہ کی خاص اہمیت ہے۔

امام شافعیؒ نے جن اساتذہ سے استفادہ کیا، ان پر فقہ واجتہاد سے زیادہ نقل وروایت اور جرح وتعدیل کا رنگ غالب تھا، جو محدثین میں ہوا کرتا ہے، اسی ذوق کے وارث امام شافعیؒ ہوئے اور انھوں نے زیادہ التفات روایات کی پرکھ اور اس کی اسناد کی تحقیق پر کی اور بہتر سے بہتر سند کو ترجیح دی، امام احمدؒ پر زہد وورع کا رنگ غالب تھا، اس کی وجہ سے ان کو خیال ہوتا تھا کہ

کوئی حدیث عمل سے رہ نہ جائے ،اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ امام ترمذیؒ بہت سے مسائل میں مختلف روایات نقل کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ امام احمدؒ نے اس میں کسی کو کسی پر ترجیح نہیں دیا ہے، اسی طرح ابن قدامہؒ وغیرہ کثرت سے ایک ہی مسئلہ میں امام احمدؒ کے مختلف اقوال نقل کرتے ہیں، جو مختلف حدیثوں یا صحابہ کے فتاویٰ سے مطابقت رکھتے ہیں،اس چیز نے ائمہ ثلاثہ کے مقابلہ ان کے اندر ایک طرح کی ظاہریت پیدا کر دی ہے۔

امام ابوحنیفہؒ نے پہلے کلام وعقیدہ میں کمال پیدا کیا اور بحث ومناظرہ میں مہارت حاصل کی کہ اہل باطل کے محسود بنے ، پھر فقہ کی طرف رُجوع کیا اور ایسے اساتذہ سے استفادہ کیا جو حدیث وفقہ دونوں میں امتیاز رکھتے تھے،فطری ذہانت وطباعی ان سب سے سوا تھی ، ایسے علاقہ میں تھے کہ وضع حدیث کا مرکز تھا اور حدیث کے قبول کرنے میں نہایت چوکسی اور اُصول روایت کے ساتھ اُصول درایت کو بھی ملحوظ رکھنا ہوتا تھا ، ان خداداد صلاحیتوں اور حالات نے امام ابوحنیفہؒ کو روایات کے بارے میں فیصلہ کرنے میں محتاط بنا دیا تھا۔

• • •

# استحسان

استحسان ''حسن'' سے ماخوذ ہے، عربی قواعد صرف کے مطابق یہ باب استفعال سے ہے، لغوی اعتبار سے اس کے دو معنی کئے گئے ہیں، اول: کسی شئے کو بہتر خیال کرنا، اس کے مقابلہ میں استقباح کا لفظ آتا ہے، جس کے معنی کسی چیز کو ناپسند کرنے اور قبیح سمجھنے کے ہیں، (۱) عام طور پر اہل لغت نے بھی اس کا یہی معنی لکھا ہے، (۲) علامہ سرخسیؒ نے اس معنی کو لکھتے ہوئے دوسرا معنی ''طلبِ احسن'' کا لکھا ہے، یعنی اچھی بات کا طلب گار ہونا؛ تاکہ اس کی اتباع کی جائے: طلب الاحسن للاتباع الذی ھو مامور بہ۔(۳)

## اصطلاحی معنی

فقہاء کے یہاں استحسان کا لفظ علامہ سرخسیؒ کے بقول دو معنوں میں استعمال ہوتا ہے، ایک یہ کہ جن اُمور کو شریعت نے متعین نہیں کیا ہے، ان میں غالب گمان اور اجتہاد پر عمل کرنا، جیسے قرآن نے غیر مدخولہ عورت جس کا مہر مقرر نہ ہو، کے لئے متعہ کا حکم ''مَتَاعاً بِالْمَعْرُوْف'' (البقرہ:۲۳۶) کے الفاظ سے دیا ہے، اسی طرح کہا گیا ہے کہ شوہر پر بیوی کا نفقہ معروف طریقہ پر واجب ہوگا، (البقرہ: ۲۳۳) ان آیات میں متعہ ونفقہ کی کوئی حتمی مقدار متعین نہیں کی گئی ہے، لوگ اپنی دولت اور غربت کے اعتبار سے متعہ اور نفقہ ادا کریں گے، جو غالب رائے اور صوابدید پر موقوف ہوگا، اس کو بھی ''استحسان'' سے تعبیر کیا جاتا ہے، (۴) علامہ سرخسیؒ نے لکھا ہے کہ کوئی فقیہ اس معنی میں استحسان کا مخالف ہو، یہ بات ناقابل تصور ہے، (۵) —— سرخسیؒ نے استحسان کا جو یہ معنی ذکر کیا ہے، وہ محض فقہاء کا طریقۂ تعبیر ہے نہ کہ اُصولی اصطلاح۔

---

(۱) تقویم الأدلۃ للدبوسی: ۴۰۴۔ (۲) دیکھئے: لسان العرب، مادہ: ''حسن''۔

(۳) اُصول السرخسی: ۲/۲۰۰۔ (۴) اُصول السرخسی: ۲/۲۰۰۔ (۵) حوالۂ سابق۔

اُصولِ فقہ کی اصطلاح میں استحسان کا مصداق متعین کرنے کے سلسلہ میں خاصا اختلاف پایا جاتا ہے، ذیل میں اس سلسلہ میں منقول چند تعریفات نقل کی جاتی ہیں :

- عبارة عن دليل ينقدح في نفس المجتهد لا يقدر على اظهاره ۔ (۱)

ایسی دلیل کا نام ہے جو مجتہدین کے دل میں کھٹکے اور وہ اس کو بیان کرنے پر قادر نہ ہو۔

- ما يستحسنه المجتهد بعقله ۔ (۲)

جس کو مجتہد اپنی عقل کی بنا پر بہتر سمجھے۔

- الاستحسان هو القياس الخفي ۔ (۳)

استحسان خفی (لیکن قوی) قیاس کا نام ہے۔

- دليل يعارض القياس الجلي ۔ (۴)

ایسی دلیل جو واضح قیاس کے مخالف ہو۔

سرخسیؒ کی تعریف کا حاصل بھی یہی ہے۔

- الدليل الذي يكون معارضاً للقياس الظاهر ۔ (۵)
- تخصيص قياس بدليل هو أقوى منه ۔ (۶)

قیاس میں اس سے قوی تر دلیل کی بنیاد پر تخصیص پیدا کرنا۔

یہ تعریف مالکیہ کی اصطلاح سے قریب ہے، علامہ شاطبیؒ نے استحسان کی تعریف میں مالکی نقطۂ نظر کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے :

- الأخذ بمصلحة جزئية في مقابلة دليل كلي ۔ (۷)

دلیل کلی کے مقابلہ میں جزئی مصلحت کو لینا استحسان ہے۔

---

(۱) الاحکام للآمدی: ۴/۱۵۷۔ (۲) روضۃ الناظر لابن قدامہ: ۸۵۔
(۳) کشف الاسرار للبخاری: ۴/۳۔ (۴) تقویم الادلۃ: ۴۰۴۔
(۵) اُصول السرخسی: ۲/۲۰۰۔ (۶) الاحکام للآمدی: ۴/۱۵۸۔ (۷) الموافقات: ۴/۲۰۵۔

اسی طرح کی بات علامہ ابن عربیؒ اور حافظ ابن رشدؒ سے بھی منقول ہے، (۱) علامہ شوکانیؒ نے بھی ان تعریفات کے علاوہ کچھ اور تعریفیں نقل کی ہیں۔ (۲)

جامعیت، وضاحت اور استحسان کے منشاء ومقصد کی توضیح کے اعتبار سے امام کرخیؒ کی تعریف سب سے بہتر سمجھی گئی ہے اور یہ امر واقعہ بھی ہے، علامہ کرخیؒ فرماتے ہیں :

هو العدول فی مسئلة عن مثل ماحکم به فی نظائرها إلی خلافه لوجه هو أقوی۔ (۳)

کسی مسئلہ میں اُسی جیسی دوسری صورتوں کے برخلاف کسی قوی تر وجہ کی بنیاد پر حکم لگانے کو استحسان کہتے ہیں۔

ماضی قریب کے جلیل القدر علماء میں شیخ محمد ابوزہرہؒ (۴) اور شیخ زرقاءؒ (۵) نے اسی کو ترجیح دی ہے، واقعہ ہے کہ کرخیؒ کی تعریف بہت ہی جامع اور واضح ہے اور استحسان کی جتنی صورتیں ہیں، وہ سب اس کے دائرہ میں آجاتی ہیں؛ کیوں کہ قوی تر دلیل نص بھی ہوسکتی ہے، اجماع وتعامل بھی ہوسکتا ہے، ضرورت ومصلحت بھی ہوسکتی ہے اور ایسا قیاس بھی ہوسکتا ہے کہ بادیٔ النظر میں ذہن اس کی طرف منتقل نہ ہوتا ہو؛ لیکن مسئلہ کی تہہ میں غواصی کرنے کے بعد وہی قیاس زیادہ قوی پایا جائے۔

## اصطلاحات کا تاریخی سفر

اس موقع پر شیخ زرقاءؒ کی تحقیق نقل کرنا مناسب محسوس ہوتا ہے، جس کو اصطلاح کے ''تاریخی سفر'' سے تعبیر کیا جاسکتا ہے، شیخ کا خیال ہے کہ اولاً قیاس اور مصلحت کی بنیاد پر قیاس سے عدول کو ''رائے'' سے تعبیر کیا گیا، یہاں تک کہ بہ تدریج حنفیہ اہل الرائے کا مرجع بن گئے اور انھوں نے ایک نئی تعبیر 'استحسان' کی اختیار کی، امام مالکؒ نے بھی اہل الرائے ہی سے اس

---

(۱) دیکھئے: مصادر التشریع فیما لا نص فیہ: ۷۰۔ (۲) دیکھئے: ارشاد الفحول: ۲۴۱۔

(۳) الاحکام للآمدی: ۴/۱۳۹۲، الاستحسان، ط: بیروت۔

(۴) ابوحنیفہ: ۳۴۵۔ (۵) الاستصلاح: ۲۳۔

تعبیر کو اخذ کیا، اور اس کا استعمال بھی کیا، پھر فقہاء مالکیہ نے اس سے بھی نسبتاً وسیع تر تعریف ''مصالح مرسلہ'' کی اختیار کی اور بعد میں اسے ''مناسب مرسل'' سے بھی تعبیر کیا جانے لگا، یہاں تک کہ امام غزالیؒ آئے اور انھوں نے مستصفیٰ میں اسے ایک نئے لفظ ''استصلاح'' سے تعبیر کیا، پھر اہل علم کے درمیان ایک اور اصطلاح ''سیاست شرعیہ'' ظہور پذیر ہوئی، جو حقوق اور عقوبات کے ابواب میں استحسان اور استصلاح دونوں طریقوں پر مرتب ہونے والے احکام کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔(۱)

## حنفیہ

استحسان کے معتبر ہونے اور نا معتبر ہونے کے سلسلہ میں فقہاء مجتہدین اور ائمہ متبوعین کی آراء خاصی مختلف ہیں، حنفیہ نہ صرف استحسان کے قائل ہیں؛ بلکہ غالباً اس اصطلاح کے موجد بھی اور اس کے وکیل وترجمان بھی ہیں، حنفیہ کی اُصولِ فقہ کی کتابیں اس کے معتبر اور حجت ہونے پر متفق اور ایک زبان ہیں،(۲) یہاں تک کہ امام محمدؒ کا بیان ہے کہ امام ابوحنیفہؒ کے تلامذہ دلائل اور استدلال کے معاملہ میں تو ان سے بحث ومناقشہ کرتے تھے؛ لیکن جب وہ کہتے کہ میں اس مسئلہ میں استحسان سے کام لے رہا ہوں تو پھر کوئی اس میں آپ سے بحث نہیں کرتا، **فاذا قال: استحسن لم یلحق به أحد**،(۳) ڈاکٹر مصطفی دیب بغاؒ (استاذ دمشق یونیورسٹی) کا بیان ہے کہ انھوں نے فقہ حنفی کی مشہور کتاب ہدایہ میں استحسانی مسائل کو شمار کیا تو دیکھا کہ ان کی تعداد ایک سوستر سے بھی زیادہ ہے۔(۴)

## مالکیہ

حنفیہ کے بعد اس اصل کو مالکیہ نے اختیار کیا ہے؛ بلکہ امام مالکؒ سے منقول ہے کہ

---

(۱) الاستصلاح: ۶۰-۵۸۔

(۲) دیکھئے: اُصول السرخسی: ۲/۲۰۰، اصول البزدوی: ۲۷۶، تقویم الأدلۃ: ۴۰۴۔

(۳) ابوحنیفہ، لابی زہرہ: ۳۴۲۔

(۴) اثر الادلۃ المختلف فیہا فی الفقہ الاسلامی: ۲/۱۳۰۔

استحسان علم کے دس حصوں میں سے نو حصہ ہے، الاستحسان تسعة اعشار العلم ، (۱) شیخ ابوزہرہؒ نے بھی علامہ قرافی مالکیؒ سے نقل کیا ہے کہ امام مالکؒ بعض اوقات استحسان کو دلیل بناتے تھے اور اس کی چند مثالیں بھی دی ہیں ، (۲) — اور اس پر تعجب نہیں ہونا چاہئے ؛ کیوں کہ مالکیہ کی پہچان جن اُصولوں سے ہے، ان میں ایک مصالح مرسلہ بھی ہے اور مصالح مرسلہ میں بہ مقابلہ استحسان کے زیادہ وسعت ہے، تو اگر امام مالک نے استحسان کا اعتبار کیا ہو تو یہ کوئی باعث حیرت امر نہیں۔

البتہ یہ ضرور ہے کہ مالکیہ کے یہاں استحسان کی اصطلاح بالکل ان ہی معنوں میں استعمال نہیں ہوتی ، جو حنفیہ کے یہاں ہے ؛ کیوں کہ مالکیہ عام طور پر قیاس کے استثنائی مسائل ہی کو استحسان کہتے ہیں، حنفیہ کے یہاں گو یہ استحسان کی کثیر الوقوع صورت ہے ؛ لیکن استحسان کا دائرہ اس سے وسیع ہے۔

## حنابلہ

امام احمدؒ کی طرف بھی یہ بات منسوب ہے کہ وہ استحسان کے قائل تھے ، علامہ آمدی فرماتے ہیں: فقال به أصحاب أبي حنيفة وأحمد بن حنبل وأنكره الباقون، (۳) اسی طرح ابن حاجب مالکیؒ نے بھی حنابلہ کی طرف اس کے قائل ہونے کی نسبت کی ہے، (۴) یہ تو حنبلی نقطۂ نظر پر ایک شافعی اور مالکی صاحب علم کی شہادت تھی ، اب خود حنابلہ سے اس کا ذکر سنئے ، روضۃ الناظر اور شرح مختصر الروضہ میں اس طرح لکھا گیا ہے :

> القول بالاستحسان مذهب احمد ، كذالك حكى فى الروضة عن القاضى يعقوب ۔ (۵)
>
> امام احمدؒ کا مذہب استحسان کا معتبر ہونا ہے، ایسا ہی روضۃ الناظر میں قاضی یعقوبؒ سے نقل کیا گیا ہے۔

---

(۱) الموافقات : ۲/ ۳۰۷۔ (۲) مؤطا امام مالک : ۳۵۔ (۳) الاحکام للآمدی : ۴/ ۱۳۶۔

(۴) مختصر ابن حاجب : ۲/ ۲۸۸۔ (۵) شرح مختصر الروضۃ : ۳/ ۱۹۷۔

پھر قاضی یعقوبؒ سے استحسان کی جو تعریف نقل کی گئی ہے، وہ کرخیؒ اور بزدویؒ وغیرہ کی تعریف سے بہت زیادہ مختلف نہیں، یعنی کسی حکم کو اس سے اولیٰ حکم کی بنیاد پر چھوڑنے کا نام ''استحسان'' ہے۔(۱)

حنفیہ اور مالکیہ استحسان کے جس قدر قائل ہیں، شوافع کا رویہ استحسان کے بارے میں اسی قدر مختلف بلکہ جارحانہ ہے اور یہ لب ولہجہ انھیں امام شافعیؒ سے گویا وراثت میں ملا ہے، امام شافعیؒ نے اُصولِ فقہ پر اپنی تحریر ''الرسالہ'' میں اس پر نقد کیا ہے؛ لیکن ان کے اطمینان کے لئے یہی کافی نہیں تھا؛ اس لئے انھوں نے اپنی مایۂ ناز کتاب ''کتاب الام'' میں بھی ایک مستقل باب ''کتاب ابطال الاستحسان'' کے عنوان سے قائم فرمایا؛ بلکہ امام شافعیؒ کا ایک قول اکثر کتابوں میں نقل ہوتا آیا ہے کہ جس نے استحسان کیا، گویا اس نے ایک نئی شریعت ایجاد کی: **من استحسن فقد شرع**، امام غزالیؒ نے اپنی کتاب ''المنخول'' میں استحسان کے باب کو امام شافعیؒ کے اسی مقولہ سے شروع کیا ہے، نیز خود امام صاحبؒ نے الرسالہ میں استحسان کو محض تلذذ قرار دیا ہے، **وإنما الاستحسان تلذذ**۔(۲)

لیکن کیا امام شافعیؒ جس استحسان کے ناقد ہیں، وہ وہی استحسان ہے، جس کے حنفیہ اور مالکیہ قائل ہیں؟ ـــــ حقیقت یہ ہے کہ امام شافعیؒ کو اس مسئلہ میں غلط فہمی ہوئی ہے، انھوں نے سمجھا کہ استحسان کتاب وسنت اور قیاس کے بالمقابل مجتہدین کی اپنی صوابدید سے عبارت ہے اور ظاہر ہے کہ اگر استحسان کا یہی مقصد ہو تو امام شافعیؒ کی تنقید بے جا نہیں، امام شافعیؒ فرماتے ہیں:

> هذا يبين أن حراماً على أحد أن يقول بالاستحسان إذ خالف الاستحسان الخبر۔ (۳)
>
> اس سے واضح ہے کہ کسی شخص کے لئے استحسان کی بنیاد پر رائے قائم کرنا حرام ہے، اگر خبر (یعنی حدیث) کے خلاف ہو۔

---

(۱) شرح مختصر الروضۃ: ۳/۱۹۷۔ (۲) الرسالۃ: ۵۰۷۔ (۳) الرسالۃ، باب الاستحسان: ۶۹۔

اسی طرح امام شافعیؒ کے ذہن میں ایسے استحسان کا تصور ہے، جس کے ساتھ قیاس کی قوت بھی نہ ہو، انھوں نے اس پر آگے تفصیل سے روشنی ڈالی ہے، (۱) ایسا لگتا ہے کہ امام شافعیؒ نے استحسان کے لغوی معنوں کو سامنے رکھا، اپنے طور پر اس کی حقیقت متعین کی اور پھر اسی بنیاد پر تنقید کی پوری عمارت کھڑی کردی، پھر بعض دوسرے علماءِ اُصول نے بھی یہی معنی سمجھتے ہوئے اسے ''ہوس'' اور ''اتباع خواہش'' کا نام دے دیا۔(۲)

## تعبیر سے غلط فہمی

لیکن ظاہر ہے کہ یہ بات محض غلط فہمی پر مبنی ہے، جب امام ابوحنیفہؒ نے خود اپنے اُصول اجتہاد بیان کردیئے کہ وہ اولاً کتاب اللہ کو پھر سنت رسول کو، پھر صحابہ کے متفق علیہ آثار کو اوراس کے بعد صحابہ کے مختلف فیہ اقوال میں سے کسی کو لیتے ہیں اور جب ان میں سے کوئی دلیل ہاتھ نہیں آتی تو قیاس سے کام لیتے ہیں، توکم سے کم امام ابوحنیفہؒ کے بارے میں اس غلط فہمی اور بعض شوافع کی طرف سے بلاتحقیق تنقید کا کوئی جواز نہیں تھا۔

حیرت امام غزالیؒ پر ہوتی ہے کہ ایک طرف مستصفیٰ میں استحسان کو موہوم دلائل میں شامل کرتے ہیں اور ''المنخول'' میں بعض خیالی تعریفات کو نقل کرکے اس کو ہوس قرار دیتے ہیں، دوسری طرف امام کرخیؒ کی تقسیم کا ذکر کرتے ہوئے استحسان کی چار قسمیں نقل کرتے ہیں، حدیث کی بنا پر ترک قیاس، قول صحابی کی بنا پر ترک قیاس اور قیاس خفی کی بنا پر ترک قیاس اورعرف کی بنا پر ترک قیاس، پھر پہلی تین قسموں سے اتفاق کرتے ہیں اور عرف کی بنا پر استحسان سے اختلاف؛(۳) لیکن یہ اختلاف بھی اصل میں غلط فہمی پر مبنی ہے؛ کیوں کہ انھوں نے عرف کی بنیاد پر استحسان کا مطلب یہ سمجھا ہے کہ نصوص کے مقابلہ اوراس سے مزاحم عرف بھی معتبر ہوگا، جس کا غلط ہونا ظاہر ہے۔

---

(۱) دیکھئے: الرسالۃ: ۵۰۷۔

(۲) دیکھئے: شرح مختصر الروضۃ: ۳/۱۹۰، نیز دیکھئے: المنخول للغزالی: ۳۷۵۔

(۳) دیکھئے: المنخول: ۳۷۵-۳۷۷۔

حقیقت یہ ہے کہ اُصولی طور پر تمام ہی فقہاء استحسان کے قائل ہیں، ہاں یہ ممکن ہے کہ اس اُصول کی تطبیق میں اختلاف رائے ہو؛ اسی لئے جو مسائل حنفیہ کے یہاں استحسان اور مالکیہ کے یہاں مصلحت مرسلہ کی بنیاد پر ذکر کئے جاتے ہیں، ان میں بہت سے مسائل وہ ہیں، جن پر شوافع کا بھی اتفاق ہے اور شاذ و نادر ایسے مسائل ہیں، جن میں حنفیہ تنہا ہوں؛ اس لئے حقیقت میں یہ محض لفظی اور تعبیری اختلاف ہے، خود شوافع نے کتاب وسنت اور اجماع و قیاس کے علاوہ جو پانچویں اصل ''استدلال'' یا ''استدلال معتبر'' کے عنوان سے ذکر کی ہے، (۱) آخر یہ کیا ہے؟ اگر اس کی تفسیر وتوضیح پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ استحسان اور مصالح مرسلہ بھی اس میں شامل ہے، واللہ اعلم۔

زیادہ تر غلط فہمی استحسان کے لفظ سے پیدا ہوتی ہے؛ لیکن تعبیر اصل نہیں ہوتی، اصل مراد ومصداق ہے؛ اسی لئے علامہ سرخسیؒ ان لوگوں پر بہت خفا ہیں، جنھوں نے بلا تحقیق صرف استحسان کے لفظ کو سامنے رکھ کر اس اصطلاح کی مراد متعین کی ہے اور اپنے مفروضہ خیال کی بنیاد پر طعن وتنقید کا ایک ڈھیر سا لگا دیا، سرخسیؒ اسے قلت حیاء اور قلتِ ورع قرار دیتے ہیں :

و ذکر من هذا الجنس ما یکون دلیل قلة الحیاء الورع و کثرة التهور لقائله۔ (۲)

پھر استحسانی مسائل کی مثالیں پیش کرتے ہوئے اور مختلف فنون کی اصطلاحات پر روشنی ڈالتے ہوئے فرماتے ہیں :

وقد قال الشافعی فی نظائر هذا ، استحب ذالک ، ایّ فرق بین من یقول استحسن کذا وبین من یقول استحبه ؟ بل الاستحسان افصح اللغتین واقرب الی موافقة عبارة الشرع فی هذا المراد۔ (۳)

---

(۱) دیکھئے: قواعد الاحکام: ۲/۴۶۔ (۲) اُصول السرخسی: ۲/۲۰۰۔

(۳) اُصول السرخسی: ۲/۲۰۱۔

امام شافعی اس طرح کے مسائل میں ''استحب ذلک'' (میں اسے پسند کرتا ہوں) کہتے ہیں اور میں 'اسے مستحسن سمجھتا ہوں' (استحسن کذا) اور 'استحبہ' کہنے میں کیا فرق ہے؟ بلکہ استحسان فصیح تعبیر اور اس مراد کو واضح کرنے میں شارع کی تعبیر سے زیادہ ہم آہنگ ہے۔

بہر حال، امام شافعیؒ نے جو کچھ لکھا ہے، وہ تو یقیناً غلط فہمی پر مبنی ہے؛ بلکہ علامہ آمدی نے تو لکھا ہے کہ چار مسائل میں خود امام شافعیؒ نے استحسان سے کام لیا ہے، (۱) ان استحسانی مسائل میں ایک یہ بھی ہے کہ اگر چور کا بایاں ہاتھ کاٹ لیا جائے تو قیاس کا تقاضا تو یہ ہے کہ اس کا دایاں ہاتھ کاٹ لیا جائے؛ لیکن استحساناً دایاں ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا، یہ مسئلہ واضح طور پر اصطلاحی استحسان سے متعلق ہے؛ اسی لئے علامہ قفالؒ سے شوکانیؒ نقل کرتے ہیں کہ اگر استحسان سے مراد وہ احکام ہیں، جن پر اُصول شریعت کی دلالت ہو تو اس کے ہم بھی قائل ہیں، ہاں، ہم بلا حجت کسی چیز کو بہتر یا قبیح سمجھنے کا اعتبار نہیں کرتے؛ (۲) لیکن حیرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ پر ہوتی ہے کہ ان کا تعلق ماضی قریب سے ہے اور یقیناً امام کرخیؒ کی توضیح اور متاخرین احناف کی تشریحات ان کے سامنے رہی ہوں گی، اس کے باوجود شاہ صاحبؒ استحسان کو تحریف دین کہنے سے نہیں چوکتے اور حدیث میں جو 'انتحال المبطلین' کا لفظ آیا ہے، استحسان کو اس کا مصداق قرار دیتے ہیں، وانتحال المبطلين وهو اشارة إلى الاستحسان وخلط ملة بملة، (۳) شاہ صاحبؒ سے اس طرح کے اقوال بعض اور مواقع پر بھی منقول ہیں۔ (۴)

## استحسان کے معتبر ہونے کی دلیل

جہاں تک استحسان کے حجت اور معتبر ہونے کی دلیل ہے، تو اس کے لئے استحسان کی اس تقسیم پر نظر رکھنا کافی ہے، جو سرخسیؒ اور دوسرے علماء احناف نے ذکر کی ہے، یعنی استحسان

---

(۲) الإحکام للآمدی: ۳/۳۶۔ (۳) دیکھئے: ارشاد الفحول: ۲۴۱۔

(۳) حجۃ اللہ البالغۃ: ۱/۱۷۰۔ (۴) دیکھئے: حجۃ اللہ البالغۃ، باب احکام الدین من التحریف وغیرہ۔

نہیں تھی کہ مجوسی کے ساتھ بھی جزیہ قبول کرنے میں وہی معاملہ کیا جائے جو اہل کتاب کے ساتھ کیا جاتا ہے؛ کیوں کہ آپ ﷺ نے ان کے بارے میں ہدایت فرمائی ہے: ''سنوا بهم سنة اهل الكتاب'' حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے اس سے آگاہ فرمایا،(۱) حضرت ابوہریرہؓ کا خیال تھا کہ جس نے روزہ کی صبح جنابت کی حالت میں کی، اس کا روزہ درست نہیں ہوگا، حضرت عائشہؓ نے ان کو اس روایت پر متنبہ فرمایا؛ چنانچہ حضرت ابوہریرہؓ نے اپنی رائے سے رُجوع کرلیا۔(۲)

یہی نقطۂ نظر اور طریق فکر وعمل ائمۂ مجتہدین کا بھی رہا ہے؛ اس لئے تمام ہی فقہاء کہتے رہے ہیں کہ جو بات حدیث سے ثابت ہو، وہی ان کا مذہب ہے، ما ثبت بالحديث فهو مذهبي،(۳) تقلید کے دور میں گو ائمہ متبوعین کے اس ارشاد سے بہت کم اعتناء کیا گیا؛ تاہم یہ ادوار بھی ایسے بلند حوصلہ اور وسیع الفکر علماء سے خالی نہیں رہے، جنھوں نے اس اُصول کو برتا ہے، فقہاء احناف میں خصوصیت سے اس سلسلہ میں علامہ ابن ہمامؒ کا ذکر مناسب ہوگا، ابن ہمامؒ کی رائے اور ان کے طرزِ عمل کو شامیؒ نے جن الفاظ میں نقل کیا ہے، وہ یہ ہے :

> إذا صح الحديث وكان على خلاف المذهب عمل بالحديث ويكون ذلك مذهبه ولا يخرج مقلده عن كونه حنفياً بالعمل به فقد صح عن ابي حنيفة انه قال: اذا صح الحديث فهو مذهبي۔(۴)
>
> جب حدیث صحیح مل جائے، چاہے وہ مذہب کے خلاف ہو تو حدیث پر عمل کیا جائے گا، وہی حدیث مذہب قرار پائے گی اور اس حدیث پر عمل کرنے کی وجہ سے حنفی المذہب اپنے مذہب سے باہر نہیں ہوگا؛ چنانچہ امام ابوحنیفہؒ سے ثابت ہے کہ جب صحیح حدیث مل جائے تو وہی میرا مذہب ہے۔

---

(۱) مؤطا امام مالک، کتاب الزکوۃ:۶۱۶۔ (۲) مسلم، کتاب الصیام، حدیث نمبر:۱۱۰۹۔

(۳) دیکھئے: المیزان الکبریٰ:۱/ ۶۳-۶۷ (۴) شرح رسم المفتی:۶۷، بحث:۹۵، تقلید۔

شامی ہی نے ''خزانۃ الروایات'' سے نقل کیا ہے کہ ایسا عالم جو نصوص کے معانی اور احادیث سے واقف ہو اور اہل درایت میں سے ہو، اس کے لئے نصوص واخبار پر عمل کرنا جائز ہے؛ اگر چہ وہ اس کے مذہب کے خلاف ہو، (۱) یہ اور اس طرح کی بازگشت جو تقلید کے باوجود مختلف ادوار میں ہمیں سننے کو ملتی ہے، وہ دراصل اسی پر مبنی ہے کہ اگر اختلاف رائے کا سبب یہ ہو کہ کوئی حدیث ہی مجتہد تک نہیں پہنچ پائی تو ایسی صورت میں نص سے آگہی کے بعد اس پر عمل کرنا ضروری ہوگا؛ تاہم اس میں کمال احتیاط کی ضرورت ہے اور وسیع علم اور عمیق نظر مطلوب ہے۔

یہی رائے محققین شوافع کی بھی ہے اور نوویؒ نے نقل کیا ہے کہ اذان فجر میں **الصلوٰۃ خیر من النوم** کی شمولیت اور مرض کی بنا پر احرام سے حلال ہونے کی اباحت جیسے مسائل میں فقہاء شوافع نے حدیث ہی کی بنا پر امام شافعیؒ کی رائے کو چھوڑا ہے؛ لیکن بعض حضرات نے اپنی کم علمی اور ناکافی تحقیق کی وجہ سے اس زمرہ میں بعض ایسی حدیثوں کو بھی رکھ دیا، جو امام موصوف کی بحث وفکر کا موضوع بن چکی تھی اور کسی زیادہ قوی دلیل کی بنا پر انھوں نے اس کو اپنا معمول نہیں بنایا تھا، اس کی مثال ''**أفطر الحاجم والمحجوم**'' (۲) ہے، بعض شوافع نے اس حدیث کی بنا پر پچھنہ لگانے کو ناقض صوم قرار دیا اور سمجھا کہ یہ حدیث امام شافعیؒ تک پہنچی ہی نہ ہوگی؛ حالاں کہ صورتِ حال یہ ہے کہ خود انھوں نے 'کتاب الام' میں اس پر بحث کی ہے اور ثابت کیا ہے کہ یہ حدیث منسوخ ہے اور آپ ﷺ کا آخری عمل اس کے خلاف رہا ہے۔ (۳)

## مجتہد، حدیث کی صحت واستناد سے واقف نہ ہو

اختلاف کا دوسرا سبب یہ ہے کہ حدیث تو پہنچی ہو؛ لیکن کسی مجتہد نے اس پر اس لئے عمل نہ کیا ہو کہ اس کی صحت اس کے نزدیک مشکوک ہو، ابن تیمیہؒ کے الفاظ میں ''**الحدیث یبلغ الامام لکن لم تثبت عندہ صحتہ**'' (۴) واقعہ ہے کہ اختلاف رائے کا یہ ایک

(۱) شرح رسم المفتی، شامی: ۱/۴۷۔ (۲) ابوداؤد، کتاب الصوم، حدیث نمبر: ۲۳۶۹۔

(۳) الام: ۸/۵۲۹، اختلاف الحدیث، مقدمۃ المجموع: ۲۴۷۔ (۴) **رفع الملام**: ۱۶۔

اہم سبب ہے اور اس کا تعلق مختلف مجتہدین کے اپنے عہد کے حالات اور مقامی واقعات سے بھی ہے، اس کا پس منظر یہ ہے کہ حضرت عثمان غنیؓ کے عہد ہی سے اہل ہوس اور اصحابِ ہویٰ کی طرف سے وضع حدیث کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا؛ اس بات نے محتاط علماء وفقہاء اور محدثین کو چونکا دیا اور وہ علم و تحقیق اور قبول و استناد کی راہ میں پھونک پھونک کر قدم رکھنے لگے، اور حسن ظن وگمان کے بجائے ورع واحتیاط کے پہلو کو غالب رکھنے لگے۔

اس کا نتیجہ یہ تھا کہ اکثر اہل علم اپنے ہی شہر کے اساتذۂ فن کے علوم کو قبول کرتے تھے کہ وہ ان کے حالات سے زیادہ باخبر تھے، دوسرے اہل شہر کے علماء اور راویوں کے بارے میں ان کو کما حقہ تحقیق نہ ہوتی تھی؛ اس لئے وہ ان کی روایت قبول کرنے میں نہایت درجہ حزم واحتیاط سے کام لیتے تھے، ابراہیم نخعیؒ، ابن مسعودؓ کے دبستان فقہ میں اپنے عہد میں مہر درخشاں بن کر طلوع ہوئے اور فقہ وحدیث کے بام عروج تک پہنچے، ان کے ایک شاگرد مغیرہؒ چند دنوں ان کی مجلس درس کی بجائے ایک اور محدث کے ہاں جانے لگے تو تنبیہ فرمائی کہ تم لوگ ایسے لوگوں سے روایت لیتے ہو، جن کے اندر حلال وحرام کی تمیز کی صلاحیت نہیں؛ حالاں کہ ہم لوگ ایسے اساتذہ سے کسبِ فیض کیا کرتے تھے، جو اچھی طرح حرام وحلال کا فرق کرسکیں اور ان سے واقف ہوں، (۱) ابن وہبؒ کہا کرتے تھے کہ مجھے تین سو ساٹھ اساتذہ وعلماء سے استفادہ کا موقع ملا؛ لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگر مالکؒ اور لیثؒ نے رہبری نہ کی ہوتی تو گمراہ ہوجاتا، (۲) یہ ان سلف صالحین کا تعصب یا تنگ نظری نہیں؛ بلکہ روشِ احتیاط ہے کہ وہ کسی کی حدیث کو اس وقت تک قبول نہیں کرتے تھے، جب تک کہ اس کے استناد پر مطمئن نہ ہوجائیں۔

اسی وجہ سے ہم دیکھتے ہیں کہ بعض محدثین نے ایک حدیث سے واقف ہونے کے باوجود اسے معمول بہ نہیں بنایا، اور بعض اوقات ایسا بھی ہوا کہ جب ان کے متبعین تک یہ حدیث مستند ذریعہ سے پہنچی اور وہ اس بارے میں مطمئن ہوگئے تو انھوں نے اس حدیث کو بہ سروچشم

---

(۱) كفاية:۱۶۹۔

(۲) المجروحين:۱/۴۲، نیز:الانتقاء:۲۷-۲۸۔

قبول کیا، صاع ومد کی مقدار کے متعلق جب امام ابو یوسفؒ کی امام مالکؒ سے بحث ہوئی اور امام مالکؒ نے مدینہ میں نسل درنسل متوارث پیمانے پیش کر دیئے تو امام ابو یوسفؒ نے نہ صرف یہ کہ اسے قبول کیا؛ بلکہ یہ بھی فرمایا: اگر امام ابوحنیفہؒ کے سامنے یہ دلائل آجاتے تو وہ بھی قبول کر لیتے، ''لوکان صاحبی اباحنیفة لقال کذا''فقہاء شوافع میں ابوالحسن محمد بن عبدالملک کرجیؒ ہیں، جو خود امام شافعیؒ کے تلامذہ میں ہیں، وہ نماز فجر میں دُعاء قنوت نہیں پڑھتے تھے اور کہتے تھے مجھ تک بہ سند صحیح یہ حدیث پہنچی ہے کہ آپ نماز فجر میں قنوت نہیں پڑھتے تھے۔(۱)

## منسوخ ہونے کی اطلاع نہ ہو

اختلاف کا تیسرا سبب یہ ہے کہ کچھ اُمور سے متعلق اسلام میں ابتداءً ایک حکم تھا، بعد کو یہ حکم منسوخ ہو گیا، بعض اوقات کسی مجتہد کے پاس پہلا حکم پہنچا، دوسرا نہیں پہنچ پایا، اس طرح وہ پہلے ہی حکم پر عمل پیرا رہے، اس کی واضح مثال یہ ہے کہ پیغمبر اسلام نے ابتداءً آگ میں پکی ہوئی چیزوں کے کھانے کی صورت میں وضوء کو واجب قرار دیا تھا، گویا اس کو ناقض وضوء مانا گیا تھا؛ مگر بعد کو آپ نے یہ حکم منسوخ فرما دیا اور حضرت جابر بن عبداللہؓ کی روایت ہے کہ آپ کا آخری عمل اسی پر تھا،(۲) مگر غالباً اس نسخ کی اطلاع بعض فقہاء مثلاً اصحابِ ظواہر تک؛ بلکہ خود بعض صحابہ جیسے حضرت ابوہریرہؓ تک نہیں پہنچی تھی؛ چنانچہ یہ حضرات اسی پر قائم رہے کہ آگ میں پکی ہوئی چیزوں کے کھانے سے وضوٹوٹ جائے گا۔(۳)

# کلام کی اپنے معنی پر دلالت میں اختلاف

## مشترک کے معنی کی تعیین

الفاظ کی معنی پر دلالت اور عبارت کا مفہوم متعین کرنے میں اختلاف رائے فقہی اختلاف کا غالباً سب سے اہم اور وسیع الاثر سبب ہے، اس کی ایک صورت ''مشترک'' کے معنی

(۱) أثر الحدیث الشریف:۳۶۔

(۲) دیکھئے: الاعتبار:۲/۴۵-۴۷۔ (۳) ترمذی، أبواب الطهارة، حدیث نمبر:۷۹۔

کی تعیین وتحدید ہے، 'مشترک المعنی الفاظ' کے معنی کی تعیین میں عام طور پر تین صورتوں میں دشواری پیش آتی ہے اور اختلاف رائے کی نوبت آتی ہے :

ایک یہ کہ وہ لفظ دو متضاد معنوں کا احتمال رکھتا ہو، جیسے قرآن نے عدت کے بیان میں تین ''قرء'' کی مدت انتظار کے لئے مقرر کی ہے، (بقرہ:۲۲۸) ''قرء'' کے معنی حیض اور طہر دونوں کے ہیں، احناف نے پہلے اور شوافع نے دوسرے معنی کو ترجیح دیا ہے۔(۱)

دوسرے: وہ لفظ دو ایسے مختلف معنوں کی گنجائش رکھتا ہو جن میں تضاد نہ ہو، جیسے قرآن نے رہزنوں (محاربین) کی سزا کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے ''یُقَتَّلُوْآ اَوْ یُصَلَّبُوْآ'' (مائدہ:۳۳) یہاں ''اَوْ'' سے مالکیہ نے اختیار کا معنی اخذ کیا ہے کہ امیر وقاضی چاہے تو مجرم کو قتل کردے اور چاہے تو سولی دے؛ لیکن امام ابوحنیفہؒ وشافعیؒ نے اس لفظ کو ''تفصیل'' کے معنی میں لیا ہے کہ رہزنی کے مجرم کی بعض صورتیں ایسی ہیں کہ ان کی سزا قتل ہے اور بعضوں کی سولی۔(۲)

اسی طرح آیت ایلاء ''فَاِنْ فَآءُوْ'' (بقرہ:۲۲۶) میں عام فقہاء کا خیال ہے کہ ''ف'' ترتیب کے لئے ہے، کہ ایلاء کرنے کے چار ماہ گذرنے کے بعد شوہر کو رجعت (فئے) کا حق ہوگا؛ لیکن حنفیہ کے نزدیک ''ف'' ترتیب کے لئے نہیں ہے، ''تفسیر'' کے لئے ہے، کہ اسی چار ماہ کی مدت میں چاہے تو شوہر فئے کرسکتا ہے اور باوجود اس کے کہ مالکیہ کا نقطۂ نظر وہی ہے جو عام فقہاء کا ہے، خود قرطبیؒ نے حنفیہ کی رائے کو قوی قرار دیا ہے۔(۳)

تیسرے: لفظ کے معنی میں کوئی اختلاف نہ ہو؛ لیکن عربی قواعد کے اعتبار سے اس میں دو مختلف اقوال کو مانا جاسکتا ہو، اور دونوں صورتوں میں معنی مختلف ہوجاتا ہو، مثلاً ارشاد خداوندی ہے: ''وَلَا یُضَآرَّ کَاتِبٌ وَّلَا شَهِیْدٌ'' (بقرہ: ۳۸۲) یہاں اس میں اختلاف ہے کہ ''لایضار'' کا لفظ اس میں ''لایضارَر'' تھا یا ''لایضارِر''؟ پہلی صورت میں معنی ہوں

---

(۱) ہدایہ:۲/۴۲۲، کتاب الطلاق، باب العدۃ۔

(۲) ہدایہ:۱/۵۵۵، کتاب السرقۃ، باب قطع الطریق۔

(۳) قرطبی:۳/۱۱۱۔

گے کہ کاتب و گواہ کو نقصان نہ پہنچایا جائے، دوسری صورت میں معنی ہوں گے کہ کاتب و گواہ نقصان نہ پہنچائیں۔(۱)

## معنیٰ حقیقی اور مجازی مراد لینے میں اختلاف

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ خود یہ بات ہی اختلاف رائے کا سبب بن جاتی ہے کہ کسی لفظ کا اصل اور حقیقی معنی کیا ہے؟ مثلاً ارشاد خداوندی ہے: ''وَلَا تَنْكِحُوا مَا نَكَحَ آبَاؤُكُمْ'' (نساء:۲۲) شوافع کی رائے ہے کہ نکاح کے معنی ''عقد نکاح'' ہے؛ اس لئے ان کے نزدیک باپ کی جائز بیویاں اس کے بیٹے پر حرام ہوتی ہیں، وہ عورتیں نہیں جن سے باپ نے زنا کیا ہو، احناف کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ ''نکاح'' کے معنی ''وطی'' کے ہیں؛ اس لئے باپ نے جس عورت سے بھی وطی کیا ہو، چاہے جائز طریقہ پر ہو یا ناجائز طریقہ پر، وہ بیٹے کے لئے حرام ہوگی۔

## معنیٰ مجازی کی تعیین میں اختلاف

اسی طرح کبھی مجازی معنی کی تعیین اختلاف کا سبب بن جاتا ہے، جیسے فرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے: ''لا طلاق فی اغلاق'' (۲) — یہاں ''اغلاق'' کے اصل معنی تو بندش کے ہیں؛ لیکن مرادی معنی میں اختلاف ہے، احناف اس سے جنون یعنی عقلی بندش کے معنی مراد لیتے ہیں، اور شوافع اکراہ و جبر یعنی ظاہری اور جسمانی بندش کے معنی کی طرف رجحان رکھتے ہیں؛ اس لئے اس حدیث کی روشنی میں مکرہ و مجبور کی طلاق واقع نہ ہونے کے قائل ہیں، حنفیہ کو اس سے اختلاف ہے۔

## مفہومِ مخالف کا اعتبار

کلام کی دلالت کے قبیل سے یہ مسئلہ بھی ہے کہ کتاب وسنت کی نصوص میں ''مفہوم مخالف'' کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟ یہ ایک اہم مسئلہ ہے اور احکام فقہیہ پر اس نے دوررس اثر ڈالا ہے، بہ قول علامہ عبدالعزیز بخاریؒ ''وھذہ المسئلة اصل عظیم فی الفقه''۔(۳)

(۱) الانصاف فی التنبیه علی المعانی والأسباب: ۵۴، الباب الاول۔

(۲) ابوداؤد، کتاب الطلاق، حدیث نمبر: ۲۱۹۳۔ (۳) کشف الاسرار علی البزدوی: ۲/۲۵۸۔

مفہوم مخالف سے مراد یہ ہے کہ نص میں کسی خاص صورت میں ایک حکم بیان کیا گیا ہو اور اس صورت کے ساتھ کوئی قید بھی لگائی گئی ہو، اب اگر وہ قید نہ پائی جائے تو ایسی صورت میں اس مذکورہ حکم کے برعکس حکم دیا جائے، مثلاً قرآن مجید کا بیان ہے کہ کوئی شخص آزاد عورت سے نکاح کی قدرت نہیں رکھتا ہو تو اسے ''مسلمان باندی'' سے نکاح کرنا چاہئے، (نساء:۲۵) یہاں باندی سے نکاح کی اجازت دی گئی ہے؛ لیکن ''باندی'' کے ساتھ ''مسلمان'' کی قید بھی لگائی گئی ہے، تو اس کا مخالف مفہوم یہ ہوا کہ باندی مسلمان نہ ہو، یہودیہ یا عیسائیہ ہو تو اس سے نکاح جائز نہیں ہوگا، مالکیہ شوافع اور حنابلہ کے یہاں اس کا اعتبار ہے، حنفیہ کے یہاں اس کا اعتبار نہیں۔(۱)

اس اختلاف نے دسیوں مسائل میں اختلاف پیدا کیا ہے، مثلاً قرآن کا ارشاد ہے کہ مطلّقہ عورت اگر حمل سے ہو تو ولادت تک اس کا نفقہ ادا کیا جائے: ''وَإِنْ كُنَّ أُولَاتِ حَمْلٍ فَأَنفِقُوا عَلَيْهِنَّ حَتَّىٰ يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ'' (طلاق:۶) مالکیہ، شوافع اور حنابلہ نے اس آیت میں ''حمل'' کی قید کو نفقہ کے حکم میں اساسی اہمیت دی ہے، اور کہا ہے کہ جو مطلقہ بائنہ حاملہ نہ ہو، اس کا نفقۂ عدت سابق شوہر کے ذمہ نہ ہوگا؛ لیکن حنفیہ نے حاملہ ہونے کو حکم کا مدار نہیں بنایا ہے اور مطلقہ کے لئے بہر صورت نفقۂ عدت واجب قرار دیا ہے، وہ حاملہ ہو یا نہ ہو، کہ عدت کے دوران بھی عورت اپنے شوہر سابق کی وجہ سے ''محبوس'' ہوتی ہے اور نکاح ثانی کا اختیار نہیں رکھتی۔(۲)

## لفظ عام کی اپنے معنی پر دلالت

اس سلسلہ کا ایک معروف مسئلہ جس سے اکثر اہل علم اور اصحابِ قلم نے بحث کی ہے، یہ ہے کہ جو لفظ اپنے افراد پر دلالت کرنے کے اعتبار سے عام ہو، اس کی دلالت ان افراد پر قطعی اور یقینی ہوتی ہے یا نہیں؟ —— اس سلسلہ میں تفصیل ہے کہ اگر عام کے ساتھ ایسا قرینہ موجود

(۱) دیکھئے: **ارشاد الفحول**:۱۷۹، آمدی:۲ / ۱۴۵، **کشف الاسرار**:۲ / ۲۵۲۔

(۲) **ھدایہ**:۲ / ۴۴۳، کتاب الطلاق، باب العدۃ۔

ہے جو اس سے کسی تخصیص اور استثناء کی نفی کرتا ہو، تو اس کی دلالت قطعی ہوگی، ارشاد خداوندی ہے: ''وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلاَّ عَلَى اللهِ رِزْقُهَا'' (ھود:۶) یہاں عموم ہے کہ تمام مخلوقات کو رزق اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے اور اس میں کسی مخلوق کی تخصیص اور استثناء نہیں ہے۔

اگر ایسا قرینہ موجود ہو جو اس بات کا تقاضہ کرتا ہو کہ ''عام'' لفظ سے اس میں شامل تمام افراد مراد نہیں ہیں تو پھر وہاں لفظ تو عام ہوگا، مگر افراد خاص ہی ہوں گے، جیسے: ''وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلاً'' (آل عمران:۹۷) یہاں لفظ کے عموم کا تقاضا ہے کہ ہر آدمی پر حج فرض ہو؛ لیکن عقل عام اور شریعت کا عمومی مذاق اس بات کا متقاضی ہے کہ بچوں اور پاگلوں پر حج واجب نہ ہو۔

لیکن ایسا ''عام'' جس کے ساتھ کوئی قرینہ خاص موجود نہ ہو، اس کی اپنی مراد پر دلالت قطعی ہوگی یا نہیں؟ اس سلسلہ میں علماء کی رائیں مختلف ہیں، مالکیہ، شوافع، حنابلہ، بعض احناف اور خود امام ابوالمنصور ماتریدیؒ کے نزدیک اس کی دلالت ظنی ہوتی ہے؛ جب کہ عام حنفیہ کے نزدیک اس کی دلالت قطعی ہوتی ہے، —— اس اختلاف کا اثر خاص طور پر دو اُصولی مسائل میں ظاہر ہوتا ہے :

اول یہ کہ قرآن مجید میں جو احکام عام کی تعبیر میں وارد ہوئے ہیں، خبر واحد یا قیاس کے ذریعہ احناف کے نزدیک ان میں تخصیص جائز نہ ہوگی؛ کیوں کہ عام اپنی دلالت میں قطعی ہے؛ اس لئے یہ تخصیص ''بیان وتوضیح'' کے درجہ میں تو ہوگی نہیں، اب یہ نسخ ہی کہلائے گی اور خبر واحد اور قیاس چوں کہ ''قرآن'' سے کمتر درجہ کا مصدر شرعی ہے؛ اس لئے وہ قرآن کے کسی حکم کے لئے ناسخ نہیں بن سکتا، دوسرے اہل علم کے نزدیک چوں کہ عام کی دلالت ظنی ہے اور خبر واحد اور قیاس بھی ''ظنی'' ہی ہے؛ اس لئے ان کے ذریعہ کتاب اللہ کے عام کی تخصیص درست ہوگی۔

اس اختلاف نے احکام فقہیہ پر جو غیر معمولی اثر ڈالا ہے، وہ اہل علم پر محتاجِ اظہار نہیں، مثلاً ارشاد خداوندی ہے: ''مَنْ دَخَلَهُ كَانَ آمِنًا'' (آل عمران:۹۷) اس کا تقاضا ہے کہ کوئی

مجرم جرم کا ارتکاب کر کے حدودِ حرم میں داخل ہو تو حدودِ حرم میں اس پر سزا کا نفاذ نہ ہو، یہی رائے احناف کی ہے، ہاں، اس قدر تنگ کیا جائے کہ وہ حرم سے باہر نکلنے پر مجبور ہو جائے اور جوں ہی باہر نکلے سزا جاری کی جائے؛ لیکن اس پر اتفاق ہے کہ حدودِ حرم میں ہی کوئی جرم کرے تو اس جرم کی سزا حرم میں ہی جاری کی جائے، شوافع نے اس پر ایسے مجرم کو بھی قیاس کیا ہے جو حدودِ حرم سے باہر جرم کر کے حرم کی پناہ حاصل کر لے، اور اس قیاس کے ذریعہ قرآن کے عمومی حکم میں تخصیص پیدا کی ہے۔

دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ اگر ایک جگہ ایک حکم عام ہو اور دوسری جگہ اس کے بعض افراد میں کوئی حکم خصوصیت کے ساتھ لگا یا جائے، تو عام فقہاء کے نزدیک ان دونوں میں کوئی تضاد نہیں ہوگا اور عام میں تخصیص پیدا ہو جائے گی؛ جب کہ احناف کے نزدیک یہ دونوں متعارض احکام سمجھے جائیں گے اور قواعد وضوابط کے مطابق کسی ایک کو ترجیح دیا جائے گا، مثلاً ارشادِ نبوی ہے: ''فی ماسقت السماء العشر'' (۱) اس کے مقابلہ میں یہ حدیث ہے: ''لیس فی مادون خمسۃ اوسق صدقۃ'' (۲) عام فقہاء نے ان روایات میں کوئی تعارض نہیں سمجھا اور زمینی پیداوار میں پانچ وسق کا نصابِ زکوٰۃ مقرر کیا، جب کہ امام ابوحنیفہؒ نے پہلی روایت کے عموم پر عمل کیا اور بلا تحدیدِ مقدارِ نصاب زکوٰۃ واجب قرار دی، اور ثانی الذکر روایت میں اس سے متعارض ہونے کی بنا پر تاویل کا راستہ اختیار کیا۔

## مطلق اور مقیّد تعبیرات کیا ایک دوسرے کی تفسیر ہیں؟

دلالت وتعبیر میں اختلاف کی جو بنیادیں ہیں، ان میں سے ایک، نصوص کے مطلق ومقید کا ایک دوسرے پر حمل کرنا اور مقید کو مطلق کے لئے بیان قرار دینا بھی ہے، اس کی تفصیل یوں ہے کہ جہاں کوئی صورت مطلق طور پر بیان کی گئی ہو اور کسی دوسری نص میں بھی اس کے

(۱) بخاری، کتاب الزکوٰۃ، حدیث نمبر: ۱۴۱۲ ''بارش جس کھیتی کو سیراب کرے اس میں عشر ہے''۔

(۲) ''پانچ وسق سے کم میں صدقہ نہیں'' کتاب الزکوٰۃ، حدیث نمبر: ۱۳۷۸۔

ساتھ کوئی قید مذکور نہ ہوتو ظاہر ہے کہ اطلاق پر عمل کیا جائے گا، مثلاً آپ ﷺ نے فرمایا: ''لا نکاح إلا بشھود'' (۱) یہاں گواہ مطلق ہے، پس مرد گواہان کی موجودگی نکاح کے لئے کافی ہوگی، کوئی صورت اگر کسی خاص قید کے ساتھ بیان کی گئی ہوتو ظاہر ہے کہ اس قید کو بھی ملحوظ رکھنا ضروری ہوگا، جیسے: ''فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ'' (نساء: ۹۲) یہاں قتل خطاء کا کفارہ دو ماہ کے روزے قرار دیئے گئے ہیں؛ مگر ساتھ ہی ''متتابعین'' یعنی 'مسلسل' کی قید بھی لگادی گئی ہے، اب یہ کفارہ بغیر اس کے ادا نہ ہوگا کہ دو ماہ مسلسل روزے رکھے جائیں۔

لیکن بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ ایک ہی مسئلہ یا ایک ہی طرح کے مسئلہ میں ایک طرف مطلق حکم ہوتا ہے، دوسری طرف مقیّد، ان حالات میں آیا مقید حکم کو مطلق کے لئے بیان وتفسیر مانا جائے گا اور مطلق کے ساتھ بھی یہ قید ملحوظ رکھی جائے گی؟ —— اس نکتہ پر فقہاء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے، اس کا حاصل یہ ہے :

☆ ایک صورت ایسی ہے کہ مقید کو مطلق کے لئے بیان ماننے پر اتفاق ہے، یہ اس وقت ہے جب حکم بھی ایک ہو اور اس کا سبب بھی ایک ہو، مثلاً خون کی حرمت کا ذکر سورہ مائدہ میں کیا گیا ہے، (مائدہ: ۳) وہاں مطلق ''دم'' (خون) کا لفظ استعمال ہوا ہے، سورۂ انعام میں بھی اس کا ذکر آیا ہے، (انعام: ۱۴۵) یہاں ''دم'' کے ساتھ ''مسفوح'' (بہتا ہوا) کی قید بھی ہے، سبب دونوں کا نجاست ہے، یہاں بالاتفاق بہتا ہوا خون ہی مراد ہے اور یہ قید مطلق کی صورت کے لئے بیان ووضاحت کے درجہ میں ہے۔

☆ اگر حکم اور سبب دونوں مختلف ہوں تو بالاتفاق ایک کو دوسرے پر محمول نہیں کیا جائے گا، جیسے قرآن نے وضوء میں ہاتھ دھونے کا (مائدہ: ٦) اور سزاءً چور کا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا ہے، (مائدۃ: ۳۸) یہاں سبب مختلف ہے، جو ایک جگہ چوری اور دوسری جگہ بے وضو ہونا اور نماز کا ارادہ کرنا ہے، حکم بھی ایک نہیں پہلی صورت میں حکم ''دھونے کا وجوب'' ہے اور دوسری صورت میں

(۱) نصب الرایہ: ۳/۱٦۹، کتاب الدیات۔

کاٹنے کا ہے، چوری کی سزا میں مطلق ہاتھ کاٹنے کا ذکر ہے، اور وضوء میں ہاتھ دھونے کے ساتھ ''کہنیوں تک'' کی قید بھی ہے، پس چور کا ہاتھ کاٹنے میں کہنیوں تک کی قید نہ ہوگی؛ بلکہ گٹوں ہی تک ہاتھ کاٹا جائے گا۔

☆ حکم مختلف ہو اور سبب ایک ہو، اس صورت میں بھی صحیح یہی ہے کہ ایک کو دوسرے پر محمول نہ کئے جانے پر اتفاق ہے، جیسے وضوء میں کہنیوں تک دھونے کا حکم ہے، تیمم میں مطلق ہاتھ کے مسح کا ذکر ہے، سبب دونوں کا ''پاکی کا حصول'' ہے، حکم ایک میں ''غسل'' (دھونا) اور دوسرے میں ''مسح'' ہے، یہاں بھی آیت وضوء کی وجہ سے آیت تیمم میں کہنیوں تک مسح کرنا واجب نہیں ہوگا۔(۱)

☆ دو صورتیں ایسی ہیں کہ ان میں اختلاف ہے، ایک یہ کہ حکم ایک ہو اور سبب مختلف ہو، مثلاً قرآن نے کفارۂ قتل میں غلام کے ساتھ مسلمان ہونے کی قید لگائی ہے، (نساء:۹۲) کفارۂ ظہار میں مطلق غلام کے آزاد کرنے کا ذکر ہے، مسلمان ہونے کی قید نہیں، (مجادلہ:۳) چنانچہ احناف کے نزدیک پہلی صورت میں مسلمان غلام کو آزاد کرنا اور دوسری صورت میں مطلق غلام کو آزاد کرنا واجب ہے، شوافع، مالکیہ اور حنابلہ نے مطلق کو مقید پر محمول کیا اور کفارۂ ظہار میں بھی مسلمان غلام آزاد کرنے کو ضروری قرار دیا۔(۲)

دوسرے اگر ایک ہی مسئلہ میں ایک جگہ حکم مطلق اور دوسری جگہ مقید ہو، تو حنفیہ کے نزدیک یہ ان دونوں میں تعارض متصور ہوگا اور ہوسکتا ہے کہ مقید پر مطلق کو ترجیح دیا جائے، جیسے ایک حدیث میں مطلق غلام کا صدقۂ فطر واجب قرار دیا گیا ہے، (۳) اور بعض روایات میں

---

(۱) جن فقہاء نے کہنیوں تک ہاتھ کے مسح کی رائے اختیار کی ہے، ان کے سامنے وہ حدیثیں ہیں، جن میں کہنیوں تک مسح کا ذکر ہے، اور جن فقہاء نے اس سلسلہ میں آیت وضوء سے استدلال کیا ہے، خیال ہوتا ہے کہ ان کا مقصد مقید کو مطلق پر حمل کرنا نہیں ہے؛ بلکہ تیمم کو وضوء پر قیاس کرنا ہے، واللہ اعلم۔

(۲) **المغنی**:۷۱، لابن قدامہ، کتاب الکفارات، مسئلۃ: لم یجد اطعاما ولا کسوۃ الخ:۹/۵۵۵۔

(۳) بخاری، ابواب صدقۃ الفطر، حدیث نمبر:۱۴۴۱۔

غلام کے ساتھ مسلمان کی قید بھی لگائی گئی ہے؛(۱) چنانچہ احناف کے نزدیک غلام مسلمان ہو یا کافر، اس کے مسلمان آقا پر صدقۂ فطر واجب ہوگا، دوسرے فقہاء ایسی صورتوں میں مقیّد حکم کو مطلق کے لئے بیان و وضاحت کا درجہ دیتے ہیں؛ اس لئے ان کے نزدیک صرف مسلمان غلام ہی کا صدقۂ فطر ادا کیا جائے گا۔

تیسرا اختلافی نکتہ احناف اور عام فقہاء کے درمیان یہ ہے کہ کتاب اللہ میں اگر کوئی حکم اطلاق کے ساتھ ذکر کیا گیا ہو اور خبر واحد یا قیاس اس حکم کے ساتھ کسی قید کا متقاضی ہو، تو حنفیہ کے نزدیک قرآن کا اطلاق ہی قابلِ عمل ہوگا، جیسے قرآن نے وضو کے لئے صرف تین اعضاء کے دھونے اور سر کے مسح کرنے کا ذکر کیا ہے، (مائدہ:۶) حدیث کہتی ہے کہ ترتیب بھی وہی رکھی جائے جو قرآن میں مذکور ہے، ''ابدؤا بما بدأ اللہ'' (۲) یہ ''ترتیب'' کی قید احناف کے نزدیک واجب العمل نہ ہوگی؛ لیکن دیگر فقہاء یہاں بھی خبر واحد یا قیاس سے ثابت ہونے والی قیود کو بیان وتوضیح کا درجہ دیتے ہیں اور اس کو کتاب اللہ کے اطلاق کے خلاف نہیں مانتے۔(۳)

## اَمر کا معنی

بیان وتعبیر کے جن قواعد میں اُصولی اختلاف کی بنا پر احکام میں اختلاف واقع ہوا ہے، ان میں ایک ''امر'' بھی ہے، عام طور پر فقہاء کو اس سے اتفاق ہے کہ ''امر'' اُصولی طور پر وجوب کو بتاتا ہے؛ البتہ اکثر فقہاء نے تسلیم کیا ہے کہ امر بعض اوقات محض اباحت یا استحباب کو بتلاتا ہے اور ایسا اس وقت ہوتا ہے جب کوئی قرینہ موجود ہو جو اس بات کا تقاضا کرتا ہو کہ امر وجوب ہی کے لئے نہیں ہے؛ لیکن ظاہریہ اور ظاہری دبستانِ فقہ کے مشہور نمائندہ علامہ ابن حزمؒ کو اس بات میں بڑا تشدد ہے اور جب تک کوئی دوسری نص اس حکم کے مستحب یا مباح ہونے کو نہ بتائے، وہ بہرطور اسے واجب مانتے ہیں، (۴) اس نے بہت سے مسائل میں

(۱) بخاری، ابواب صدقۃ الفطر، حدیث نمبر:۱۴۳۲۔

(۲) نصب الرایہ، کتاب الحج، باب الاحرام:۳/۵۵۔ (۳) **ہدایہ**:۱/۲۲، کتاب الطہارات، باب الوضوء۔

(۴) **الاحکام لابن حزم**:۳/۲۷، الباب الثانی عشر فی الأوامر والنواہی۔

اصحاب ظواہر کو عام فقہاء کی آراء سے دُور کر دیا ہے اور ان کی رائے نے فقہی شذوذ کا درجہ حاصل کرلیا ہے۔

مثلاً آیت مدائنت کے تحت اصحابِ ظواہر نے قرض کے لئے لکھنا اور گواہ بنانا واجب قرار دیا ہے، (۱) ابن حزمؒ کا خیال ہے کہ کھانے سے پہلے بسم اللہ کہنا اور دائیں ہاتھ سے کھانا فرض ہے، نکاح کے بعد ولیمہ کو بھی انھوں نے فرض قرار دیا ہے، (۲) اور حیض سے پاک ہونے کے بعد مباشرت کو بھی، ورنہ گنہگار ہوگا، (۳) عام فقہاء نے ان تمام مسائل میں کتاب وسنت میں آنے والی نصوص کو استحباب یا اباحت پر محمول کیا ہے نہ کہ وجوب پر۔

فقہاء کے درمیان اس کی تعیین میں بھی بعض اوقات اختلاف پیدا ہوجاتا ہے کہ وجوب کی بجائے استحباب یا اباحت کو بتانے والا قرینہ یہاں موجود ہے یا نہیں؟ جیسے قرآن نے ایسی مطلّقہ عورتوں کے لئے ''متعہ'' کا حکم دیا ہے جن سے صحبت نہ کی گئی ہو اور نہ ان کے لئے مہر مقرر کیا گیا ہو، (بقرہ:۲۳۶) یہاں متعہ کی ادائیگی کی تاکید کے لئے آگے ''**حقاً علی المحسنین**'' کے الفاظ ارشاد فرمائے گئے ہیں، مالکیہ کا خیال ہے کہ یہ تعبیر اس بات کا قرینہ ہے کہ متعہ صرف مستحب ہے نہ کہ واجب، جب کہ حنفیہ، شوافع اور حنابلہ نے اس فقرہ کو استحباب کا قرینہ ماننے سے انکار کر دیا ہے اور متعہ کو ایسی عورتوں کے لئے واجب قرار دیا ہے۔ (۴)

## کیا امر تکرار کا تقاضا کرتا ہے؟

''امر'' کے سلسلہ میں ایک اور نکتۂ اختلاف یہ ہے کہ احناف اور اکثر فقہاء کے نزدیک ''امر'' تکرار کا تقاضا نہیں کرتا، (۵) امام شافعیؒ کی طرف ایک رائے منسوب ہے کہ امر گو اصلاً

(۱) **المحلی**:۸ / ۸۰، کتاب القرض، مسئلۃ القرض إذا کان إلی أجل۔

(۲) **المحلی**:۹ / ۲۵۰، کتاب النکاح، مسئلۃ الولیمۃ فی النکاح۔

(۳) **المحلی**:۱۰ / ۴۱۰، احکام الوطء، مسئلۃ: رأت الحائض الطہر۔

(۴) **هدایه**:۲ / ۳۲۵، کتاب النکاح، باب المہر۔

(۵) **احکام**:۲ / ۱۵، **المستصفی**:۲ / ۳، **کشف الاسرار**:۱ / ۱۲۳۔

تکرار کونہیں بتلاتا؛لیکن تکرار کے معنی کا احتمال اس میں بھی موجود ہے،اس کو علامہ آمدیؒ نے بھی ترجیح دیا ہے،(۱) اس مسئلہ پر بعض اور آراء بھی ہیں۔

اس اختلاف نے بھی بعض مسائل پر اثر ڈالا ہے،مثلاً احناف کہتے ہیں کہ چور —— جس کا دایاں ہاتھ پہلے چوری کے جرم میں کٹ چکا ہو —— کا بایاں ہاتھ مکرر چوری میں نہ کاٹا جائے کہ قرآن نے صیغۂ امر سے ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا ہے اور امر تکرار کا تقاضا نہیں کرتا،(۲) تاہم عملاً یہ اختلاف ایسا نہیں جس نے فروعی مسائل واحکام پر بہت اثر ڈالا ہو۔

## کیا امر فی الفور تعمیل کا متقاضی ہے؟

اس باب کا تیسرا مسئلہ یہ ہے کہ ''امر'' کے ذریعہ جس بات کا حکم دیا جائے،وہ فوراً واجب التعمیل ہوتا ہے،یا ایک مدت کے بعد بھی اس کی تعمیل کی جاسکتی ہے؟ احناف،شوافع اور مالکیہ کے یہاں اس بارے میں متضاد رائیں منسوب ہیں؛(۳) لیکن حنابلہ کے یہاں امر پر فی الفور عمل کرنا واجب ہے،(۴) یہ اختلاف بھی بعض مسائل میں اختلاف رائے کا سبب بنا ہے،مثلاً کسی عذر کی وجہ سے رمضان کے روزے چھوٹ گئے تو امام احمدؒ کے ہاں جلد سے جلد قضا کرنا واجب ہے،اگر قدرت کے باوجود اتنی تاخیر کردی کہ دوسرا رمضان آگیا تو قضا کے ساتھ تاخیر کی وجہ سے کفارہ بھی واجب ہوگا،نیز جب تک یہ فرض روزے ادا نہ کرلے،نفل روزوں کا رکھنا صحیح نہ ہوگا،(۵) دوسرے فقہاء کی رائے اس کے خلاف ہے۔

## نہی وممانعت کا مقصود

''امر'' کے مقابلہ میں ''نہی'' ہے،امر کے ذریعہ جس طرح کسی بات کو واجب کیا جاتا ہے،اسی طرح ''نہی'' کے ذریعہ کسی بات کو ممنوع قرار دیا جاتا ہے،نہی کے بارے میں اکثر فقہاء کا اتفاق ہے کہ وہ اصل میں کسی بات کی حرمت کو بتلانے کے لئے ہے،ہاں کسی قرینہ کی

(۱) **احکام:** ۲/۱۵،کتاب النکاح،باب المہر۔ (۲) **کشف الاسرار:** ۱/۱۳۱۔
(۳) **ارشاد الفحول:** ۹۹،**شرح المنار لابن الملک:** ۱/۲۲۲۔
(۴) **روضۃ الناظر:** ۱۰۵۔ (۵) **اثر الاختلاف فی القواعد:** ۳۲۷۔

وجہ سے ''حرمت'' کی بجائے اس سے کم تر درجہ کی ممانعت یعنی کراہت تنزیہی وغیرہ بھی مراد لی جاسکتی ہے، تاہم فقہی جزئیات وتفصیلات کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ظاہریہ اور حنابلہ نے ''نہی'' سے حرمت کا معنی مراد لینے میں اکثر جگہ ایک گونہ مبالغہ سے کام لیا ہے، مثلاً حضور ﷺ نے اونٹ کے اصطبل میں نماز سے منع فرمایا، (۱) عام فقہاء کے یہاں یہ کراہت پر محمول ہے اور اس کا قرینہ یہ ہے کہ بعض روایات میں ہے کہ آپ نے مقبرہ اور حمام کے علاوہ ہر جگہ نماز پڑھنے کو جائز قرار دیا ہے؛ (۲) لیکن حنابلہ کے یہاں اصطبل میں نماز ہوگی ہی نہیں۔ (۳)

## شرعی تصرفات میں ممانعت

''نہی'' کے سلسلہ میں دوسرا اختلاف یہ ہے کہ اگر ''تصرفات شرعیہ'' کی ممانعت کی گئی ہو تو وہ تصرف بجائے خود نتیجہ خیز ہوگا یا نہیں؟ —— حنفیہ کے نزدیک گو اس کا یہ عمل حرام اور موجب گناہ ہوگا؛ لیکن بے اثر نہیں ہوگا، مثلاً حضور ﷺ نے ''نکاح شغار'' سے منع فرمایا ہے، نکاح شغار یہ ہے کہ دو شخص ایک دوسرے سے اپنے کسی محرم رشتہ دار کا نکاح کردیں اور ایک کے نکاح کو دوسرے کے لئے مہر بنادیں، حنفیہ کہتے ہیں کہ ایسا کرنا جائز نہیں؛ لیکن اس طرح نکاح کردے تو نکاح منعقد ہوجائے گا، اور الگ سے مہر واجب ہوگا، شوافع، مالکیہ اور حنابلہ کے یہاں نکاح ہی باطل ہوگا۔ (۴)

## جب ممانعت کسی خارجی سبب کی بنا پر ہو

اس سلسلہ میں تیسرا اُصولی اختلاف یہ ہے کہ اگر ممانعت کسی وصف کی وجہ سے ہو تو ایسی صورت میں بھی احناف کے ہاں یہ ممنوع اپنی ذات کے اعتبار سے مشروع ہوتا ہے، مثلاً

---

(۱) ترمذی، ابواب الصلاۃ، حدیث نمبر: ۳۴۸۔ (۲) ابوداؤد، کتاب الصلاۃ، حدیث نمبر: ۴۹۲۔

(۳) **المغنی**: ۱/۱۱۷، کتاب الصلاۃ، باب الصلاۃ بالنجاسۃ وغیر ذلک۔

(۴) **ہدایہ**: ۲/۲۳۷، کتاب النکاح، باب المہر، **الفقہ الاسلامی وادلتہ**: ۷/۱۱۶، القسم السادس، الباب الأول، المبحث الرابع ..... نکاح الشغار۔

عید کے دن روزہ رکھنے سے منع کیا گیا ہے، اب اگر کوئی شخص عید ہی کے دن روزہ رکھنے کی نذر مانتا ہے تو حنفیہ کے نزدیک اس کا یہ فعل ہے تو گناہ؛ لیکن ''نذر'' کا تحقق ہو جاتا ہے، اس کو چاہئے کہ کسی اور دن اس کی قضا کر لے؛ لیکن اگر وہ خاص عید کے دن بھی روزہ رکھ لے تو نذر پوری ہو جائے گی، شوافع کے نزدیک اس کی نذر ہی درست نہ ہوگی۔(۱)

شوافع اور مالکیہ بھی بعض اوقات اس قاعدہ میں حنفیہ کے ساتھ ہو جاتے ہیں؛ لیکن حنابلہ نے اس میں بڑی شدت برتی ہے، مثلاً غصب کئے ہوئے کپڑے میں نماز نہیں پڑھنی چاہئے، اس میں کوئی اختلاف نہیں، لیکن اگر پڑھ ہی لے تو حنفیہ، مالکیہ اور شوافع کے ہاں نماز ادا ہو جائے گی، حنابلہ کے یہاں نماز باطل ہو جائے گی۔(۲)

# قرآن مجید سے متعلق خصوصی اسبابِ اختلاف

## قرأت کا اختلاف

قرآن مجید کے منصوص احکام —— جن کی تعبیر واضح ہو اور ایک سے زیادہ مراد کا احتمال نہ رکھتی ہو —— میں بالعموم فقہاء کے درمیان اختلاف رائے نہیں پایا جاتا، معدودے چند مواقع ہیں کہ ان میں اختلاف پایا جاتا ہے، یہ اسباب دو ہیں، ایک: قرأت کا اختلاف، دوسرے: بعض الفاظ قرآنی سے متعلق شاذ قرأتیں۔

اختلاف قرأت کی مشہور مثالی آیت وضوء میں ''وأرجلكم'' (مائدہ:٦) کی زیر اور زبر دونوں طریقوں سے قرأت ہے، زبر کی قراءت میں پاؤں کے دھونے کا معنی ظاہر ہے، اور زیر سے بادی النظر میں پاؤں پر مسح کا حکم معلوم ہوتا ہے، روافض نے زیر والی قرأت کو اصل بنایا اور پاؤں پر مسح کو ضروری قرار دیا، اہل سنت نے زبر والی قراءت کو اصل مان کر پاؤں دھونے کا حکم دیا اور زیر والی قرأت کی تاویل کی۔

---

(۱) **مغنی المحتاج**:۱/ ۴۳۳، کتاب الصیام، فصل فی شرط صحۃ الصوم من حیث الفاعل۔

(۲) **المغنی**:۱/ ۲۹۴، کتاب الصلاۃ، الفصل الثالث ما یکرہ فی الصلاۃ۔

# قرآنی تعبیرات کی تعیین میں شاذ قرأتوں کا حصہ

کسی کلام کے جزوِ قرآن ہونے کے لئے ضروری ہے کہ وہ ''تواتر'' سے ثابت ہو، شاذ قرأتیں ظاہر ہے کہ اس لحاظ سے جزوِ قرآن نہیں ہیں، اور ان کے انکار پر کفر کا حکم نہیں لگایا جاسکتا، مگر آیا ان کی حیثیت بیان وتفسیر کی ہوگی؟ اس میں اختلاف ہے، احناف اور حنابلہ کے نزدیک آیت کی تشریح وبیان میں اس کی حیثیت حجت ودلیل کی ہے، آمدیؒ نے امام شافعیؒ سے جو رائے نقل کی ہے، وہ یہ ہے کہ آپ اس کو حجت نہ جانتے تھے، یہی بات امام الحرمینؒ اور نوویؒ وغیرہ نے لکھی ہے؛ لیکن ابن لحامؒ کا خیال ہے کہ امام شافعیؒ کی طرف یہ نسبت صحیح نہیں ہے اور خود امام شافعیؒ نیز امام غزالیؒ وغیرہ سے اس کا اعتبار کرنا ثابت ہے۔(۱)

اس اختلاف نے متعدد احکام پر اثر ڈالا ہے، مثلاً کفارۂ قسم کے متعلق قرآن کا حکم ہے ''فمن لم يجد فصيام ثلثة أيام'' (مائدہ:۸۹) ابن مسعودؓ کی قرأت میں اس کے ساتھ ''متتابعات'' (مسلسل) کا لفظ بھی ہے، احناف اور حنابلہ اس قرأت کی روشنی میں کفارۂ قسم کے روزوں میں تسلسل کو ضروری قرار دیتے ہیں، شوافع اور مالکیہ کے ہاں تسلسل ضروری نہیں، (۲) قرآن نے ایک جگہ قانون نفقہ بیان کرتے ہوئے کہا ہے ''وعلى الوارث مثل ذالک'' (بقرہ:۲:۱۳۲) ابن مسعودؓ کی قرأت میں ''وارث'' کے بعد ''ذی الرحم المحرم'' کا اضافہ ہے، صاحب ہدایہ وغیرہ نے اس سے اس پر استدلال کیا ہے کہ تمام ذی رحم محرم پر نفقہ واجب ہے، (۳) شوافع اور مالکیہ کو اس سے اختلاف ہے، ان کے نزدیک صرف والدین اور اولاد ہی پر نفقہ واجب ہوسکتا ہے۔(۴)

---

(۱) ڈاکٹر مصطفیٰ سعید الخن نے اس مسئلہ پر ابن لحام کی ''القواعد والفوائد الاصولية'' سے ایک طویل اقتباس نقل کیا ہے، دیکھئے: ۳۹۰-۳۹۱، اثر الاختلاف فی القواعد الأصولية فی اختلاف الفقهاء۔

(۲) المغنی: ۸/۷۵۱، کتاب الکفارات، مسئلۃ: لمیجد إطعاما ولا کسرۃ الخ۔

(۳) ہدایہ: ۲/۴۴۶، کتاب الطلاق، باب النفقۃ۔

(۴) رحمة الامة: ۳۲۱۔

# حدیث سے متعلق خصوصی اسبابِ اختلاف

## حدیثِ مُرسَل

اختلاف کے متعدد اسباب کا تعلق خاص طور پر حدیث سے ہے، ان میں ایک ''حدیث مرسل'' کی قبولیت اور عدم قبولیت ہے، احناف اور مالکیہ حدیث مرسل کو ''حجت'' مانتے ہیں؛ بہ شرطیکہ ارسال کرنے والا بھی ثقہ راویوں سے ہی روایت لیتا ہو، شوافع کے نزدیک حدیث مرسل حجت نہیں ہے۔(۱)

اس اختلاف نے بہت سے مسائل پر اثر ڈالا ہے، مثلاً نماز میں قہقہہ ناقض وضو ہے، اس سلسلہ میں احناف کے پیش نظر جو حدیث ہے، امام شافعیؒ نے اس کو یہی کہہ کر رد کردیا ہے کہ یہ مرسل ہے۔(۲)

## خبر واحد اور قیاس میں تعارض

دوسرا سببِ اختلاف، خبر واحد اور قیاس میں تعارض پیدا ہونے کی صورت میں ''ترجیح'' کا ہے، امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور ابوالحسن کرخیؒ کے نزدیک خبر واحد قیاس پر مقدم ہوگا، (۳) قاضی ابوزید دبوسیؒ نے امام ابوحنیفہؒ، ابویوسفؒ اور محمدؒ سے یہی نقل کیا ہے، (۴) عیسیٰ بن ابانؒ کے نزدیک فقیہ راوی کی روایت قیاس پر مقدم ہوگی، غیر فقیہ راوی کی روایت قیاس پر مقدم نہ ہوگی، (۵) امام مالکؒ کی طرف منسوب ہے کہ ان کے نزدیک قیاس کو ترجیح ہوگی۔(۶)

کہا جاتا ہے کہ بیع مصراۃ کے مسئلہ میں حنفیہ اور مالکیہ کا حدیث کو رد کردینا، وہ عورت جس کا مہر نکاح کے وقت مقرر نہ ہوا ہو اور شوہر سے خلوت بھی نہ ہوئی ہو، کے بیوہ ہوجانے کی صورت میں امام مالک کا مہر مثل واجب قرار دینا، خرید وفروخت میں حنفیہ ومالکیہ کا 'خیار مجلس' کا

---

(۱) آمدی: ۲۴، مختصر ابن حاجب: ۷۴۔ (۲) الرسالۃ للشافعی: ۴۶۹۔
(۳) آمدی: ۲/۱۲۰۔ (۴) تاسیس النظر: ۴۷۔
(۵) کشف الاسرار للبخاری: ۲/۳۷۹۔ (۶) آمدی: ۱/۲۰۱۔

قائل نہ ہونا اور مالکیہ کا روزہ دار کے بھول کر کھانے یا جماع کرنے کی صورت میں بھی روزہ ٹوٹنے کا قائل ہونا وغیرہ اسی اختلاف پر مبنی ہے اور ان مسائل میں دراصل خبر واحد پر قیاس کو ترجیح دی گئی ہے۔

## کثیر الوقوع مسائل میں خبر واحد

کہا جاتا ہے کہ جن مسائل و واقعات کا ابتلاء عام ہو اور واقعات کی نوعیت اس بات کا تقاضا کرتی ہو کہ اس کو بہت سے لوگوں کو نقل کرنا چاہئے، ان میں خبر واحد کے معتبر ہونے یا نہ ہونے میں اختلاف ہے، عام فقہاء و محدثین ان واقعات میں بھی خبر واحد کو معتبر مانتے ہیں، لیکن فقہاء احناف میں متقدمین میں سے امام کرخی اور متاخرین بالعموم ایسے مسائل میں خبر واحد کو ناکافی سمجھتے ہیں۔(۱)

حدیث کی ترجیح و توجیہ میں متعدد مسائل آتے ہیں، جن کو عام طور پر شارحین نے اسی اختلاف کا شاخسانہ قرار دیا ہے، بسرۃ بنت صفوانؓ کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ شرمگاہ کو چھونا ناقض وضوء ہے، حنفیہ اس پر عمل کی طرف رجحان نہیں رکھتے کہ یہ مسئلہ ابتلاء عام کا ہے اور روایت خبر واحد کے درجہ کی، حضرت انسؓ کی روایت میں ہے کہ حضرت معاویہؓ نے نماز میں سورۂ فاتحہ کے ساتھ بسم اللہ زور سے نہیں پڑھی، اس پر صحابہؓ نے برجستہ نقد کیا کہ معاویہ! تم نے نماز میں چوری کی ہے یا بھول گئے (۲) امام شافعیؒ کا عمل اس روایت پر ہے اور وہ نماز میں بسم اللہ کو جہراً پڑھنے کے قائل ہیں؛ لیکن احناف نے اس روایت کو قبول نہ کیا کہ یہ ایک کثرت سے پیش آمدہ مسئلہ میں خبر واحد ہے۔(۳)

## راوی کا روایت سے انکار

راوی کی طرف جس روایت کی نسبت کی گئی ہو، گو نسبت کرنے والے ثقہ ہوں؛ لیکن

---

(۱) آمدی:۱/۱۹۸، کشف الاسرار للبخاری:۳/۶۱۔
(۲) الام:۱/۱۰۸، کتاب الصلاۃ، باب القراءۃ بعد التعوذ۔
(۳) کشف الاسرار للبخاری:۳/۱۸، نیز دیکھئے: اُصول السرخسی:۱/۳۶۸۔

اگر وہ راوی اس روایت سے انکار کردے تو امام ابوحنیفہؒ اس روایت کوقبول کرنے کے حق میں نہیں ہیں، امام شافعیؒ ایسی روایت کوقبول کرنے کے حق میں ہیں، مثلاً حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ جو عورت اپنا نکاح ولی کی اجازت کے بغیر کرے، اس کا نکاح باطل ہے، سلیمان بن موسیٰ نے اس روایت کو زہری سے نقل کیا ہے لیکن ابن جریر نے جب زہری سے اس روایت کے متعلق سوال کیا، تو انھوں نے ناواقفیت کا اظہار کیا، —— امام شافعیؒ و محمدؒ اس کے باوجود اس روایت کوقبول کرتے ہیں، دوسرے فقہاء احناف قبول نہیں کرتے۔(۱)

## راوی کا روایت کے خلاف فتویٰ

راوی اپنی روایت کے خلاف فتویٰ دے یا اس کے خلاف عمل کرے اور ثابت ہو کہ یہ اس روایت کے سننے کے بعد ہوا ہے تو احناف کے نزدیک یہ روایت نا قابل قبول ہوتی ہے؛ اس لئے کہ یہ مخالفت اس بات کی دلیل ہے کہ وہ روایت منسوخ ہے، دوسرے فقہاء کے نزدیک قابل عمل ہے، حضرت عبداللہ ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ رُکوع کے وقت اور رُکوع سے اٹھتے ہوئے بھی رفع یدین کرتے تھے، مگر مجاہدؒ نے خود ابن عمرؓ کا جو عمل نقل کیا ہے، وہ یہ کہ کئی سال تک آپؓ کے ساتھ رہا، مگر سوائے نماز کی ابتداء کے آپ کا عمل رفع یدین کا نہیں تھا، اسی طرح حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ کتے کے جھوٹے سات بار دھوئے جائیں، مگر خود انھیں کا فتویٰ منقول ہے کہ تین بار کتے کا جھوٹا دھویا جائے، احناف نے اسی لئے ان روایات پر عمل نہیں کیا۔(۲)

## صحابہ کا روایت پر عمل نہ کرنا

اسی طرح خود راوی نے تو روایت کی مخالفت نہ کی ہو، مگر دوسرے صحابہ نے اس پر عمل نہ کیا ہو؛ جب کہ بظاہر ان سے اس حدیث کا مخفی رہ جانا قابل تصور نہ ہو، یہ بات بھی احناف کے نزدیک اس روایت کو نا قابل عمل بنادیتی ہے، مثلاً ایک روایت میں ہے کہ شادی شدہ

(۱) اُصول السرخسی: ۲/ ۳، فصل فی الخبر یلحقہ التکذیب۔ (۲) اُصول السرخسی: ۲/ ۶۔

مرد وعورت زنا کریں تو ان کی سزا اول سو کوڑے اور پھر سنگسار کر دینا ہے؛ مگر خلفاء راشدین نے اس جرم پر صرف سنگسار کرنے ہی کی سزا پر اکتفا کیا، ایک روایت میں ہے کہ غیر شادی شدہ زانی کو سو کوڑے کے علاوہ ایک سالہ جلاوطنی کی سزا بھی دی جائے؛ لیکن حضرت عمرؓ نے ایک خاص واقعہ کے بعد قسم کھائی کہ آئندہ جلاوطن نہیں کروں گا، اور حضرت علیؓ نے اس کو باعث فتنہ قرار دیا، ان جیسے اکابر صحابہ کا روایت پر انکار یا اس پر عمل نہ کرنا اس روایت کے نقل کرنے میں کسی نہ کسی ضعف کی دلیل ہے،(۱) یا اس سے ظاہری معنی مراد نہیں ہے۔

## کسی روایت سے صحابہ کا استدلال نہ کرنا

کوئی روایت ایسے مسئلہ سے متعلق ہو، جس میں صحابہ کے درمیان اختلاف رائے ہوا ہو؛ مگر صحابہ میں کسی نے اس روایت سے استدلال نہ کیا ہو، ایسی روایت بھی حنفیہ کے یہاں رد کر دی جاتی ہے، مثلاً: طلاق کا حق آزاد کو تین تک ہوتا ہے اور غلام کو دو تک؛ لیکن اگر زوجین میں سے ایک آزاد اور ایک غلام ہوں، تو طلاق کی تعداد میں بیوی کے آزاد یا باندی ہونے کا اعتبار ہوگا یا شوہر کے آزاد اور غلام ہونے کا؟ اس سلسلہ میں ایک روایت آتی ہے کہ مرد کا اعتبار ہوگا: ''الطلاق بالرجال''(۲) صحابہ میں اس مسئلہ پر اختلاف کے باوجود کسی نے اس روایت سے استدلال نہیں کیا؛ اس لئے حنفیہ اس روایت کو رد کرتے ہیں، یا اس سے مراد لیتے ہیں کہ طلاق دینے کا اختیار مرد کو ہوگا، شوافع اس کو ظاہری معنی کے ساتھ قبول کرتے ہیں کہ شوہر آزاد ہو تو تین طلاق کا حق ہے، چاہے بیوی باندی ہو۔(۳)

## روایت، تعاملِ اہل مدینہ کے خلاف ہو

امام مالکؒ کے نزدیک تعامل اہل مدینہ کو خاص اہمیت حاصل ہے اور اسی لئے آپ

---

(۱) أصول السرخسی:۲/۷۔

(۲) المعجم الکبیر، حدیث نمبر:۹۶۷۹۔

(۳) أصول السرخسی:۱/۳۶۹۔

ایسی خبر واحد کو قبول نہ کرتے تھے، جو اہل مدینہ کے تعامل کے خلاف ہو، ''خیار مجلس'' والی روایت کہ ایجاب وقبول مکمل ہونے کے بعد بھی جب تک مجلس ختم نہ ہو جائے بائع اور خریدار دونوں کو ایک طرفہ طور پر معاملہ کو ختم کرنے کا اختیار ہوگا، کو جو امام مالکؒ نے معمول نہیں بنایا ہے، اُس کو اِس کی نظیر قرار دیا جاتا ہے، (۱) پس گویا یہ بھی مالکیہ کے ہاں خبر واحد کے قبول کئے جانے کے لئے ایک شرط کا درجہ رکھتی ہے، عام فقہاء کی رائے اس کے برخلاف ہے۔

## اجماع سے متعلق سبب اختلاف

امام مالکؒ کی طرف منسوب ہے کہ آپ اہل مدینہ کے اجماع کو ہی ''اجماع'' تسلیم کرتے تھے اور اجماع اہل مدینہ کے مقابلہ دوسرے اہل علم کے اختلاف کو خاطر میں نہ لاتے تھے، اس سلسلہ میں مختلف مثالیں اور نظیریں پیش کی جاتی ہیں، امام مالکؒ پھل اور ترکاریوں میں عشر واجب ہونے کے قائل نہیں تھے، اس مسئلہ میں خود انھوں نے جو استدلال کیا ہے، وہ یہ ہے :

السنة التی لا خلاف فیها عندنا والذی سمعت من أهل العلم أنه لیس فی شئ من الفوا که کلها صدقة ۔ (۲)

وہ طریقہ جس میں ہمارے نزدیک اختلاف نہیں اور جس کو میں نے اہل علم سے سنا ہے، یہ ہے کہ کسی بھی میوہ میں زکوٰۃ نہیں ہے۔

اقامت کے کلمات اکہرے کہے جائیں، اس پر آپ نے یہ دلیل پیش کی ہے :

وذالک الذی علیه أهل العلم ببلدنا ۔ (۳)

یہی رائے ہے، جس پر ہمارے شہر کے اہل علم قائل ہیں۔

مگر حقیقت یہ ہے کہ امام مالکؒ کی طرف یہ نسبت صحیح طور پر ثابت نہیں، اور جو مثالیں اس سلسلہ میں پیش کی جاتی ہیں، ان میں کوئی بھی اس نسبت کو ثابت کرنے کے لئے کافی نہیں،

---

(۱) الوجیز: ۳۰۲۔

(۲) مؤطا امام مالک، کتاب الزکوٰۃ، باب مالا زکوٰۃ فیہ من الفواکہ: ۱/۲۷۶۔

(۳) مؤطا امام مالک، کتاب الصلاۃ، حدیث نمبر: ۱۵۳۔

اس سے محض اتنا معلوم ہوتا ہے کہ اختلافی مسائل میں آپ علماء مدینہ کی رائے کو زیادہ قابل قبول باور کرتے تھے نہ یہ کہ صرف انھیں حضرات کا اجماع آپ کے نزدیک معتبر تھا، یہ اور اس طرح کے جتنے مسائل اس اصل پر مبنی قرار دیئے جاتے ہیں، ان میں کوئی نہیں جس میں ائمہ اربعہ میں سے کوئی اور آپ کا ہم خیال نہ ہو؛ حالاں کہ یہ لوگ اہل مدینہ کے اجماع یا ان کے تعامل کی اولیت اور ترجیح کے قائل نہ تھے۔

اس سلسلہ میں شوکانیؒ نے قاضی عبدالوہابؒ کا جو بیان نقل کیا ہے، وہ یہ کہ ایسی باتیں جو نقلی روایت پر مبنی ہوں، جیسے: پیمانے، اذان واقامت وغیرہ اور وہ حضور ﷺ کے عہد سے اب تک مستقل ہوتی آئی ہوں، ان ہی میں اہل مدینہ کا اجماع آپ کے نزدیک معتبر ہے، رہ گئے وہ مسائل جو استدلال سے تعلق رکھتے ہیں، ان کے بارے میں ابوبکرؒ، ابویعقوب رازیؒ، قاضی ابوبکر فورکؒ وغیرہ کا خیال ہے کہ اجماع اہل مدینہ نہ بجائے خود حجت ہے اور نہ وجہ ترجیح، دوسری رائے ہے کہ یہ صرف وجہ ترجیح ہے، اور تیسری رائے ہے کہ یہ اجماع ہونے کی بناء پر حجت ہے،(۱) میرا خیال ہے کہ یہ دوسری رائے زیادہ صحیح ہے۔(۲)

# قیاس سے متعلق اسباب اختلاف

## قیاس کی حجیت

اختلاف کی ایک بنیاد قیاس کی حجیت کو تسلیم کرنا اور نہ کرنا بھی ہے، ائمہ اربعہ اور اکثر فقہاء ''قیاس'' کو نصوص کی عدم موجودگی میں ایک دلیل شرعی مانتے ہیں، اصحابِ ظواہر کے نزدیک ''قیاس'' شجر ممنوعہ ہے،(۳) اور مسائل واحکام سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے مواقع پر حنابلہ بھی ان سے قریب ہوجاتے ہیں اور غالباً احناف و مالکیہ کے نزدیک قیاس کو زیادہ جگہ دی گئی ہے۔

---

(۱) **ارشاد الفحول**:۸۲۔

(۲) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: راقم کا محاضرہ ''فقہ مالکی'' جو ''مذاہب اربعہ-ایک تعارف'' میں شامل ہے۔

(۳) **أصول الفقہ لابی زھرہ**:۲۱۰۔

قیاس کی حجیت سے انکار کی وجہ سے اصحاب ظواہر کے یہاں بہت سارے مسائل میں شذوذ و ندرت کی نوبت آتی ہے اور فقہ و حدیث کے مطالعہ سے قدم قدم پر ان کی یہ فکر واضح اور نمایاں ہوکر سامنے آتی ہے، مثلاً اموال ربویہ ہی کو دیکھئے کہ آپ ﷺ نے چھ چیزوں میں سود کو منع فرمایا، (۱) اصحابِ ظواہر نے ایسا جمود برتا کہ اس سے ہٹ کر کسی ساتویں چیز کو سودی اموال میں جگہ دینے سے انکار کر بیٹھے۔ (۲)

رمضان کے روزہ کی حالت میں ایک شوہر نے بیوی سے صحبت کر لی تو آپ ﷺ نے اس پر کفارہ واجب قرار دیا، ظاہریہ نے یہاں اس قدر تحدید و انحصار سے کام لیا کہ عورت پر بربناء جماع کفارہ واجب نہیں، صرف مرد پر واجب ہے، (۳) دُودھ سے پیدا ہونے والی حرمت ائمہ اربعہ کے نزدیک ہر طرح ثابت ہوجائے گی؛ چاہے بچہ نے ماں کے پستان سے دُودھ پیا ہو یا کسی اور طور پر، مگر ظاہریہ کے ہاں حرمت اس وقت قائم ہوتی ہے جب کہ دُودھ پستان سے پلایا گیا ہو۔ (۴)

## حدود و کفارات میں قیاس

پھر جو لوگ قیاس کو حجت شرعی مانتے ہیں، ان کے ہاں اکثر اوقات اس امر پر اختلاف ہوتا ہے کہ قیاس کی اساس اور کسی مسئلہ خاص میں حکم کی اصل علت کیا ہے؟ لیکن یہ اختلاف ذوق و اجتہاد کا ہے، اختلاف کا کوئی اصولی سبب نہیں، ہاں، ان قائلین قیاس میں بھی بعض نکات میں بنیادی اختلاف ہے، ان میں ایک یہ ہے کہ ''حدود و کفارات'' میں قیاس کی گنجائش ہے یا نہیں؟ عام فقہاء ان میں بھی قیاس کو حجت مانتے ہیں، احناف اس کے خلاف ہیں۔ (۵)

---

(۱) مسلم، کتاب المساقات، باب الربا، حدیث نمبر: ۱۵۸۷۔

(۲) **بدایۃ المجتہد**: ۲/ ۱۳۹، کتاب البیوع، الباب الثانی فی بیوع الربا، الفصل الأول۔

(۳) **المحلی**: ۶/ ۱۹۶، کتاب الصیام، مسئلۃ تعمد فطرا فی رمضان الخ

(۴) **المحلی**: ۱۰/ ۷، کتاب الرضاع، مسئلۃ صفۃ الرضاع المحرم۔

(۵) **الاحکام للآمدی**: ۴/ ۸۲-۸۴، **فواتح الرحموت**: ۲/ ۱۸-۳۱۷۔

اس اختلاف نے بھی بعض احکام پر اثر ڈالا ہے، قرآن نے خطاءً قتل کرنے والے پر کفارہ واجب قرار دیا ہے، (نساء: ۹۳) اور شوافع کے نزدیک قتل عمد میں بھی کفارہ واجب ہے، احناف اور دوسرے فقہاء اس کے خلاف ہیں، (۱) قصداً روزۂ رمضان میں جماع کرلے تو کفارہ واجب ہے، حنابلہ نے اس پر قیاس کرتے ہوئے بھول کر جماع کرنے والے پر بھی کفارہ واجب قرار دیا ہے؛ (۲) حالاں کہ احناف وشوافع کے نزدیک اس کی وجہ سے روزہ بھی نہیں ٹوٹتا۔

# بعض ضمنی مصادر کے معتبر ہونے میں اختلاف

## آثارِ صحابہ

کچھ فقہی مصادر ہیں کہ ان کے معتبر ہونے اور نہ ہونے میں فقہاء کے درمیان اختلاف رائے پایا جاتا ہے، ان میں سب سے اہم ''آثار صحابہؓ'' ہے، اجتہادی مسائل میں صحابہ کی آراء اور ان کے فتاویٰ حجت نہیں ہیں، اس میں اختلاف نہیں ہے، (۴) ایسے مسائل جن میں اجتہاد رائے کو دخل نہیں، ان میں صحابہ کے فتاویٰ کا کیا درجہ ہے؟ اس میں اختلاف ہے، احناف کے یہاں صحابہ کے آثار حجت ہیں، (۵) یہی رائے اکثر فقہاء کی ہے، خود امام شافعیؒ کا قول قدیم بھی یہی ہے، (۶) امام شافعیؒ کا قول جدید نقل کیا گیا ہے کہ آپ آثار صحابہ کو حجت نہیں مانتے تھے۔ (۷)

متعدد مسائل اسی اختلاف پر مبنی ہیں، مثلاً زیادہ سے زیادہ مدتِ حمل حضرت عائشہؓ کے ایک قول کی بنا پر احناف کے ہاں دوسال ہے، (۸) دوسرے فقہاء نے تجربات اور عادات کی

(۱) هدایه: ۴/ ۵۴۴، کتاب السیر، باب المستأمن، فصل إذا دخل الحربي إلینا مستأمنا: ۲/ ۳۹۷۔
(۲) المغنی: ۳/ ۱۵، کتاب الصیام، مسئلة: جامع الصائم فی الفروج الخ۔
(۴) الاحکام للآمدی: ۴/ ۲۰۱۔ (۵) کشف الاسرار للبزدوی: ۳/ ۲۱۷، باب متابعة صحاب النبی الخ۔
(۶) الاحکام: ۴/ ۲۰۱۔ (۷) أصول الفقه لابی زهره: ۲۰۲۔
(۸) هدایه: ۲/ ۴۳۳، کتاب الطلاق، باب ثبوت النسب۔

بنا پر اس کو قبول نہیں کیا ہے، اور مدتِ حمل چار سال تک مانی ہے، (۱) حضرت انسؓ کے ایک قول کی روشنی میں حیض کی کم سے کم مدت حنفیہ کے ہاں تین دن اور زیادہ سے زیادہ دس دن ہے، (۲) دوسرے فقہاء نے عادات وتجربات کی روشنی میں اس سے اختلاف کیا ہے۔ (۳)

اسی طرح مطلقہ مغلظہ کے شوہر کا عدت کے درمیان انتقال ہوجائے تو اکثر فقہاء حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ کی زوجہ کے ایک مقدمہ میں حضرت عثمان غنیؓ کے ایک فیصلہ سے استدلال کرتے ہوئے اس کو مستحق قرار دیتے ہیں، شوافع اس مطلقہ کو میراث کا حقدار نہیں مانتے۔ (۴)

## استصحاب

جن مصادر کے فقہی احکام کے استنباط میں مقبول ہونے اور نہ ہونے میں اختلاف ہے، ان میں ایک ''استصحاب'' بھی ہے، استصحاب کی حقیقت علامہ ابن قیمؒ کے الفاظ میں یہ ہے کہ ثابت شدہ حکم کو اس کے حال پر باقی رکھا جائے: ''بقاء الحکم نفیاً و اثباتا'' (۵) شیخ ابوزہرہؒ نے استصحاب کی چار قسمیں بیان کی ہیں، ان میں سے ایک قسم ''استصحاب الوصف'' ہے، استصحاب الوصف سے مراد یہ ہے کہ کسی شئ کا جو وصف ثابت ہو چکا ہو، وہی وصف مستقبل میں بھی موجود مانا جائے، استصحاب کی یہ قسم حنابلہ اور شوافع کے نزدیک حجت مطلقہ ہے، جس کے ذریعہ حقوق ثابت بھی کئے جاسکتے ہیں، (۶) اور احناف و مالکیہ کے نزدیک ''حجتِ دافعہ'' ہے، جس سے محض اپنے حقوق کی مدافعت ہی کی جاسکتی ہے، حقوق ثابت نہیں کئے جاسکتے۔ (۷)

---

(۱) المغنی: ۸/ ۸۲-۸۵، کتاب الفرائض، فصل لا یرث الحمل إلا بشرطین۔

(۲) کشف الاسرار علی المنار: ۲/ ۱۰۲۔

(۳) المغنی: ۱/ ۲۷۶-۲۷۷، کتاب الطہارۃ، باب الحیض۔

(۴) المغنی: ۶/ ۳۷۳، کتاب الفرائض، فصل الطلاق الرجعی لا یسقط التوارث الخ، ہدایہ: ۲/ ۲۵۱، باب طلاق المریض۔

(۵) أصول الفقہ لابی زہرہ: ۲۷۶۔ (۶) أصول الفقہ لابی زہرہ: ۲۷۹۔

(۷) الاشباہ لابن نجیم: ۷۳۔

مثلاً مفقود شخص کو استصحاب وصف کی بنا پر زندہ تسلیم کیا جائے گا، شوافع وحنابلہ کے نزدیک اس کے مورث کی موت واقع ہوگئی ہوتو اس کو وراثت بھی ملے گی اور خود اس کی جائیداد اس کے ورثہ میں تقسیم نہیں کی جائے گی، غرض اس کی جائیداد کی حفاظت بھی ہوگی اور دوسرے وارثوں کے متروکہ میں اس کا حق وراثت ثابت بھی ہوگا، یہی مطلب ہے حجت مطلقہ ہونے کا، حنفیہ کے یہاں اس استصحاب کے ذریعہ اس کی جائیداد کی حفاظت تو ہوگی؛ لیکن وہ خود اپنے مورثین کے متروکہ میں حصہ نہیں پائے گا؛ کیوں کہ وہ حجت دافعہ ہے۔

استصحاب کی بنا پر جو اختلاف پیدا ہوتا ہے، اس کا زیادہ تر اُمور قضاء سے تعلق ہے، اور قاضی دعاوی کے ثبوت اور نفی میں اس سے فائدہ اٹھاتا ہے۔

## سدِ ذرائع

فقہ کا ایک ماخذ ''ذریعہ'' ہے، ذریعہ سے مراد یہ ہے کہ جس بات کے بارے میں کتاب وسنت کی کوئی صراحت مذکور نہ ہو؛ لیکن وہ شریعت میں کسی مطلوب یا مذموم وممنوع بات کا ذریعہ ووسیلہ بنتا ہو، ان ذرائع ووسائل کے احکام بھی اکثر وہی ہوں گے، جو ان اُمور کے ہیں؛ البتہ بعض اوقات ذرائع اور نتائج کے درمیان دور کا رشتہ ہوتا ہے، ایسی صورت میں بھی اگر ذرائع کو منع کردیا جائے، تو سخت مشکلات پیدا ہوجائیں گی، اس لئے علماء نے اس کی درجہ بندی کی ہے اور چار درجات مقرر کئے ہیں :

(۱) وہ ذرائع جن کا فساد کا سبب بننا یقینی ہو۔

(۲) وہ ذرائع جن کے سببِ فساد ہونے کا غالب گمان ہو اور وہ اکثر فساد کا ذریعہ بنتے ہوں، ان دونوں صورتوں میں ذرائع بھی ممنوع ہوں گے۔

(۳) وہ ذرائع جو شاذ ونادر کسی مفسدہ کا سبب بنتے ہوں —— ایسے ذرائع ممنوع نہ ہوں گے۔

(۴) وہ ذرائع جو بہ کثرت فساد کا سبب بنتے ہوں؛ لیکن اکثر اور ہمیشہ نہیں، اس میں

اختلاف ہے، مالکیہ وحنابلہ کے یہاں یہ بھی ممنوع ہیں، حنفیہ اور شافعیہ کے یہاں ممنوع نہیں ہیں۔(۱)

اس سلسلہ میں عام طور پر فقہاء نے ادھار خرید وفروخت کی بعض صورتوں کا ذکر کیا ہے، جس کو امکانی طور پر حصول سود کا ذریعہ بنایا جاسکتا ہے۔

ویسے حقیقت یہ ہے کہ سد ذرائع کے ذیل میں جو احکام ذکر کئے جاتے ہیں، وہ بالعموم متفق علیہ ہیں، اور یہ اختلاف احکام فقہیہ میں اختلاف رائے کا کوئی بڑا سبب نہیں ہے۔

## استحسان اور مصالح مرسلہ

فقہ کے ذیلی مصادر میں استحسان اور مصالح مرسلہ بھی ہے، مصالح مرسلہ سے مراد ایسی مصلحتیں ہیں کہ ان خاص مصلحتوں یا اس نوع کی مصلحتوں کے معتبر ہونے پر نہ نص وارد ہو اور نہ ہی نصوص اس کو معتبر قرار دیتی ہوں :

ھی کل مصلحة داخلة فی مقاصد الشرع ولم یرد فی الشرع نص علی اعتبارھا بعینھا أو بنوعھا ولا علی استبعادھا۔(۲)

استحسان کی مختلف تعریفیں کی گئی ہیں، میرے خیال میں سب سے عمدہ وہ تعریف ہے جو امام کرخیؒ سے منقول ہے کہ کسی مسئلہ میں اس کے نظائر کے حکم کے بجائے کسی قوی دلیل کی بنا پر کسی اور حکم کے اختیار کرنے کا نام استحسان ہے :

الاستحسان ھو العدول فی مسئلة عن مثل ماحکم بہ فی نظائرھا الی خلافہ بوجہ ھو اقوی۔(۳)

علماء اُصول نے ان دونوں کو بھی ان ماٰخذ میں رکھا ہے، جن کے معتبر ہونے میں فقہاء کے نزدیک اختلاف ہے، مگر حقیقت یہ ہے کہ یہ محض اصطلاح وتعبیر کا اختلاف ہے، ورنہ حنفیہ

---

(۱) أصول الفقه لابی زهرہ: ۱۷۳۔

(۲) الاستصلاح والمصالح المرسلة: ۳۹۔

(۳) کشف الاسرار البزدوی: ۴/۳۔

جن مسائل کو استحسان اور مالکیہ مصالح مرسلہ کے عنوان سے حل کرتے ہیں، وہی مسائل ٹھیک اسی شکل میں دوسرے فقہاء کے یہاں قیاس کے نام سے پائے جاتے ہیں؛ اس لئے یہ کوئی قوی وجہ اختلاف نہیں۔(۱)

## متعارض دلیلوں میں ترجیح

اختلاف رائے کا ایک اہم سبب دو متعارض دلیلوں میں ترجیح و تطبیق کے سلسلہ میں مجتہدین کے مذاق میں اختلاف ہے، فقہ میں اس کی دسیوں مثالیں موجود ہیں، مثلاً ''آمین میں جہر وسر'' کا معروف مسئلہ ہے، سفیان کی روایت سے ''آمین'' میں جہر اور شعبہ کی روایت سے ''سر'' معلوم ہوتا ہے، حنفیہ نے شعبہ کی اور شوافع نے سفیان کی روایت کو ترجیح دیا ہے، حضرت ابن عباسؓ کا بیان ہے کہ حضرت میمونہؓ سے آپ کا نکاح حالتِ احرام میں ہوا، یزید بن اصمؒ سے مروی ہے کہ حلال ہونے کے بعد نکاح ہوا، حنفیہ نے ابن عباسؓ کی روایت کو ترجیح دیا اور اس روایت پر عامل رہے جو حالتِ احرام میں نکاح کی ممانعت کو بتلاتی ہے، —— اس طرح کا تعارض کبھی قیاس میں بھی ہوتا ہے، مثلاً بعض فقہاء سر کے مسح میں تین بار تکرار کو منسوخ قرار دیتے ہیں اور اکثر فقہاء ایک بار پورے سر کے مسح کو اداء سنت کے لئے کافی سمجھتے ہیں، فقہاء کا پہلا گروہ سر کے مسح کو ان اعضاء وضوء پر قیاس کرتا ہے جن کو تین بار دھونا مسنون ہے اور دوسرا گروہ اس بات کو ملحوظ رکھتا ہے کہ شریعت نے جہاں کہیں مسح کا حکم دیا ہے وہاں تکرار نہیں رکھا ہے، جیسے تیمم اور موزوں پر مسح، اب یہ دونوں قیاس متعارض ہیں اور فقہاء نے اپنے اپنے ذوق کے مطابق ترجیح واختیار سے کام لیا ہے۔

تاہم یہ ایک مستقل موضوع ہے کہ ترجیح کے اسباب واُصول کیا کیا ہیں، اور اس سلسلہ میں مختلف دبستانِ فقہ کا طریق فکر اور طرز عمل کیا ہے؟ اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اس کا تعلق صرف اُصول وقواعد ہی سے نہیں ہے، بلکہ فقہاء اور مجتہدین کے اپنے ذوق سے بھی ہے، جو ایک مستقل موضوع ہے۔

---

(۱) دیکھئے: راقم الحروف کا مقالہ ''مصالح مرسلہ'' جو اس مجموعہ میں شامل ہے۔

## کام ابھی باقی ہے!

ہر چند کہ فقہی احکام ومسائل میں اختلاف کے اسباب پر ماضی اور حال میں متعدد قیمتی مختصر اور مفصل تحریریں آ گئی ہیں لیکن بالعموم یہ کتابیں اُصول وقواعد سے بحث کرتی ہیں، غالباً ''بداية المجتهد'' واحد کتاب ہے جو تطبیقی نوعیت کی ہے، اور مختلف فقہی ابواب کے ایک ایک مسئلہ پر سبب اختلاف سے بحث کرتی ہے، مگر ابن رشدؒ کی زیادہ تر بحثوں کا انداز یہ ہے کہ وہ کسی مسئلہ میں محض روایات، قیاس یا لغت کے تعارض کا ذکر کر دیتے ہیں؛ لیکن خود ان روایات میں مختلف فقہاء نے ایک کو دوسرے پر کیوں ترجیح دی یا دو متعارض قیاس میں کس اُصول کی بنا پر کسی ایک کو اختیار کیا گیا؟ اس ظاہری اختلاف کی تہ میں پائے جانے والے حقیقی سبب اختلاف سے بحث نہیں کرتے۔

واقعہ ہے کہ یہ موضوع اب بھی تشنۂ تحقیق ہے اور اس موضوع پر ایک ایسی کتاب کی ضرورت ہے جو پوری وسعت کے ساتھ اسباب اختلاف کو سامنے رکھے اور پورے عمق وذہانت کے ساتھ ان نکات کو متعین کرے جو فقہی اختلاف میں روح واساس کا درجہ رکھتے ہیں، پھر فقہی ترتیب پر باب وار ایک ایک جزئیہ میں اس حقیقی واساسی بنیاد کو نمایاں کرے، جس کی وجہ سے فقہاء کے درمیان اختلاف پیدا ہوا ہے، — کاش، کوئی طبع حوصلہ منداس اہم کام کے لئے آمادہ ہو اور یہ اہم خدمت سرانجام پائے!

● ● ●

# اجتہاد — اُصول وشرائط اور طریقۂ کار

اسلامی شریعت ایک ابدی شریعت ہے، یہ قیامت تک آنے والے مسائل کا حل ہے اور خدا کی طرف سے آیا ہوا وہ آخری دین ہے کہ اب اس کے بعد کسی نئے دین اور نئی شریعت کی حاجت نہیں رہی ''إِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللهِ الْاِسْلَام'' (آل عمران: ۱۹) جہاں ابدیت ودوام اور ہر زمانہ وعہد میں قیادت ورہبری کی صلاحیت اس شریعت کا امتیاز ہے، وہیں اس کا نمایاں وصف اس کی جامعیت، مسائل زندگی میں تنوع کے باوجود رہنمائی اور توازن واعتدال کے ساتھ ان کا حل ہے، خلوت ہو یا جلوت، ایوانِ سلطنت اور قصر حکومت ہو یا مفلس کا خانۂ بے چراغ، حاکم ہوں یا محکوم، دیوان قضا کی میزان عدل ہو، ادب وسخن کی بزم ہو یا حق وباطل کا رزم، خدا کی بندگی اور اس کے حضور نالۂ نیم شبی اور آہ سحر گاہی ہو یا بندگانِ خدا کے حقوق ہوں، کون سا مرحلہ ہے جس کو اس نے اپنے نورِ ہدایت سے محروم رکھا ہے اور زندگی کا کونسا عمل ہے جس کا سلیقہ اس شریعت نے نہیں سکھایا ہے؟ — حقیقت یہ ہے کہ تہذیب کی جو تجلی آج انسانیت کی اُفق پر نظر آتی ہے اور تمدن وشائستگی کے جو کچھ مظاہر آنکھوں کو ٹھنڈی کرتے ہیں، وہ سب اسی دین کے چشمۂ صافی کی لائی ہوئی بہار اور پیغمبر اسلام کے خورشید رسالت کی تابانیاں اور جلوہ سامانیاں ہیں اور انسانی سماج میں جہاں جو ناشائستگی نظر آتی ہے، وہ اسی چشمۂ فیض سے محرومی اور بے التفاتی کا نتیجہ ہے۔

لیکن سمندر کی طرح رواں دواں اور پہاڑ کی پگڈنڈیوں کی طرح نشیب وفراز کی حامل؛ بلکہ ان سے بڑھ کر تغیر پذیر انسانی زندگی کی ہمیشہ اور ہر مسئلہ میں رہبری آسان نہیں، اس کے لئے ضروری ہے کہ مختلف شعبہ ہائے زندگی میں مقاصد طے کردیئے جائیں؛ لیکن وسائل وذرائع کا حکم متعین کرنے میں لچک رکھی جائے، اسلام کے بنیادی مأخذ قرآن وحدیث نے یہی کیا ہے،

وہ یقینی ہیں یا اس میں غلطی کا امکان بھی ہے؟ اس کی تحقیق، کتب حدیث کا ذخیرہ اور اسماء رجال کا پورا فن اسی مقصد کے لئے وجود میں آیا ہے، دوسرے: ان دلائل کے ذریعہ ہم نے جو مفہوم سمجھا ہے، عربی زبان وقواعد اور اُصول استنباط کی رو سے یہ کس حد تک صحیح ہے؟ عربی لغت، نحو وصرف، معانی وبیان کے قواعد تو اس کے لئے ضروری ہیں ہی، یہ بھی ضروری ہے کہ اُصولِ فقہ پر اس کی وسیع اور گہری نظر بھی ہو، تیسرے: وہ دو متعارض دلائل میں تاریخی اعتبار سے تقدم اور تاخر کی تحقیق کرے، اور یہ نہ ہو سکے تو ایسی تطبیق اور توفیق پیدا کرے اور دونوں کے ایسے محل متعین کرے کہ تعارض ختم ہو جائے، ورنہ پھر حدیث وفقہ کے اُصول کو سامنے رکھ کر ایک کو ترجیح دے اور دوسرے کو ترک کر دے، ان تین اُمور کے علاوہ چوتھی چیز جو اس کے لئے نہایت ضروری ہے، وہ یہ ہے کہ شریعت کے مجموعی مزاج ومذاق اور اس کی روح سے آشنا ہو، اس کے لئے فقہی کلیات پر نظر ناگزیر ہے، جو ''قواعد فقہ'' اور ''اشباہ ونظائر'' کے نام سے مستقل فن کی صورت میں معرض وجود میں آ چکا ہے۔

اب ایک صورت تو یہ ہے کہ کچھ لوگ اس نوع کے مسائل میں اجتہاد کا فریضہ انجام دیں اور اپنی قوت استدلال سے کام لے کر ان کا حل تلاش کریں، اور دوسرے لوگ جو علم وفہم کے اعتبار سے اپنے آپ کو اس سے قاصر پاتے ہوں، اس حسن ظن کے ساتھ ان کی تحقیق پر تکیہ کریں کہ انھوں نے صحیح طور پر احکام کو سمجھا ہوگا، دوسری صورت یہ ہے کہ ہر شخص کو اس کا مکلف کیا جائے کہ وہ خود اس کار اجتہاد کو انجام دے —— ہر صاحب انصاف کہے گا کہ یہ دوسری صورت انسان پر ایک مشقت کا بار رکھنا ہے، جو اس کے لئے نا قابل عمل بھی ہے اور اس سے زیغ وضلال کا ایسا دروازہ کھلے گا کہ جس کا سد باب کسی طور پر ممکن نہ ہوگا، جب کہ پہلی صورت میں عام لوگوں کے لئے سہولت بھی ہے اور گمرہی کا امکان کم ہے، اسی پہلی صورت کا نام ''تقلید'' ہے۔

اسی لئے علماء نے ان لوگوں کے لئے جو اجتہاد کی اہلیت نہ رکھتے ہوں ''تقلید'' کو واجب قرار دیا ہے، آمدیؒ کہتے ہیں :

العامی و من لیس له أهلية الاجتهاد و إن كان محصلا لبعض العلوم المعتبرة في الاجتهاد يلزمه اتباع قول المجتهدين والأخذ بفتواه عند المحققين من الأصوليين ۔ (۱)

عوام اور وہ لوگ جن میں اجتہاد کی اہلیت نہیں، اگرچہ وہ اجتہاد میں معتبر بعض علوم کی واقفیت بھی رکھتے ہوں، ان پر مجتہدین کے قول کی اتباع اور ان کے فتویٰ کو اختیار کرنا اُصولِ فقہ کے محقق علماء کے نزدیک لازم ہے۔

علامہ ابن ہمامؒ کا بیان ہے :

غير المجتهد المطلق يلزمه عند الجمهور التقليد ۔ (۲)

جمہور کے نزدیک غیر مجتہد مطلق کے لئے تقلید لازم ہے۔

تقلید کے وجوب کے لئے عام طور پر ان آیات کے ذریعہ استدلال کیا جاتا ہے، جن میں اہل علم سے دریافت کرنے اور اصحاب رائے کی طرف رجوع کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اسی طرح اجماع سے بھی تقلید کو ثابت کیا گیا ہے؛ اس لئے کہ قرون خیر میں عام لوگوں کے اہل علم سے استفسار کرنے اور ان کے فتویٰ پر عمل کرنے کا معمول تھا اور اس پر کوئی نکیر نہیں کی جاتی تھی؛ (۳) لیکن ان اُمور کے علاوہ تقلید کے واجب ہونے کی ایک اہم ترین دلیل عام لوگوں کا تقلید پر مجبور ہونا ہے، تقلید سے ممانعت میں تکلیف مالا یطاق کا التزام ہے اور ہویٰ پرستی کے سد باب کے لئے بھی اس کی ضرورت ہے۔

آج کل بعض حضرات تقلید کا انکار کرتے ہیں؛ بلکہ اس کو ایک درجہ کا شرک قرار دیتے ہیں اور مقلدین کو: ''اتَّخَذُوا أَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ أَرْبَاباً مِّن دُونِ اللهِ'' (توبۃ:۳۱)

---

(۱) الاحکام للآمدی: ۴/۲۲۲۔

(۲) تیسیر التحریر: ۴/۲۴۶۔

(۳) الاحکام للآمدی: ۴/۲۳۵-۲۳۴۔

کا مصداق قرار دیتے ہیں، تقلید کے رد اور انکار پر جن لوگوں نے لکھا ہے ان میں ابن حزم اور ابن قیمؒ خصوصیت سے قابل ذکر ہیں، مگر حقیقت یہ ہے کہ نفس تقلید کے یہ حضرات بھی منکر نہیں ہیں؟ اِن حضرات نے یا تو ''شخصی تقلید'' کا انکار کیا ہے، یا ایسی جامد تقلید کا جس میں صریح و بے غبار نصوص کو اپنے فقہاء کے اقوال کی وجہ سے رد کر دیا جائے —— رہ گئی منکرین تقلید کی دلیلیں تو ان کے جواب کے لئے اس قدر کہنا کافی ہوگا کہ اگر ائمہ مجتہدین کے ہاتھ میں تحلیل و تحریم کی کلید دے دی جائے اور ان کو شارع کا درجہ دے دیا جائے تو بے شک اس درجہ تقلید ائمہ کو'' أربابا من دون الله '' کا درجہ دینے کے مرادف ہے؛ لیکن ایسا نہیں ہے، ہم مجتہدین کو'' شارح '' کا درجہ دیتے ہیں اور کتاب وسنت کی انھوں نے جو تشریح کی ہے اس پر اعتماد کرتے ہیں، اس کو ائمہ کو'' شارع '' قرار دینے کے مرادف قرار دینا خلافِ حقیقت اور بعید از انصاف ہے۔

## تقلید شخصی

اب تک تقلید کے بارے میں جو کچھ کہا گیا، اس کا تعلق ''تقلید مطلق'' سے تھا، جس میں مقلد کسی ایک فقیہ یا کسی ایک دبستانِ فقہ کا پابند نہ ہو؛ بلکہ تقلید کرتا ہو؛ لیکن مختلف احکام میں مختلف افراد واشخاص کی، دوسری تقلید وہ ہے جس کو ''تقلید شخصی'' سے تعبیر کیا جاتا ہے، یعنی ایک امام فقہ یا دبستانِ فقہ کا التزام اور اس کے اجتہادات کو قبول کرنے اور اس کی تشریحات پر عمل کرنے کا اہتمام، ابن ہمامؒ نے زرکشیؒ سے نقل کیا ہے کہ جمہور کے نزدیک تقلید شخصی واجب نہیں ہے :

ثم جمهور العلماء على أنه لا يلزم على المقلد التمذهب بمذهب والأخذ برخصه وعزائمه۔ (۱)

جمہور کے نزدیک مقلد پر ایک ہی مذہب کی تقلید اور اسی سے رُخصت وعزیمت کے احکام کو لینا واجب نہیں ہے۔

---

(۱) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۴۷۔

علامہ آمدیؒ کہتے ہیں :

إن التزامه لمذهب معين غير ملزم له ۔ (۱)

کسی شخص کے اپنے اوپر متعین مذہب کے لازم کر لینے کی وجہ سے یہ اس پر لازم نہیں ہو جاتا۔

اسی کو ابن برہانؒ اور امام نوویؒ وغیرہ نے ترجیح دیا ہے، (۲) اسی لئے فقہاء کے یہاں عام طور پر تقلید شخصی کے لئے محض ''جائز ہونے'' کی تعبیر اختیار کی گئی ہے، ''واجب'' نہیں کہا گیا ہے، ابن نجیمؒ کا بیان ہے کہ گو آج کی طرح مذاہب مدون ہوں پھر بھی تقلید جائز ہے اور اپنے مذہب سے دوسرے مذہب کی طرف انتقال بھی درست ہے :

يجوز تقليد من شاء من المجتهد و إن دونت المذاهب كاليوم و له الانتقال من مذهبه ۔ (۳)

تاہم حقیقت یہ ہے کہ موجودہ دور میں ''تقلید شخصی'' بھی واجب ہے، — تقلید کے وجوب پر بعض حضرات نے معقولی طرز سے استدلال کیا ہے، مگر یہ ایسی دلیل نہیں، جس پر دل کو اطمینان ہو، اسی طرح بعض اہل علم نے عہد صحابہ یا عہد تابعین میں تقلید شخصی کو ثابت کرنا چاہا ہے، مگر یہ بھی تکلف ہے، اس کی حیثیت اس سے زیادہ نہ تھی کہ وہ بعض مسائل میں کسی کے تفقہ پر زیادہ اعتماد کرتے تھے، وہ ہرگز اس طرح کی تقلید نہ تھی جو آج مروج ہے اور جس میں زندگی کے تمام احکام و مسائل میں ایک ہی امام کی پیروی کو ضروری جانا جاتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ قرآن و حدیث سے بھی تقلید شخصی کا ثبوت ممکن نہیں اور نہ قرون خیر میں ایسی تقلید مروج تھی ؛ کیوں کہ چوتھی صدی ہجری تک تقلید شخصی کا ایسا رواج ہی نہیں تھا، شاہ ولی اللہ دہلویؒ فرماتے ہیں :

اعلم أن الناس كانوا قبل المأة الرابعة غير مجمعين على التقليد الخاص لمذهب واحد بعينه ۔ (۴)

---

(۱) الاحکام: ۴ / ۲۴۳۔ (۲) ارشاد الفحول: ۲۷۲۔

(۳) البحر الرائق، کتاب القضاء، فصل تقلید من شاء من المجتهدین: ۶ / ۲۹۲۔

(۴) حجۃ اللہ البالغۃ: ۱ / ۳۶۸، حکایۃ حال الناس قبل المأۃ الرابعۃ و بعدہا۔

جان لو کہ چوتھی صدی سے پہلے ایک متعین مذہب کی تقلید پر لوگوں کا اتفاق نہیں تھا۔

نیز یہ کہنا کہ تقلید شخصی پر اجماع منعقد ہو چکا ہے، بھی قرین انصاف نظر نہیں آتا، اس لئے کہ خود ائمہ مجتہدین نے تو کبھی تقلید شخصی کا حکم دیا نہیں؛ بلکہ اس سے روکا ہی ہے، ان کے بعد ہر عہد میں ایسے اہل علم رہے ہیں جو شخصی تقلید کے منکر رہے ہیں، نیز اجماع تو مجتہدین کا معتبر ہے نہ کہ عام علماء کا؛ اس لئے اس پر اجماع قرار دینا مشکل ہے۔

البتہ موجودہ حالات میں اگر شخصی تقلید کو ضروری قرار نہ دیا جائے تو علوم اسلامی سے دوری، ورع وتقویٰ اور خوف خداوندی کی کمی، حرص و ہوس کی کثرت، ضمیر فروشی کا بڑھتا ہوا رجحان اور مدعیانِ علم میں ارباب اقتدار کی طرف جھکاؤ اور ان سے تاثر وہ اُمور ہیں کہ دین میں زبردست فتنہ اور ہوس پرستی پیدا ہونے کو کوئی طاقت روک نہ سکے گی، مثلاً احناف کے یہاں انگوری شراب کے علاوہ دوسری شراب اتنی پی لی جائے کہ نشہ پیدا نہ ہو حلال ہے، مالکیہ کی طرف بیوی سے غیر فطری طریق پر وطی اور متعہ کا جواز منسوب ہے، بعض علماء حجاز نے آلات لہو کو سننے کی اجازت دی ہے، بعضوں نے نقد خرید و فروخت ہو تو کم وبیش کر کے سونا فروخت کرنے کی اجازت دی ہے، کسی نے بلا عذر ''**جمع بين الصلاتين**'' کو جائز رکھا ہے، بعض علماء عراق نے روزہ کی حالت میں طلوع صبح کے بعد بھی طلوع آفتاب تک خورد ونوش کو درست قرار دیا ہے، امام شافعیؒ کے یہاں شطرنج جائز ہے اور بعض اہل علم کا خیال ہے کہ نکاح سے قبل منگیتر کے پورے جسم کو دیکھا جاسکتا ہے، اصحابِ ظواہر کی رائے ہے کہ چھ چیزوں (سونا، چاندی، جو، گیہوں، کھجور، اور نمک) کے سوا تمام چیزوں میں سودی لین دین درست ہے، یہ اور اس طرح کے فقہاء کے دسیوں تفردات ہیں کہ اگر شخصی تقلید کو ضروری قرار نہ دیا جائے اور مختلف فقہی مذاہب سے خوشہ چینی کی عام اجازت دے دی جائے تو ہوس پرست لوگ ''اجتہاد'' کی نقاب اوڑھ کر ہرنا گفتنی اور نا کردنی کے لئے اسلام میں جگہ پیدا کرلیں گے؛ اس لئے فی زمانہ ضروری ہے کہ عام لوگوں پر کسی ایک فقیہ کی تقلید کو ضروری قرار دیا جائے۔

## تقلیدِ شخصی کا ائمۂ اربعہ میں انحصار

پھر بھی یہ ایک قدرتی بات ہے کہ سلف صالحین میں ہم جن فقہاء و مجتہدین کا نام سنتے ہیں، ان کی فقہ آج مکمل اور مرتب شکل میں موجود نہیں ہے، ان کی رائیں منتشر طور پر مختلف کتابوں میں ملتی ہیں اور وہ بھی اتنی کم ہیں کہ ان کے ذریعہ زندگی کے سودوسو مسائل وواقعات سے زیادہ پر روشنی نہیں پڑتی ، یہی ائمہ اربعہ امام ابوحنیفہؒ ( ۸۰-۱۵۰ھ )امام شافعیؒ (۱۵۰- ۲۰۴ھ )امام مالکؒ ( ۹۳- ۱۹۷ھ )اور امام احمد بن حنبلؒ ( ۱۶۴-۲۴۱ھ ) ہیں، جن کی فقہ بڑی حد تک مکمل، مرتب اور محفوظ شکل میں ہم تک پہنچی ہے؛ اس لئے تقلید خود بخود ائمہ اربعہ کی فقہ کے دائرہ میں محدود ہو کر رہ گئی ہے، پس اب اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ انھیں فقہاء مجتہدین میں سے کسی کی تقلید کو ضروری قرار دیا جائے ، علامہ ابن ہمامؒ اور ان کی کتاب کے شارح امیر بادشاہؒ فرماتے ہیں :

> وبنى على هذا الذى ذكر من إجماع المحققين وما ذكر بعض المتاخرين وهو ابن الصلاح منع تقليد غير الأئمة الأربعة ... لانضباط مذاهبهم وتقييد مسائلهم ولم يدر مثله فى غيرهم الآن ۔(۱)
>
> اسی اصل پر وہ بات مبنی ہے جو ذکر کی گئی ہے کہ محققین کا اجماع ہے اور جسے بعض متأخرین ابن صلاح نے ذکر کیا ہے کہ ائمہ اربعہ کے علاوہ دوسرے فقہاء کی تقلید درست نہیں ...... کیوں کہ ان ہی کے مذاہب منضبط ہیں اور ان کی رائیں لکھی ہوئی ہیں ، اب دوسرے فقہاء کی رائیں اس طرح نہیں مل پاتیں۔

یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ رائے محض روایتی علماء کی ہے بلکہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ جیسے روشن خیال، وسیع النظر، معتدل اور محقق عالم کی بھی یہی رائے ہے، فرماتے ہیں :

(۱) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۶۔

منها أن هذه المذاهب الاربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الأمة او من يعتد منها على جواز تقليدها إلى يومنا هذا وفى ذالک من المصالح مالا يخفى لا سيما فى هذه الأيام التى قصرت فيها الهمم جدا وأشربت النفوس الهوى وأعجب كل ذى رأى برايه۔ (۱)

ان باتوں میں سے ایک یہ ہے کہ مذاہب اربعہ جولکھی ہوئی مدون صورت میں موجود ہیں، پوری اُمت یا کم ازکم اُمت کے قابل لحاظ طبقہ نے آج تک ان کی تقلید کے جائز ہونے پر اتفاق کیا ہے، ان میں جو مصلحتیں ہیں بالخصوص موجودہ حالات میں جب کہ ہمتیں کوتاہ ہیں، ہویٰ پرستی کا دور ہے اور ہر شخص اپنی رائے پر نازاں ہے، وہ مخفی نہیں۔

ماضی قریب کے ان اہل علم میں جو مغرب کے میخانہ علم کے مئے نوش تھے، علوم اسلامی پر بھی نظر رکھتے تھے اور زمانہ شناس اور زمانہ آگہی میں بھی ممتاز تھے، ایک ممتاز نام شاعر اسلام ڈاکٹر محمد اقبال کا ہے، جولوگ جدید انداز فکر کے نمائندے ہیں، وہ بھی ان کو باخبر اور صاحبِ نظر تسلیم کرتے ہیں وہی اقبال کہتے ہیں کہ موجودہ زمانۂ انحطاط میں اجتہاد کا دروازہ کھولنے سے بہتر ہے کہ پہلوں ہی کے اجتہاد پر قناعت کی جائے :

اجتہاد اندر زمانِ انحطاط — قوم را برہم ہمی پیچد بساط
زاجتہاد عالمانِ کم نظر — اقتدا بر رفتگاں محفوظ تر

زمانۂ انحطاط میں اجتہاد قوم کی بساط کو لپیٹ کر رکھ دیتا ہے، کم نظر علماء کے اجتہاد سے زیادہ محفوظ طریقہ یہ ہے کہ گذرے ہوئے لوگوں کی اقتداء کی جائے۔

---

(۱) حجۃ اللہ البالغہ: ۱/۳۷۶، (مترجم)۔

کہیں تقلید کو اُمت کی جمعیت کے قائم رہنے کا رمز قرار دیتے ہیں :

مضمحل گردد چو تقویم حیات ملت از تقلید می گیرد ثبات
راہ آبا رو کہ ایں جمعیت است معنی تقلید ضبط ملت است

جب زندگی کی بنیادیں مضمحل ہو تو تقلید سے ملت کو مضبوطی حاصل ہوتی ہے، آباواجداد کے راہ پر چلو کہ اس میں اجتماعیت ہے، تقلید کا حاصل ملت کو مضبوط رکھنا ہے۔

اور آزادی افکار کے اس دور کے مسلمانوں کو تشریح دین کا حق دے دیا جائے تو اس کے کیا نتائج ہوں گے، اس پر روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا :

قرآن کو بازیچۂ تاویل بنا کر
چاہے تو خود ایک تازہ شریعت کرے ایجاد

حق یہ ہے کہ جہاں تقلید میں جمود اور کسی فقہی مذہب سے ادنیٰ انحراف کو اس نظر سے دیکھنا کہ گویا کتاب وسنت کا دامن چھوٹا جاتا ہے اور خدا و رسول کی نافرمانی ہوئی جاتی ہے، اسلام کی روح اور اس کے مزاج کے خلاف ہے، وہیں کسی حقیقت پسند اور زمانہ شناس انسان کے لئے اس سے انکار کی گنجائش بھی نہیں کہ تقلید شخصی ایک ضرورت ہے، ایسی ضرورت کہ اگر اس دیوار کو ہٹا دیا جائے تو دین وشریعت کو بازیچۂ اطفال بننے سے روکنا ممکن نہ ہو سکے گا۔

## جزوی تقلید اور تجزیِ اجتہاد کا مسئلہ

تقلید کے باب میں ایک اہم مسئلہ یہ ہے کہ کیا یہ بات درست ہوگی کہ ایک شخص احکام ومسائل کے کسی ایک شعبہ میں خود اجتہاد کرے اور ان مسائل سے متعلق نصوص اور ان کے مدارج نیز اُصول وقواعد سے واقف ہو، جب کہ دوسرے شعبہ میں دوسرے مجتہد کی تقلید اور اتباع کرتا ہو، مثلاً شخصی قوانین، عبادات، جنایات، معاملات، قانون قضاء، فرائض ومیراث وغیرہ، بعض شعبوں میں خود احکام کا استنباط کرتا ہو، جب کہ دوسرے شعبوں میں دوسرے مجتہدین کی رائے پر تکیہ واعتماد کرتا ہو، اسی کو علماء نے ''تجزی اجتہاد'' سے تعبیر کیا ہے۔

محققین علماء نے تجزی اجتہاد کو تسلیم کیا ہے اور بعض شعبہ ہائے حیات میں مقلد ہونے کے باوجود دوسرے احکام میں اجتہاد کا حق دیا ہے، یہی رائے اصحابِ ظواہر بعض مالکیہ اور حنابلہ کی ہے، (۱) امام غزالیؒ اور رافعیؒ کا بھی یہی نقطۂ نظر ہے، صفی ہندیؒ نے اکثر لوگوں کی یہی رائے نقل کی ہے اور شوکانیؒ کا بیان ہے کہ ابن دقیق العیدؒ بھی اسی کے قائل ہیں، (۲) یہی رائے علامہ آمدیؒ کی ہے، (۳) ابن ہمامؒ نے بھی اس کو حق قرار دیا ہے: ... **علی القول بالتجزی وھو الحق،** (۴) — اور واقعہ ہے کہ ابن ہمام کی رائے مبنی برصواب معلوم ہوتی ہے، اولاً تو اس لئے کہ اکثر اہل علم نے فروعی احکام میں تقلید کرنے والوں کو بھی اُصولی اور اعتقادی احکام میں اجتہاد کا حکم دیا ہے، یہ ظاہر ہے کہ تجزی اجتہاد ہی کی صورت ہے، دوسرے بہت سے وہ اہل علم جو بہ اتفاق اُمت منصب اجتہاد پر فائز تھے، انھوں نے بھی بعض احکام میں اجتہاد نہیں کیا تھا اور لوگوں نے ان سے اس بارے میں سوال کیا تو صاف اپنی لاعلمی کا اظہار کر دیا، اس سلسلہ میں امام مالکؒ کا واقعہ بہت معروف ہے کہ ان سے ۳۶ سے زیادہ مسائل کے متعلق دریافت کیا گیا اور ہر ایک کے جواب میں آپ نے لاعلمی کا اظہار فرمایا، (۵) اس کے باوجود کون صاحبِ علم ہوگا جو آپ کے مقام اجتہاد پر فائز ہونے سے انکار کی جرأت کر سکے؟ — ہاں یہ صحیح ہے کہ ایک شخص ایک ہی فقہی باب اور نوع کے بعض احکام میں تقلید کرے اور بعض میں اجتہاد، اس کی اجازت نہیں دی جانی چاہئے جیسا کہ زرکشی نے لکھا ہے۔ (۶)

پس جو حضرات تجزی اجتہاد کے قائل ہیں، وہ اس بات کو بھی درست قرار دیں گے کہ ایک شخص جزوی طور پر مجتہد ہو اور دوسرے احکام میں مقلد؛ لیکن جو لوگ اجتہاد میں تجزی اور تقسیم کے قائل نہ ہوں، ان کے نزدیک ایسے شخص کے لئے بھی تمام احکام میں تقلید واجب ہوگی۔ (۷)

---

(۱) اُصول الفقہ لابی زہرۃ: ۲۱۸۔

(۲) قال ابن دقیق العید وھو المختار؛ لأنھا قد تمکن العنایۃ بباب من الأبواب الفقھیۃ حتی تحصل المعرفۃ کأخذ احکامہ، ارشاد الفحول: ۲/ ۲۱۶۔

(۳) الاحکام: ۴/ ۱۷۱۔

(۴) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۴۶۔

(۵) اُصول الفقہ لابی زہرۃ: ۳۱۹۔

(۶) ارشاد الفحول: ۲۵۵۔

(۷) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۴۶۔

اس حقیر کی رائے میں جو لوگ اجتہاد میں تجزی کے قائل ہیں ان کی رائے زیادہ قرین قیاس ہے، موجودہ دور میں جب کہ ایک شخص کے لئے اجتہاد کے لئے مطلوب تمام علوم پر دسترس حاصل ہونا دشوار ہے، اس اُصول کے تحت ایسا ہوسکتا ہے کہ وہ کسی خاص شعبۂ حیات میں اختصاص حاصل کرلے اور اسے اس شعبہ میں اجتہاد کا حق دیا جائے۔

## تقلید عالم اور تقلید عامی کا فرق

مسند الہند شاہ ولی اللہ دہلویؒ کا ایک خاص نقطۂ نظر ہے، جو اس مسئلہ میں راہِ اعتدال کو متعین کرتا ہے، وہ ہے ''عامی'' اور ''عالم'' کی تقلید کا فرق، عام طور پر فقہاء نے ''مقلدین'' کی کچھ قسمیں مقرر کی ہیں اور وہ اس طرح ہیں :

## ۱- مجتہد منتسب

وہ اہل علم جو اُصول وقواعد میں مقلد ہوں اور جزوی اور فروعی احکام میں اجتہاد کرتے ہوں، جیسے: امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ وغیرہ، ان کو ''مجتہد فی المذہب'' بھی کہا جاتا ہے۔

## ۲- مجتہد فی المسائل

وہ اہل علم کہ صاحب مذہب سے جن مسائل میں کوئی رائے منقول نہ ہو، ان میں اجتہاد کریں، جیسے: ابوبکر خصافؒ، امام ابوجعفر طحاویؒ وغیرہ، اور جن مسائل میں صاحبِ مذہب کی رائے موجود ہو، ان میں اُصول وفروع دونوں میں تقلید کرتے ہوں۔

## ۳- اصحاب تخریج

یہ وہ لوگ ہیں جو مجتہد مطلق، مجتہد منتسب اور مجتہد فی المسائل، ان تینوں طبقوں کے اہل علم کی مجمل آراء کو واضح کرتے ہیں اور اگر ان کی کسی رائے میں ایسا ابہام ہو کہ ایک سے زیادہ معنی کا احتمال ہو تو کسی ایک کی تعیین کرتے ہیں، ابوبکر جصاصؒ رازی کو اسی طبقہ میں شمار کیا گیا ہے۔

## ۴- اصحابِ ترجیح

اصحابِ مذاہب اور مشائخ سے جن احکام میں مختلف اقوال منقول ہیں، ان میں ایک کو

دوسرے پر ترجیح دیتے ہیں اور تعیین کرتے ہیں کہ کس قول پر فتویٰ ہوگا، جیسے: قدوریؒ اور صاحب ہدایہؒ وغیرہ۔

## ۵-مقلدین ممیّزین

یعنی وہ اہل علم جو ہوں تو مقلد ہی، تخریج اور ترجیح کی صلاحیت بھی نہ رکھتے ہوں؛ مگر قوی وضعیف، ظاہر اور نادر روایات میں امتیاز کرنے پر قادر ہوں، جیسے: صاحب کنزؒ وغیرہ۔

## ۶-عام مقلدین

جو قوی وضعیف رائے کے درمیان بھی فرق کرنے کی صلاحیت نہ رکھتے ہوں، شامیؒ کے الفاظ میں: ''لا یفرقون بین الغث والسمین ولا یمیزون الشمال من الیمین''۔(۱)

اس تقسیم کے مطابق ''مجتہد منتسب'' کو صرف فروعی مسائل میں اپنے امام سے اختلاف کی گنجائش ہے، اُصولی مسائل میں نہیں، اس طبقہ کے بعد جو اہل علم ہیں ان کو امام سے اختلاف کی ادنیٰ گنجائش بھی نہیں؛ لیکن غور کیا جائے تو ہمارا فقہی ذخیرہ اس کی تردید کرتا ہے، امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کو مجتہد منتسب مانا گیا ہے؛ مگر مختلف اُصولی مسائل میں ان کی رائے امام ابو حنیفہؒ کی رائے سے مختلف ہے، اور بعد کے طبقوں میں بھی عصام بن یوسفؒ وغیرہ کی طرح مختلف مشائخ نے بعض قوی اور صریح نصوص کے مقابلہ قول امام کو ترک کیا ہے، شاہ صاحبؒ کو اللہ تعالیٰ نے جو عمیق نظر عطا فرمائی تھی، اس کے تحت انھوں نے بجا طور پر اس حقیقت کا احساس کیا، خزانۃ الروایات سے نقل کرتے ہیں:

فإن قیل لوکان المقلد غیر المجتهد عالماً مستدلا
یعرف قواعد الأصول ومعانی النصوص والأخبار هل
یجوز أن یعمل علیها وکیف یجوز وقد قیل لا یجوز

---

(۱) شرح رسم المفتی: ۳۴-۳۳۔

لغير المجتهد أن يعمل إلا على روايات مذهبه وفتاوى إمامه ولا يشتغل بها فى النصوص والأخبار والعمل عليها كالعامى ؟ قيل : هذا فى العامى الصرف الجاهل الذى لا يعرف معانى النصوص والأحاديث وتأويلاتها ، وأما العالم الذى يعرف النصوص والأخبار ، وهو من أهل الدراية ، وثبت منه صحتها من المحدثين ومن كتبهم الموثوقة المشهورة المتداولة يجوز له أن يعمل عليها و إن كان مخالفا لمذهبهم ويؤيده قول أبى حنيفة ومحمد والشافعى وأصحابه ۔(۱)

اگراعتراض کیا جائے —— کہ مقلد جو مجتہد نہ ہو، عالم ہو، استدلال کی صلاحیت رکھتا ہو اور اُصول اور آیات وروایات کی مراد سے واقف ہو تو کیا اس کے لئے نصوص پر عمل جائز ہوگا ؟ اور کیوں کر جائز ہوگا ؛ حالاں کہ کہا گیا ہے کہ غیر مجتہد کے لئے اپنے مذہب کی روایات اور اپنے امام کے فتاویٰ پر عمل کرنے کے سوا کوئی اور راستہ نہیں ہے اور اسے بھی ایک عام آدمی کی طرح آیات و روایات کی تحقیق اور اس پر عمل کرنے میں مشغول نہ ہونا چاہئے —— تو جواب دیا جائے گا کہ یہ حکم نرے جاہل عوام کے لئے ہے جو قرآن وحدیث کی مراد اور اس کی تشریح سے واقف نہ ہوں، عالم جو قرآن وحدیث سے باخبر ہو، اصحاب فہم میں سے ہو، محدثین کے اقوال اور ان کی مشہور ومتداول اور مستند کتب سے ان کی صحت ثابت ہو تو اس کے لئے

(۱) عقد الجید : ۵۲-۵۳ ۔

اس پر عمل کرنا جائز، چاہے وہ ان کے مذہب کے خلاف ہو، خود امام ابوحنیفہؒ، محمدؒ، شافعیؒ اور ان کے اصحاب کے قول سے اس کی تائید ہوتی ہے۔

آگے اس کی تائید میں خود ائمہ مجتہدین کے اقوال نقل کئے گئے ہیں، جن میں نصوص کے مقابلہ ان کے اقوال ترک کردینے کی ہدایت ہے، اس کے بعد خطیبؒ سے نقل کیا ہے کہ علماء شوافع میں سے بعض حضرات کبھی کبھی امام ابوحنیفہؒ اور امام شافعیؒ دونوں سے مختلف فتویٰ دیا کرتے تھے، لوگ کہتے کہ یہ تو ان دونوں ائمہ کے خلاف ہے، تو کہتے کہ ''تمہارا برا ہو'' (ویلکم) فلاں شخص نے اسی سند سے حضور ﷺ سے اس طرح نقل کیا ہے اور حدیث رسول کو قبول کرنا ان حضرات کی رائے کو قبول کرنے سے زیادہ بہتر ہے، (۱) پھر اپنی تائید میں ہدایہ سے ایک جزئیہ نقل کیا ہے کہ کسی نے رمضان میں پچھنا لگوایا اور حدیث '' أفطر الحاجم والمحجوم '' (۲) کے تحت اس نے سمجھا کہ اس کا روزہ ٹوٹ چکا ہے؛ لہٰذا کھالیا تو ایسے شخص پر صرف قضا واجب ہوگی، کفارہ واجب نہ ہوگا؛ اس لئے کہ وہ اگر مفتی کے فتویٰ پر افطار کرلیتا تو کفارہ واجب نہ ہوتا، اور '' قولِ رسول '' بہر حال مفتی کے فتویٰ سے بڑھ کر ہے، یہ امام محمدؒ کی رائے ہے، امام ابویوسفؒ کے نزدیک کفارہ واجب ہوگا؛ اس لئے کہ دلائل اور حدیث سے استنباط صرف مجتہدین کا کام ہے، عوام کا نہیں، پھر اس کا جواب دیا ہے کہ یہ جاہلِ محض عوام (العامی الصرف الجاھل) کے حق میں ہے جو احادیث کے معانی اور مفہوم سے بالکل ہی بے خبر ہیں۔ (۳)

شاہ صاحب یہاں تک '' خزانۃ الروایات '' کا طویل اقتباس نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ بعض لوگوں کی رائے ہے کہ اپنے مذہب کے خلاف حدیث پر عمل کرنا جائز نہیں؛

(۱) عقد الجید: ۵۲-۵۳۔

(۲) ابوداؤد، کتاب الصوم، حدیث نمبر: ۲۳۶۹، پچھنہ لگانے والا اور جس کو لگایا گیا، دونوں کا روزہ ٹوٹ گیا۔

(۳) حوالہ سابق۔

اس لئے کہ اس کو نہیں معلوم کہ وہ حدیث منسوخ ہے یا نہیں؟ اور اس کے ظاہری معنی مراد ہیں یا کوئی اور معنی؟ پھر اس کا جواب دیتے ہیں کہ اگر حدیث کے منسوخ نہ ہونے اور ظاہری معنی مراد ہونے اور نہ ہونے کے یقینی علم کی بات ہے تو وہ تو مجتہد کو بھی حاصل نہیں، اور اگر ایسا علم مقصود ہو جس سے غالب گمان حاصل ہو جائے تو وہ ایسے عالم متبحر کو بھی حاصل ہوتا ہے، جس کی کتب مذہب پر نظر ہو اور احادیث وفقہ کا ایک قابل لحاظ حصہ اس کے علم میں ہو، (۱) پھر خود شاہ صاحبؒ نے ابن صلاحؒ کا قول نقل کیا ہے کہ اگر کوئی شافعی امام شافعیؒ کا قول، حدیث کے خلاف پائے تو اگر وہ مجتہد مطلق کے درجہ کو پہنچا ہوا ہو، یا اس خاص شعبۂ حیات میں اس درجہ پر فائز ہو جس سے یہ مسئلہ متعلق ہے، تب تو وہ اس پر عمل کرنے کا حق دار ہوگا ہی، اگر درجۂ اجتہاد کو نہ پہنچا ہو اور حدیث کی مخالفت طبیعت پر شاق گذرتی ہو، نیز کسی اور مجتہد نے اس کو قبول کیا ہو تب بھی وہ اس حدیث پر عمل کر سکتا ہے اور وہ اس میں معذور سمجھا جائے گا، نوویؒ نے بھی اس رائے کو پسند کیا ہے اور شاہ صاحبؒ نے بھی اس کو ترجیح دیا ہے۔ (۲)

آگے شاہ صاحبؒ نے اس مسئلہ میں ایک بنیادی عقدہ کھولا ہے، کہتے ہیں کہ اصل یہ ہے کہ دلیل شرعی کے مطابق عمل کرے؛ مگر جو دلیل سے واقف نہ ہو، اس کے لئے اس امام کی اتباع ضروری ہے، جو اس کے نزدیک افضل ہو؛ لہٰذا اس رائے کے مطابق اس امام کی تمام آراء بہ مقابلہ دوسرے مذاہب کے افضل ہوئیں؛ اس لئے اس کی رائے پر عمل کرنا ضروری ہوگا، یہی وہ اساس و بنیاد ہے جس کے تحت ایک گروہ نے اپنے مذہب سے کسی طور عدول کو جائز نہیں رکھا ہے، مگر یہ بجائے خود صحیح نہیں ہے، تقلید کے لئے یہ ضروری ہے ہی نہیں کہ وہ جس امام کی اتباع کر رہا ہو، اس کو افضل بھی یقین کرے؛ چنانچہ صحابہ و تابعین کو دیکھو کہ حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ کو اس اُمت میں سب سے افضل جانتے تھے، اس کے باوجود بہت سے مسائل میں ان کی رائے سے انحراف کرتے تھے، دوسرے: فقہاء کی اتباع کرتے تھے اور دوسرے عوام کے لئے کسی مسئلہ میں کسی امام کی افضلیت اور اصابت کا جاننا ممکن بھی نہیں ہے۔ (۳)

---

(۱) عقد الجید: ۵۷۔ (۲) عقد الجید: ۸۔ (۳) حوالہ سابق: ۵۹-۵۸، ملخصاً۔

حقیقت یہ ہے کہ جب تقلید کی بنیاد ''حسن ظن'' پر ہے، یعنی مقلد اپنے امام کے بارے میں گمان رکھتا ہے کہ ''اس کی رائے درست ہے گو اس میں غلطی کا احتمال ہے'' تو ایک ایسا مقلد جو نرا جاہل نہیں ہے اور دلائل شرعیہ میں تطبیق وترجیح کے اُصول سے واقف ہے، اجماعی اور اختلافی مسائل بھی اس کی نگاہ میں ہیں اور نصوص کا معتد بہ حصہ اور اس کی حیثیت اس کی نظر میں ہے، کسی مسئلہ خاص میں اپنے امام کی رائے کو خلافِ حدیث محسوس کرتا ہو تو یقیناً اس خاص مسئلہ میں اس کا حسن ظن جاتا رہے گا، پس تقلید کی بنیاد جس اصل پر تھی وہ اصل ہی جاتی رہے گی؛ اس لئے ضروری ہے کہ ایسے مقلدین جو علم وتفقہ رکھتے ہوں، کو ایسے مسائل میں مذہب کی نصوص کے مقابلہ ''نصوص شرعیہ'' پر عمل کی اجازت دی جائے۔

## مجتہد کیلئے تقلید

جو شخص مقام اجتہاد پر پہنچ گیا ہو، غالباً اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ اس کو اجتہاد کرنا چاہئے، اپنے اجتہاد کے مطابق ہی عمل کرنا چاہئے اور اسی پر فتویٰ دینا چاہئے، پھر اس میں بھی اختلاف نہیں کہ اس نے جس مسئلہ میں اجتہاد کرلیا ہو اور اجتہاد کے ذریعہ کسی نتیجہ پر پہنچ گیا ہو، اس خاص مسئلہ میں خود اپنے اجتہاد سے انحراف اور دوسروں کی تقلید جائز نہیں، (۱) ہاں، جن مسائل میں اجتہاد نہ کرسکا ہو، ان میں دوسرے فقہاء کی تقلید پر اکتفاء کرے گا یا نہیں؟ اس میں اہل علم کی رائیں مختلف ہیں اور وہ اس طرح ہیں :

(۱) تقلید جائز نہیں، ابوبکر رازیؒ کے بیان کے مطابق امام ابو یوسفؒ، امام محمدؒ نیز ابومنصور بغدادیؒ اور اُصول ابن مفلحؒ کی نقل کے مطابق امام مالکؒ کا بھی یہی مسلک ہے، علامہ باجیؒ نے اس کو اکثر مالکیہ کا اور رؤیانی نے عام شوافع کا قول قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ بظاہر امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور ان کے اصحابِ کی بھی یہی رائے معلوم ہوتی ہے رازیؒ، آمدیؒ اور ابن حاجبؒ نے بھی اسی کو ترجیح دیا ہے۔

---

(۱) تیسیر التحریر: ۴/۲۲۷۔

(۲) تقلید جائز ہے، سفیان ثوریؒ، اسحاقؒ، کرخیؒ اور رازیؒ کے بیان کے مطابق امام ابوحنیفہؒ کی یہی رائے ہے، قرطبیؒ نے اسی کو مؤطا میں امام مالکؒ کی روش بتایا ہے، نیز ابواسحاق شیرازیؒ نے امام احمدؒ کی طرف اسی کی نسبت کی ہے۔

(۳) اجتہاد کرنا کسی خاص وجہ سے دشوار ہو، مثلاً نماز کے کسی مسئلہ پر اجتہاد کرنا ہو اور اندیشہ ہو کہ اجتہاد میں مصروف ہو تو نماز قضا ہو جائے گی، ایسی صورت میں تقلید جائز ہے، عام حالات میں جائز نہیں، یہ رائے ابن شریحؒ کی ہے، امام محمدؒ کے نزدیک ایسی صورت میں اپنے مساوی سطح کے مجتہد یا اپنے سے فائق شخص مجتہد کی تقلید کرسکتا ہے، اور امام شافعیؒ کے قول قدیم کے مطابق ایسی صورت میں صحابیؓ کی تقلید کی جاسکتی ہے، دوسروں کی نہیں۔

(۴) خود عمل کرنے کے لئے تقلید کرسکتا ہے؛ لیکن دوسروں کو اس کے مطابق فتویٰ نہیں دے سکتا۔

یہ اور اس طرح کے بعض اور اقوال ہیں، جو ابن ہمامؒ اور ان کی تحریر کے شارح امیر بادشاہؒ نے ذکر کئے ہیں، (۱) راقم سطور کی رائے ہے کہ اس مسئلہ میں دوسری رائے جو امام ابوحنیفہؒ وغیرہ کی طرف منسوب ہے، وہی زیادہ صحیح ہے؛ اس لئے کہ بعض فقہاء صحابہ کا احکام فقہ میں دوسرے صحابہ کی طرف رُجوع کرنا یا مستفتی کو ان کی طرف بھیجنا اور خود اجتہاد نہ کرنا ثابت ہے۔

● ● ●

(۱) تیسیر التحریر: ۴/۲۲۸۔

# دوسرے مذہب پر فتویٰ اور عمل کی حدود و شرائط

''شریعت'' کا مقصدِ حقیقی انسانی زندگی کی تہذیب و اصلاح ہے اور اسی کا دوسرا نام قرآن مجید کی زبان میں معروف کا حکم دینا اور منکر سے روکنا ہے، شریعت اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ انسان اپنی خواہشات کا غلام اور بندۂ ہوس بن کر رہ جائے اور وہ نفس کے ہر تقاضہ کے سامنے جبین خم کرتا چلا جائے؛ کہ اگر وہ اس راہ پر چلنا شروع کردے تو اس کے اور اس سے کم تر درجہ کے حیوانات کے درمیان کوئی فرق نہیں رہ جاتا، شریعت کی انھیں پابندیوں کے پس پردہ ان کی اصلاح و تربیت کی تدبیروں کو فقہاء ''تکلیف'' کہتے ہیں۔

لیکن جہاں ایک طرف اس نے انسان کو پابند زندگی کا مکلف بنایا ہے اور حلال و حرام کی حدیں قائم کی ہیں، وہیں چوں کہ اس شریعت کا سرچشمہ کائنات کا خالق و رب ہے؛ اس لئے اس کی ربوبیت اور اپنی مخلوق کے ساتھ رحمت و رافت نے اس بات کو بھی گوارا نہیں کیا ہے کہ ''قانون تکلیف'' اس قدر سخت ہوجائے کہ اس کی اس ''ضعیف مخلوق'' (النساء:۲۸) کے لئے اطاعت و فرماں برداری دشوار ہوجائے: ''لَا يُكَلِّفُ اللهُ نَفْساً إِلاَّ وُسْعَهَا'' (البقرہ:۲۸۶) اسی لئے اس نے شریعت کو واقعی حرج اور ''ناقابل برداشت'' مشقت سے پرے رکھا ہے:

''مَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ''۔(الحج:۷۸)

کتاب وسنت کی اسی معتدل و متوازن اور افراط و تفریط سے پاک ہدایات کو سامنے رکھ کر حضرات فقہاء نے ایک پورا نظام زندگی مرتب فرمایا ہے، جو منجانب اللہ آج چار فقہی دبستان کی صورت میں موجود ہے اور سینوں میں نہیں سفینوں میں محفوظ ہے، جسے ہر صاحب نظر بہ چشم سر دیکھ سکتا ہے، گو ائمہ اربعہ اور تمام ہی سلف صالحین بر سر حق اور اپنے مقصد و منشاء میں مخلص ہیں اور ان کے درمیان اختلاف حق و ضلال کا نہیں بلکہ خطاء و صواب کا ہے، اور بعض

اہل علم کے نزدیک تو اس اختلاف میں بھی ہر دو گروہ صائب ہے؛ اس لئے ایک شخص کے لئے گنجائش تھی کہ یہ ان میں سے کسی ایک کی یا مختلف احکام میں مختلف مکاتب فقہ کی پیروی کر لیتا؛ لیکن اس سے اہل ہوس اور پرستاران نفس کے لئے اپنی مقصد براری کا ایسا راستہ کھل جاتا کہ پھر اس کی بندش ممکن نہ ہوتی۔

اسی حقیقت نے سلف صالحین کو اس بات پر مجبور کیا کہ وہ فتنہ کے اس دروازہ پر بندش کے لئے اس بات کو واجب قرار دیں کہ اُصولی طور پر لوگ تمام احکام میں کسی ایک ہی مذہب کی تقلید و اتباع کریں اور مختلف مذاہب سے خوشہ چینی اور رخصتوں کی تلاش کا رویہ اختیار نہ کریں؛ چنانچہ چوتھی صدی ہجری سے آج تک عالم اسلام میں کتنے ہی مایہ ناز علماء وفقہاء پیدا ہوئے اور کیسے کیسے اصحابِ نظر محدثین نے اپنی ذہانت و ذکاوت سے علوم اسلامی کی آبیاری کا سروسامان کیا، مگر بنیادی طور پر ان سبھوں نے بہ شمول علامہ ابن تیمیہؒ اور علامہ ابن قیمؒ، ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی فقہ سے وابستگی ہی کو اپنے لئے مناسب و بہتر جانا۔

اس لئے واقعہ ہے کہ تقلید ایک ضرورت ہے؛ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ تمام ہی ائمہ اور سلف کے علوم ہمارا مشترک سرمایہ ہیں اور جہاں کسی خاص مسئلہ میں کسی خاص فقہ کی پیروی میں کسی بھی وجہ سے حرج ومشقت کی صورت پیدا ہوجائے تو وہاں فقہ اسلامی کے اس عظیم الشان اور ہمہ رنگ و ترنگ گلدستہ سے استفادہ میں کوئی مانع نہیں؛ اسی لئے فقہاء اور اُصولیین نے یہ سوال اُٹھایا ہے کہ کن حالات میں ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف جزوی عدول کی گنجائش ہے اور کب اس کی گنجائش نہیں؟ یہ موضوع بہت نازک اور اہم ہے۔

## دوسری فقہ کی طرف جزوی انتقال

مقلدین جو ایک مذہب ومسلک کے پابند ہوں اور حنفیت یا شافعیت وغیرہ کی طرف منسوب ہوں، آیا ان کے لئے تمام مسائل واحکام اور واقعات وجزئیات میں اسی فقہ کا پابند رہنا ضروری ہے یا بحیثیت مجموعی کسی خاص فقہ کی تقلید کرتے ہوئے بعض مسائل میں وہ دوسرے مکاتبِ فقہ کے نقطۂ نظر پر بھی عمل کرسکتا ہے؟ —— اس سلسلہ میں علماءِ اُصول کی رائیں مختلف ہیں اور تین اقوال زیادہ مشہور ہیں:

فلو التزم مذهبا معينا كالطائفة الشافعية والحنفية ففى الرجوع إلىٰ غيره من المذاهب ثلاثة اقوال الخ ۔(۱)

ایک قول یہ ہے کہ غیر مشروط طور پر اس کی اجازت ہے، علامہ ابن ہمامؒ نے اس کو قول مختار قرار دیا ہے، ابن امیر الحاجؒ نے آمدیؒ اور ابن حاجبؒ سے اس کی ترجیح نقل کی ہے ؛ کیوں کہ آدمی بہ طور خود اپنے اوپر کسی ایک فقہ کی تقلید کا التزام کرلے تو اس پر یہ واجب نہیں ہوجاتا ؛ کیوں کہ کسی بات کا وجوب اور عدم وجوب حکم الٰہی کے تابع ہے، ابن امیر الحاجؒ اس نکتہ کو واضح کرتے ہوئے فرماتے ہیں :

لأن التزامه غير ملزم إذ لا واجب إلا ما أوجبه الله ورسوله ۔ (۲)

امیر بادشاہ نے بھی رافعی کے حوالہ سے اسی قول کو صحیح قرار دیا ہے۔

فلو التزم مذهبا معينا كأبى حنيفة والشافعى فهل يلزم الاستمرار عليه فلا يقلد غيره فى مسئلة من المسائل أم لا ؟ فقيل : يلزم كما يلزمه الاستمرار فى حكم حادثة معينه قلد فيه ، ولأنه اعتقد أن مذهبه حق فيجب عليه العمل بموجب اعتقاده ، وقيل : لا يلزم وهو الأصح ؛ لأن التزامه غير ملزم إذ لا واجب إلا ما أوجبه الله ورسوله ولم يوجب على أحد أن يتمذهب بمذهب رجل من الأمة فيقلده فى كل مايأتى ، ويذرون غيره والتزامه ليس بنذر حتى يلزم الوفاء به ۔(۳)

---

(۱) شرح أسنوى على هامش التقرير والتحبير : ۳/ ۳۵۰-۳۴۹ ۔

(۲) دیکھئے : التقرير والتحبير : ۳/ ۳۵۰ ، تيسير التحرير : ۴/ ۲۵۳ ، رافعیؒ کا قول زرکشیؒ نے بھی نقل کیا ہے : البحر المحيط : ۶/ ۳۲۰ ۔

(۳) تيسير التحرير : ۴/ ۲۵۳ ۔

اگر کسی خاص مذہب فقہی کا التزام کرلے، مثلاً امام ابوحنیفہؒ یا امام شافعیؒ کے مذہب کی، تو کیا اسی مذہب فقہی پر قائم رہنا ضروری ہے کہ کسی اور مسئلہ میں دوسرے امام کی تقلید نہ کرے؟ بعض حضرات نے کہا کہ ایسا کرنا اس کے لئے ضروری ہوگا، جیسا کہ خاص اس مسئلہ میں تقلید کا پابند رہنا ضروری ہوگا جس میں وہ تقلید کرچکا ہے، نیز اس لئے بھی کہ اس کا اعتقاد ہے کہ اس کا مذہب حق ہے؛ لہٰذا اس پر اپنے اعتقاد کے مطابق عمل کرنا واجب ہوگا —— اور بعض حضرات کی رائے ہے کہ اسی مذہب خاص کا التزام ضروری نہیں اور یہی رائے زیادہ صحیح ہے؛ اس لئے کہ محض اس کے التزام کی وجہ سے یہ تقلید اور اس کا التزام اس پر ضروری نہیں ہوجائے گا، اس لئے کہ واجب تو وہی بات ہوگی، جو خدا اور رسول نے واجب کی ہے، اور خدا اور رسول نے کسی شخص پر یہ بات واجب نہیں کی ہے کہ وہ اُمت کے کسی ایک شخص کے مذہب فقہی کا پابند ہوجائے، تمام مسائل میں اس کی تقلید کرے اور دوسروں کی رائے چھوڑ دے، اس کا کسی مذہب خاص کا التزام نذر بھی نہیں کہ اس کو پورا کرنا ضروری ہو۔

امیر بادشاہؒ نے علامہ صلاح الدین علائیؒ سے نقل کیا ہے:

والذی صرح به الفقهاء مشهور فی کتبهم جواز الانتقال فی آحاد المسائل والعمل فیها بخلاف مذهبه إذا لم یکن علی وجه التتبع للرخص۔ (۱)

بعض مسائل میں ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول کا جائز ہونا اور اس میں دوسرے مذہب پر عمل کرنا اگر سہولت کی تلاش میں نہ ہو، تو فقہاء نے اس کے جائز ہونے کی صراحت کی ہے جو ان کی کتابوں میں موجود ہے۔

(۱) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۳۔

علامہ ابن نجیم مصریؒ کا رجحان بھی اس کے جواز ہی کی طرف ہے، (۱) آمدیؒ نے بھی جزوی انتقال کی اجازت دی ہے، البتہ اس تفصیل کے ساتھ کہ ایک فقہ کی جس رائے پر ایک دفعہ عمل کر چکا ہو، اس مسئلہ میں دوسری فقہ کی طرف عدول نہ کرے: ''ومالم یتصل عمله بها فلا مانع من اتباع غیره فیها'' (۲)، یہی رائے ابن حاجبؒ کی ہے، (۳) امام الحرمینؒ، امام قدوریؒ، امام ابن دقیق العیدؒ اور ابن حاجبؒ نے بھی اس کو جائز قرار دیا ہے، (۴) شاہ ولی اللہ دہلویؒ نے فتاویٰ ظہیریہ سے نقل کیا ہے کہ جو شخص کوئی مجتہد فیہ کام کرے یا کسی مجتہد فیہ امر میں کسی مجتہد کی تقلید کرے، نہ یہ ننگ ہے نہ بری بات اور نہ اس پر انکار کا حق ہے۔ (۵)

امام غزالیؒ نے اس کو نہ صرف مختار و صحیح قرار دیا ہے؛ بلکہ کہا ہے کہ اس پر ایک طرح کا اجماع ہے؛ چنانچہ فرماتے ہیں:

> وهل يقلد غير أي غير من قلد به في غيره أي غير ما قلد فيه ؟ المختار : نعم ، يقلد إن شاء لما علم من استفتاءهم مرة إماما واحدا ومرة اخرى إماما غيره بلا نكير من أحد ، فصار إجماعا وتواتر هذا بحيث لا مجال للمماراة۔ (۶)

> ایک فقیہ کا مقلد کیا دوسرے فقیہ کی تقلید کر سکتا ہے؟ یعنی جس مسئلہ میں ایک فقیہ کی تقلید کر چکا ہے، اس مسئلہ کے علاوہ دوسرے مسئلہ میں دوسرے فقیہ کی تقلید کرے، صحیح یہ ہے کہ ایسا کر سکتا ہے؛ بشرطیکہ دوسرے کی تقلید دوسرے مسئلہ میں کرنا چاہے؛ کیوں کہ (قرونِ خیر) میں عوام کبھی ایک امام سے دریافت کرتے تھے کبھی دوسرے امام سے،

---

(۱) البحر الرائق: ۶/۲۶۸، کتاب القضاء۔ (۲) الاحکام: ۴/۲۴۳۔
(۳) عقد الجید: ۶۵۔ (۴) ارشاد الفحول: ۲۷۲۔
(۵) من فعل فعلاً مجتهداً فيه او قلد مجتهداً في فعل مجتهد فيه فلا عار ولا شناعة ولا انكار عليه، عقد الجيد: ۶۷۔ (۶) المستصفى: ۲/۴۰۵۔

اوراس پر کوئی نکیر نہیں کی جاتی تھی، پس گویا اس پر اجماع ہو گیا اور یہ ایسے تواتر سے ثابت ہے کہ اس میں مجال اختلاف نہیں۔

حافظ عزالدین بن عبدالسلامؒ نے اس پر صحابہ کا اجماع نقل کیا ہے۔(۱)

دوسرا قول یہ ہے کہ یہ مطلق جائز نہیں، فقہاء مالکیہ نے عام طور پر اس میں شدت سے کام لیا ہے،(۲) علامہ زرکشیؒ نے جبلی نامی فقیہ سے اسی کی ترجیح نقل کی ہے،(۳) علامہ نوویؒ نے شوافع سے دونوں طرح کے اقوال نقل کئے ہیں،(۴) اس قول پر دو دلیلیں پیش کی گئی ہیں: اول یہ کہ اگر کسی متعین واقعہ میں ایک امام کی تقلید کر چکا ہے، اس میں آئندہ اسی کی تقلید واجب ہوتی ہے؛ لہٰذا نئے واقعات اور پیش آمدہ جزئیات کو بھی اسی پر قیاس کیا جائے گا، دوسرے: جب وہ اجمالی طور پر ایک امام کے برسرحق ہونے کا گمان رکھتا ہے تو اس کا تقاضا ہے کہ وہ اپنے عقیدہ وگمان کے مطابق عمل کرے :

(فقیل : یلزم) کما یلزمه الاستمرار فی حکم حادثة معینة قد تقلد فیه ؛ لأنه اعتقد أن مذهبه حق فیجب علیه العمل بموجب اعتقاده۔(۵)

تیسرا قول جس کا ابن ہمامؒ اور اسنویؒ نے ذکر کیا ہے، یہ ہے کہ اگر کسی مسئلہ میں ایک امام کی تقلید کر چکا ہے تو اس مسئلہ میں دوسرے فقیہ کی طرف عدول جائز نہیں ؛ لیکن دوسرے احکام میں دوسری فقہ کی اتباع میں قباحت نہیں، اسی طرف اسنویؒ کا رجحان محسوس ہوتا ہے، ابن ہمام گو پہلی رائے کے وکیل وترجمان ہیں ؛ لیکن اس قول کے بارے میں بھی نرم گوشہ رکھتے ہیں اور اس کو ''وھو الغالب علی الظن'' قرار دیتے ہیں،(۶) زرکشیؒ نے اس پر ابن حاجبؒ سے

---

(۱) مواھب الجلیل:۱/۴۲۔ (۲) دیکھئے:الموافقات للشاطبی:۴/۹۳۔

(۳) البحر المحیط:۶/۳۲۰۔ (۴) شرح المھذب (مقدمه):۱/۵۵۔

(۵) تیسیر التحریر:۴/۲۵۳،نیز دیکھئے:الفاظ کے معمولی فرق کے ساتھ:التقریر والتحبیر:۳/۳۵۰۔

(۶) تیسیر التحریر:۴/۲۵۳،اسنوی والتقریر والتحبیر:۳/۳۵۱۔

اتفاق نقل کیا ہے، آمدیؒ نے بھی یہی کہا ہے؛(۱) لیکن امام غزالیؒ نے ثابت کیا ہے کہ اس پر دعویٰ اتفاق صحیح نہیں، اس میں بھی فقہاء کا اختلاف رہا ہے، پھر ان کی رائے ہے کہ اگر تحری قلب کے تحت ایک رائے پر عمل کیا تو اس وقت تک اس کی تقلید ضروری ہے، جب تک تحری اس پر قائم رہے، جب تحری بدل جائے تو دوسری رائے کی تقلید کی جاسکتی ہے۔(۲)

ان کے علاوہ کچھ اور بھی اقوال اہل علم سے نقل کئے گئے ہیں، من جملہ ان کے یہ ہے کہ اگر کسی مسئلہ میں دلائل کے اعتبار سے دوسرے فقیہ کا مذہب زیادہ قوی نظر آئے تو اس مسئلہ میں عدول کیا جاسکتا ہے؛ البتہ تلاشِ سہولت (تتبع رخص) پیش نظر نہ ہو، صلاح الدین علائیؒ نے امام قدوریؒ، حافظ ابن صلاحؒ اور ابن حمدانؒ سے نقل کیا ہے :

والثانية اذا راء للقول المخالف لمذهب إمامه دليلا قويا راجحا ... وهذا موافق لما روى عن الإمام أحمد والقدورى وعليه مشى طائفة من العلماء منهم ابن الصلاح وابن حمدان ۔ (۳)

ابن دقیق العیدؒ نے یہ بھی شرط لگائی ہے کہ جس رائے کی طرف عدول کرے، اس سے قلب منشرح ہو اور تلفیق کی صورت پیدا نہ ہونے پائے،(۴) قرافیؒ کا خیال ہے کہ تلفیق بھی نہ ہو اور سہولتوں کی تلاش بھی مقصود نہ ہو،(۵) صلاح الدین علائیؒ نے اُس صورت میں عدول کی اجازت دی ہے جب دوسری فقہ پر عمل کرنے میں زیادہ احتیاط ہو: إذا كان مذهب غير إمامه أحوط ،(۶) یہی بعض حنابلہ سے منقول ہے۔(۷)

## ۱-قوتِ دلیل کی بنا پر عدول

غرض کہ جمہور کے نزدیک بعض مسائل میں ایک فقہ سے دوسرے فقہ کی طرف عدول کرنا جائز ہے، تو اب سوال یہ ہے کہ یہ عدول کس بنیاد پر جائز ہوگا؟

---

(۱) الاحکام فی اصول الاحکام: ۴/ ۲۴۳۔ (۲) المستصفیٰ: ۲/ ۴۰۵

(۳) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۵ تتبع رخص مقصود نہ ہو، یہ شرط قدوری سے ابن امیر الحاجؒ نے نقل کی ہے: ۳/ ۳۵۱۔

(۴) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۲۔ (۵) حوالۂ سابق۔

(۶) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۵۔ (۷) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۲۔

تو عدول کی ایک بنیاد دوسرے فریق کے دلائل کا زیادہ قوی ہونا ہے، اگر کسی مسئلہ میں دلائل کا تقابل کرنے کے بعد اندازہ ہو جائے کہ وہ جس امام کی تقلید کر رہا ہے، اس کے مقابلہ دوسرے فقیہ کی رائے زیادہ قوی ہے تو دلائل کی قوت کی بنا پر دوسرے فقیہ کی رائے کو ترجیح دی جا سکتی ہے، یہی رائے امام احمدؒ ابن صلاحؒ، ابن ہمدانؒ اور احناف میں امام قدوریؒ سے منقول ہے، امیر بادشاہؒ نے علامہ علائیؒ سے نقل کیا ہے :

والثانية : إذا رأى القول المخالف لمذهب إمامه دليلاً قوياً راجحاً إذا المكلف مأمور باتباع نبيه صلى الله عليه وسلم وهذا هو الموافق لماروى عن الإمام أحمد والقدوري وعليه مشى طائفة من العلماء منهم ابن الصلاح وابن همدان ۔ (۱)

دوسرے : اپنے امام کے مذہب کے خلاف قول کو دلائل کے اعتبار سے قوی اور راجح محسوس کرے تو اس کی طرف عدول کر سکتا ہے، کیوں کہ مکلف رسول اللہ ﷺ کی اتباع پر مامور ہے، یہ رائے اس کے مطابق ہے جو امام احمدؒ اور امام قدوریؒ سے منقول ہے اور اسی راہ پر علماء کا ایک گروہ چلا ہے جن میں ابن صلاح اور ابن ہمدان بھی ہیں۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے یہی رائے امام نوویؒ کی نقل کی ہے، (۲) فقہاء احناف میں علامہ ابن ہمامؒ کی یہی روش ہے اور انھوں نے متعدد مسائل میں امام ابوحنیفہؒ کی رائے سے قوتِ دلیل کی بنا پر اختلاف کیا ہے جو اہل علم کے لئے محتاج ذکر نہیں، فقہاء متقدمین میں عصام بن یوسف کے بارے میں منقول ہے کہ وہ بہت سی جزئیات میں اور خود رفع یدین کے مسئلہ میں حنفی ہونے کے باوجود امام ابوحنیفہؒ کی رائے سے عدول کرتے تھے، اس کے باوجود علماء نے ان کو احناف کی فہرست میں جگہ دی ہے؛ چنانچہ مولانا عبدالحئی لکھنوی فرنگی محلیؒ فرماتے ہیں :

(۱) تیسیر التحریر: ۴/۲۵۵۔ (۲) حجۃ اللہ البالغۃ: ۱/۳۸۳۔

ویعلم أیضاً أن الحنفی لو ترک فی مسئلة مذھب إمامه لقوة دلیل خلافه لا یخرج به عن ربقة التقلید بل ھو عین التقلید فی صورة ترک التقلید ألا تری إلی أن عصام بن یوسف ترک مذھب أبی حنیفة ومع ذالک ھو معدود فی الحنفیة ۔ (۱)

اس سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ حنفی اگر کسی مسئلہ میں اپنے امام کا مذہب اس لئے ترک کردے کہ اس کا مخالف قول زیادہ قوی ہے تو اس کی وجہ سے وہ دائرۂ تقلید سے نہیں نکلے گا؛ بلکہ یہ ترک تقلید کی صورت میں ''عین تقلید'' ہوگی؛ چنانچہ تمہارے سامنے ہے کہ عصام بن یوسفؒ نے (بعض مسائل میں) میں امام ابوحنیفہؒ کی رائے چھوڑ دی ہے، پھر بھی ان کا شمار احناف ہی میں ہے۔

مولانا عبدالحئ صاحبؒ اپنی اس رائے میں منفرد نہیں ہیں، یہی رائے ابن ہمامؒ کی ہے، شامیؒ ابن ہمام کی رائے ان الفاظ میں نقل کرتے ہیں :

إذا صح الحدیث وکان علی خلاف المذھب عمل بالحدیث ویکون ذالک مذھبه ولا یخرج مقلده عن کونه حنفیا بالعمل به فقد صح عن أبی حنیفة أنه قال : إذا صح الحدیث فھو مذھبی ۔ (۲)

اگر حدیث صحیح ہے اور خلاف مذہب ہے تو اس حدیث پر عمل کیا جائے گا اور وہی امام ابوحنیفہؒ کا مذہب متصور ہوگا ، نیز اس پر عمل کرنے کی وجہ سے امام ابوحنیفہؒ کا مقلد حنفیت سے خارج نہیں ہوگا؛ کیوں کہ خود امام ابوحنیفہؒ سے منقول ہے کہ حدیث صحیح ہی میرا مذہب ہے۔

---

(۱) الفوائد البھیئة فی التراجم الحنفیة: ۲۴۸، مطبوعہ: مکتبۂ مصطفائی ۔ (۲) شرح عقود رسم المفتی: ۶۷۔

یہی وجہ ہے کہ فقہاء نے اس بات کی اجازت دی ہے کہ اگر صاحبین کی رائے امام ابوحنیفہؒ کے خلاف ہو اور صاحبینؒ کی رائے دلائل کے اعتبار سے زیادہ قوی ہو تو امام صاحبؒ کے قول کو چھوڑ کر صاحبینؒ کے قول پر فتویٰ دیا جاسکتا ہے، ابن نجیمؒ نے حاوی قدسیؒ سے نقل کیا ہے :

أن الإمام إذا كان فى جانب وهما فى جانب فالأصح أن الاعتبار لقوة المدرک ۔ (۱)

امام صاحبؒ ایک طرف ہوں اور صاحبین دوسری طرف، تو قوتِ دلیل کا اعتبار ہوگا۔

یہاں تک کہ علامہ شامیؒ نے لکھا ہے کہ ایسے مقلد جو نصوص کے معنی سے واقف ہوں، اگر کوئی قول ضعیف اور قول مرجوح کو اپنی رائے کے مطابق زیادہ راجح سمجھتے ہوں، گو وہ فقہ حنفی کے مخالف ہو، پھر بھی اس کے لئے اس پر عمل کرنا جائز ہے :

فى خزانة الروايات : العالم الذى يعرف معنى النصوص والأخبار وهو من أهل الدراية يجوز له أن يعمل عليها وإن كان مخالفا لمذهبه ۔ (۲)

خزانۃ الروایات میں ہے کہ جو عالم جو نصوص واحادیث کے مفہوم ومنشاء سے واقف ہو اور اصحاب درایت میں سے ہو، اس کے لئے نصوص پر عمل کرنا درست ہے گو وہ اس کے مذہب کے خلاف ہوں۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی گفتگو اس سلسلہ میں بالکل بے غبار ہے، شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں، تقلید کی دو قسمیں ہیں: تقلید مباح اور تقلید حرام، صریح دلائل کے سامنے آجانے کے باوجود تقلید پر جمے رہنا شاہ صاحب کے نزدیک حرام ہے، وہ فرماتے ہیں :

والوجه الثانى أن يظن بفقيه أنه بلغ الغاية القصوى فلا يمكن ان يخطئ ، فمهما بلغه حديث صحيح صريح يخالف مقالته لم يتركه ، أو ظن أنه لما قلده

---

(۱) البحر الرائق: ۶/ ۲۶۹، کتاب القضاء، فصل تقلید من شاء من المجتہدین۔ (۲) شامی: ۱/ ۵۱، مقدمہ۔

كلفه الله بمقالته وكان كالسفيه المحجور عليه فإذا بلغه حديث واستيقن بصحته لم يقبله لكون ذمته مشغولة بالتقليد ، فهذا اعتقاد فاسد وقول كاسد ليس له شاهد من النقل والعمل ـ (۱)

تقلید کی دوسری صورت یہ ہے کہ کسی فقیہ کے بارے میں اعتقاد رکھا جائے کہ وہ علم کے آخری درجہ کو پہنچ گیا ہے؛ لہٰذا اس سے غلطی کا امکان نہیں، چنانچہ اگر اس کی رائے کے خلاف صحیح وصریح حدیث بھی آجائے تب بھی اس کی رائے ہی کو مقدم رکھے، یا اس کا خیال ہو کہ خدا نے اس کو اسی امام کی رائے پر عمل کا مکلف بنایا ہے، اور وہ مسلوب الاختیار سفیہ شخص کی طرح ہے؛ لہٰذا اس کو حدیث پہنچے جس کے صحیح ہونے کا اس کو یقین ہو پھر اس کو قبول نہ کرے کہ وہ تقلید کا پابند اور مکلف ہے تو یہ فاسد اعتقاد اور غیر صحیح قول ہے جو عقل ونقل دونوں کے خلاف ہے۔

محققین جیسے احناف میں ابن ہمامؒ، ابن نجیمؒ، ملا علی قاریؒ، شوافع میں ابن حجرؒ، امام غزالیؒ اور دوسرے اہل علم کی تحریروں سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ جہاں کہیں وہ اپنے امام کی کسی رائے کو کسی واضح منصوص دلیل کے خلاف پاتے تو اس رائے کو ترک کردیتے اور اس کو تقلید واتباع کے منافی نہیں سمجھتے اور اس سلسلہ میں ائمہ کے ان اقوال کو قابل تقلید سمجھتے ہیں؛ جن میں نصوص پر عمل کرنے اور اس کے مقابلہ میں فقہاء نے اقوال کو نظر انداز کرنے کا حکم دیا گیا ہے، شامی نے ابن ہمامؒ کا طریق کار نقل کرتے ہوئے لکھا ہے :

اختار مسائل خارجة عن المذهب ومرة رجح فی مسئلة قول الإمام مالک وقال : هذا الذی أمر يفتی به ـ (۲)

---

(۱) عقد الجید:۷۱-۷۰،(مع ترجمہ سلک مروارید)۔ (۲) رسم المفتی:۱۰۳۔

انھوں نے بعض ایسی آراء کو قبول کیا ہے جو مذہب احناف سے باہر
کی ہیں اور ایک مسئلہ میں انھوں نے امام مالکؒ کے قول کو ترجیح دیا
ہے اور کہا کہ اسی رائے پر فتویٰ دیا جانا چاہئے۔

اس لئے یہ قول حق ہے اور یہی چیز ہے جو تقلید جامد اور تقلید معتدل کے درمیان فرق قائم کرتی ہے۔

## ۲- مقتضیات زمانہ میں تغیر کی بنا پر عدول

عدول کی دوسری وجہ مقتضیات زمانہ میں تبدیلی ہے، کوئی رائے جو فقہاء نے ایک زمانہ کے حالات کو سامنے رکھ کر قائم کی ہو، ظاہر ہے کہ زمانہ اور حالات کے بدل جانے کی وجہ سے اس میں تغیر کو قبول کرنا ہوگا؛ اس لئے کہ یہ عدول ضرورت کا درجہ اختیار کر لیتی ہے، علامہ شامیؒ فرماتے ہیں :

بہت سے احکام ہیں جو زمانہ کی تبدیلی کے ساتھ بدل جاتے ہیں
اس لئے کہ اہل زمانہ کا عرف بدل جاتا ہے، نئی ضرورتیں پیدا
ہوجاتی ہیں، اہل زمانہ میں فساد (اخلاقی بگاڑ) پیدا ہوجاتا ہے اب
اگر حکم شرعی پہلے ہی کی طرح باقی رکھا جائے تو یہ مشقت اور لوگوں
کے لئے ضرر کا باعث ہوجائے گا اور ان شرعی اُصول وقواعد کے
خلاف ہوجائے، جو سہولت اور آسانی اور نظام کائنات کو بہتر اور عمدہ
طریقہ پر رکھنے کے لئے ضرر وفساد کے ازالہ پر مبنی ہیں۔(۱)

فقہاء کے یہاں کثرت سے اس کی نظیریں موجود ہیں، جامع الرموز کے مصنفؒ ''زوج مفقود الخبر'' کے بارے میں مالکیہ کا مسلک نقل کرتے ہیں کہ چار سال کے انتظار کے بعد قاضی تفریق کا حکم کردے، اور پھر فرماتے ہیں: ''فلو أفتی به فی موضع الضرورة ینبغی أن لا بأس به علی ما ظن''(۲) مولانا عبدالحئی لکھنویؒ نے قہستانی

(۱) رسائل ابن عابدین: ۱/۱۲۶۔ (۲) جامع الرموز: ۳/۱۶۵۔

اور حسب المفتیین سے بھی اسی طرح کی عبارت نقل کی ہے،(۱) جنون کی وجہ سے فسخ نکاح کے قائل احناف میں صرف امام محمدؒ ہیں؛ لیکن ضرورت کی بنا پر تنہا ان کی رائے شیخینؒ کی رائے کے مقابلہ میں قبول کی گئی ہے،(۲) اور اس طرح کے بیسیوں مسائل ہیں جن میں ضرورت کی بنا پر فقہاء نے عدول کی راہ اختیار کی ہے، تعلیم قرآن، امامت، اذان کا مسئلہ اس سلسلہ میں مشہور ہے،(۳) امام ابوحنیفہؒ اور ان کے دونوں عظیم شاگرد قاضی ابو یوسفؒ و محمدؒ ایک ساتھ ہوں، پھر بھی جہاں ضرورت دامن گیر ہو وہاں عدول کرنے میں مضائقہ نہیں، شامی نے حاوی قدسی سے نقل کیا ہے :

ولما كان قول أبي يوسف و محمد موافق قوله لا يتعدى عنه إلا فيما مست إليه الضرورة وعلم أنه لو كان أبو حنيفة رأى ما رأيا وأفتى به ۔(۴)

صاحبینؒ کی رائے امام صاحبؒ کے موافق ہو تو بلا ضرورت اس سے تجاوز نہیں کیا جائے گا، ہاں جب اندازہ ہو کہ اگر امام ابوحنیفہؒ موجود ہوتے تو وہ بھی اب یہی رائے قائم کرتے، ایسی صورت میں اس پر فتویٰ دیا جا سکتا ہے۔

یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ ضرورت کی بنا پر عدول کی اجازت اس پر موقوف نہیں کہ جس دوسری رائے کی طرف عدول کیا جا رہا ہو وہ قوی ہو؛ بلکہ زیادہ قوی رائے کو چھوڑ کر نسبتاً ضعیف رائے کی طرف انتقال بھی جائز ہے؛ چنانچہ علامہ شامی نے لکھا ہے :

فقد ذكر في حيض البحر في بحث ألوان الدماء أقوالاً ضعيفة ثم قال : و في المعراج عن فخر الأئمة لو أفتى المفتي بشئ من هذه الأقوال في مواضع الضرورة طلباً للتيسير كان حسناً — وكذا قول أبي يوسف في المني

(۱) عمدۃ الرعایہ فی حل شرح الوقایہ: ۲/ ۳۹۳۔ (۲) الفتاویٰ الھندیہ: ۲/ ۱۳۴۔
(۳) رسم المفتی: ۴۳۔ (۴) رسم المفتی: ۷۰۔

اذا خرج بعد فتور الشهوة لا يجب به الغسل ضعيفاً وأجاز العمل به للمسافر اوالضيف الذى خاف الريبة كما سيأتى فى محله ، وذلک من مواضع الضرورة ۔(۱)

بحر میں احکام حیض میں دم حیض کے رنگ کے متعلق مختلف ضعیف رائیں ذکر کی گئی ہیں، معراج میں فخر الائمہؒ سے نقل کیا گیا ہے کہ اگر مواقع ضرورت میں طلب سہولت کے لئے کوئی مفتی ان اقوال میں سے کسی قول پر فتویٰ دے دے تو بہتر ہوگا، امام ابو یوسفؒ نے فتورِ شہوت کے بعد خروجِ منی کی صورت میں کہا ہے کہ غسل واجب نہیں ہوگا، یہ قول ضعیف ہے؛ لیکن مسافر یا مہمان جو تہمت کا خوف رکھتا ہو اگر اس پر عمل کرلے —— جیسا کہ اپنے موقع پر یہ بحث آئے گی —— اس کا ایسا کرنا درست ہوگا کہ یہ ضرورت کے مواقع سے ہے۔

## ۳-سہولت اور آسانی کیلئے عدول

کتب اُصول کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس مسئلہ میں فقہاء کے تین گروہ ہیں۔

ایک گروہ نہایت شدت کے ساتھ اس کو منع کرتا ہے ، مالکیہ کے یہاں اس میں خصوصیت سے زیادہ شدت نظر آتی ہے، شاطبیؒ نے بہر صورت اس کو منع کیا ہے اور ضرورت وحاجت کو بھی اس کے لئے قابل قبول نہیں سمجھا ہے :

مجال الضرورات معلومة من الشريعة فان كانت هذه المسألة منها فصاحب المذهب قد تكمل ببيانها أخذا من صاحب الشرع فلا حاجة إلى الانتقال عنها ۔(۲)

---

(۱) شامی:۱/۵۱،مقدمہ۔ (۲) الموافقات:۴/۹۴-۹۵۔

ضرورت کے مواقع شریعت کی طرف سے معلوم ومتعین ہے تو اگر یہ مسئلہ اس میں سے ہو تو صاحب مذہب نے شارع کے کلام سے اخذ کرتے ہوئے اس کی پوری وضاحت کردی ہے؛ لہٰذا اس سے عدول کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

مالکیہ میں ابن عبدالبرؒ نے اس پر اجماع نقل کیا ہے کہ عامی کے لئے تتبع رخص جائز نہیں ''لا يجوز للعامي تتبع الرخص'' (۱) یہی نقطۂ نظر شیخ علیشؒ مالکی کا ہے، (۲) یہی رائے شوافع میں امام نووی، (۳) اور امام غزالیؒ کی ہے، (۴) علامہ ابواسحاق شاطبیؒ نے اس کے رد پر مستقل باب قائم کیا ہے، (۵) امام احمدؒ سے ابواسحاق مروزیؒ نے نقل کیا ہے کہ ایسے شخص کے فاسق ہونے کا حکم لگایا جائے گا، ابن ابی ہریرہؒ نے نقل کیا ہے کہ امام احمدؒ ایسے شخص کی تفسیق کے قائل نہ تھے، (۶) تاہم خود ابواسحاق مروزیؒ اور ابن ابی ہریرہؒ نے ایسے شخص کو فاسق قرار دیا ہے، (۷) اور قاضی ابویعلیٰؒ کے نزدیک ایسے شخص کو فاسق قرار دیا جائے گا جو مقلّد اور متأوّل نہ ہو، مجتہد ہو اور بلا کسی تاویلِ معقول کے تتبع رخص کا مرتکب ہو، (۸) ان حضرات کا خیال ہے کہ اگر اس کی اجازت دی جائے تو لوگ کتاب وسنت کی بجائے ہویٰ وہوس کی پیروی شروع کردیں گے اور دین کو بازیچۂ اطفال بنالیں گے، اسی لئے امام اوزاعیؒ نے فرمایا کہ جو علماء کے تفردات کو اختیار کرے وہ دائرہ اسلام سے خارج ہوجائے گا: ''من أخذ بنوادر العلماء خرج عن الإسلام''۔(۹)

علامہ ابن عبدالبرؒ نے تو عامی کے لئے اس کے ناجائز ہونے پر اجماع نقل کیا ہے، امام احمدؒ

(۱) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۴۔ (۲) دیکھئے: فتح العلی المالک: ۱/ ۷۴، اور اس کا مابعد۔
(۳) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۵۔ (۴) المستصفیٰ: ۲/ ۴۰۶۔
(۵) دیکھئے: الموافقات: ۴/ ۹۳-۹۴۔ (۶) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۵۔
(۷) ارشاد الفحول: ۲۷۲۔ (۸) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۴۔
(۹) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۶۔

سے ایک روایت ایسے شخص کے فاسق ہونے کی نقل کی گئی ہے،(۱) علامہ شاطبیؒ نے اس کے رد پر مستقل باب قائم کیا ہے،(۲) ابواسحق مروزیؒ اور ابن ابی ہریرہؒ نے بھی ایسے شخص کو فاسق قرار دیا ہے،(۳) بیہقیؒ میں امام اوزاعیؒ سے نقل کیا گیا ہے کہ جس شخص نے علماء کے تفردات کو لے لیا وہ دائرۂ اسلام سے نکل گیا: ''من أخذ بنوادر العلماء خرج عن الإسلام''(۴) امام اوزاعیؒ ہی سے نقل کیا گیا ہے :

وروى عنه أنه قال : يترك من قول أهل مكة المتعة والصرف ، ومن قول أهل المدينة السماع وإتيان النساء فى أدبارهن ، ومن قول أهل الشام الحرب والطاعة ، ومن قول أهل الكوفة النبيذ ۔ (۵)

اوزاعیؒ سے مروی ہے کہ متعہ وصرف کے مسائل میں اہل مکہ کا، سماع کے جواز اور عورت سے غیر فطری طریقہ پر صحبت کی رائے اہل مدینہ کی ، اہل شام کی رائے جنگ واطاعت کے مسئلہ میں اور نبیذ کے سلسلہ میں اہل کوفہ کا قول ترک کردیا جائے گا۔

## ۴-ضرورت کی بنا پر عدول

ضرورت کی بنا پر جزوی عدول کے جائز ہونے پر تقریباً اہل علم کا اتفاق ہے؛ چنانچہ فقہاءِ شوافع میں علامہ زرکشیؒ نے نقل کیا ہے :

الثالثة أن يقصد بتقليده الرخصة فى ماهو محتاج إليه لحاجة لحقته أو ضرورة ارهقته فيجوز أيضاً إلا أن اعتقد رجحان مذهب إمامه ويقصد تقليد الأعلم فيمتنع وهو صعب والأولىٰ الجواز ۔ (۶)

---

(۱) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۴۔ (۲) دیکھئے: الموافقات: ۴/ ۹۳تا۹۶۔
(۳) ارشاد الفحول: ۲۷۲۔ (۴) حوالۂ سابق۔
(۵) حوالۂ سابق۔ (۶) البحر المحیط: ۶/ ۳۲۳۔

تیسری شرط یہ ہے کہ وہ رخصت کی پیروی ایسی صورت میں کر رہا ہو، جس میں وہ کسی پیش آمدہ حاجت یا ضرورت کی وجہ سے اس کا محتاج ہو، تو یہ صورت بھی جائز ہے، سوائے اس کے کہ وہ اپنے امام کے مذہب کے راجح ہونے کا عقیدہ رکھتا ہو اور نیت عالم تر فقیہ کی تقلید کی ہو، تو ایسی صورت میں دوسرے فقیہ کے یہاں موجود رخصت کی پیروی جائز ہوگی، یہ مشکل ہے اور صحیح تر رائے یہ ہے کہ اس صورت میں بھی جائز ہے۔

زرکشی ہی نے امام نوویؒ کے فتاویٰ سے نقل کیا ہے کہ ان سے کسی مقلد مذہب کی بابت دریافت کیا گیا :

هل يجوز له أن يقلد غير مذهب في رخصة لضرورة ونحوها ؟

کیا اس کے لئے ضرورت وغیرہ کی بنا پر دوسرے مذہب کی رخصت کی تقلید جائز ہوگی؟

اور امام نوویؒ نے اس کا جواب اثبات میں دیا۔(۱)

## فقہاءِ حنفیہ کے اقوال

فقہاءِ حنفیہ کے یہاں ایسے اقوال بھی صریحاً منقول ہیں، جو ازراہ ضرورت دوسرے مذہب پر فتویٰ کو درست قرار دیتے ہیں اور عملاً ایسی جزئیات بھی موجود ہیں جن سے اس نقطۂ کی تائید ہوتی ہے، خاتم الفقہاء علامہ شامیؒ کا بیان ہے :

والحاصل أنه إذا اتفق أبو حنيفة وصاحباه على جواب لم يجز العدول عنه إلا لضرورة ۔(۲)

(۱) البحر المحيط:۶/۳۲۶۔

(۲) رسم المفتی:۷۰،ط:سعیدیہ سہارنپور۔

خلاصہ یہ ہے کہ امام صاحبؒ اور صاحبین جس جواب پر متفق ہوں، اس سے عدول جائز نہیں؛ البتہ ضرورت کی بنا پر جائز ہے۔

''ممتدۃ الطهر'' عورت کی عدت کے سلسلہ میں فقہاء مالکیہ کی رائے ہے کہ نو ماہ کے اختتام پر اس کی عدت پوری ہوجائے گی، بزازیہ میں اسی قول پر فتویٰ دیا گیا ہے، شامیؒ اسی ذیل میں فرماتے ہیں :

نظير عدة ممتدة الطهر التى بلغت برؤية الدم ثلثة أيام ثم امتد طهرها فانها تبقى فى العدة إلى أن تحيض ثلاث حيض ، و عند مالك تنقض عدتها بتسعة أشهر ، و قد قال فى البزازية : الفتوىٰ فى زماننا على قول مالك ، وقال الزاهدى : كان بعض أصحابنا يفتون به للضرورة ۔(۱)

جس عورت کو تین دنوں خون آیا اور وہ بالغ ہوگئی، پھر اس کا طہر طویل تر ہوتا گیا، ایسی ممتدۃ الطہر عورت تین حیض تک عدت میں رہے گی، امام مالکؒ کے نزدیک نو ماہ میں اس کی عدت پوری ہوجائے گی اور بزازیہ میں کہا ہے کہ ہمارے زمانہ میں امام مالکؒ کے قول پر فتویٰ ہے، نیز زاہدیؒ کا بیان ہے کہ ہمارے بعض اصحاب اسی پر فتویٰ دیا کرتے تھے۔

حنفیہ کے یہاں مدیون کی کوئی ایسی چیز حاصل ہوگئی، جو دین کی جنس سے ہو تو وہ اپنا دین وصول کرسکتا ہے، اگر خلاف جنس شئے حاصل ہوئی ہو تو اس سے دین وصول نہیں کرسکتا؛ لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک وصول کرسکتا ہے، اس پر حصکفیؒ نے ''المجتبىٰ'' کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ اس میں زیادہ وسعت ہے؛ لہٰذا از راہ ضرورت اس پر عمل کیا جاسکتا ہے: ''وهو أوسع فيعمل به عند الضرورة''، شامیؒ نے اس پر قہستانی سے یہ توجیہ نقل کی ہے :

(۱) ردالمحتار، کتاب المفقود، فرع: أبق بعد البيع قبل القبض: ۲۹۶/۴۔

و إن لم یکن مذھبنا فإن الإنسان یعذر فی العمل بہ عند الضرورۃ ۔ (۱)

گو ہمارا یہ مذہب نہیں ہے؛ مگر آدمی ضرورت کے مواقع پر اس پر عمل کرنے میں معذور ہے۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے ''عمدۃ الاحکام'' کی ''کتاب الکراہیت'' سے نقل کیا ہے :

سور الکلب والخنزیر نجس خلافاً لمالک وغیرہ ولو أفتی بقول مالک جاز ۔ (۲)

کتے اور سور کا جوٹھا ناپاک ہے، بخلاف امام مالکؒ وغیرہ کے، تو اگر امام مالکؒ کے قول پر فتویٰ دے دیا جائے تو جائز ہے۔

فقہاءِ حنفیہ کے یہاں اس سلسلہ میں بہت سی نظریں موجود ہیں، شوہر میں بعض عیوب وامراض پیدا ہوجانے کی صورت میں تفریق کا حق، مفقود الخبر کی زوجہ کے لئے تفریق کا حق، تعلیم قرآن اور اذان وامامت پر اُجرت، کمیشن ایجنٹ ( سمسار ) کا کاروبار وغیرہ کتنے ہی مسائل ہیں، جن میں فقہاءِ متاخرین نے دوسرے مکاتب فقہ کی آراء سے فائدہ اٹھا کر اُمت کو مشقت سے بچایا ہے اور '' اختلاف أمتی رحمۃ '' کا عملی ثبوت پیش کیا ہے۔

## ضرورت سے مراد

ضرورت کا مادہ ''ضُر'' ہے، یہ لفظ نقصان کے معنی میں ہے اور نفع کی ضد ہے؛ اس لئے ''ضر'' کے معنی دبلا پن کے بھی کئے گئے ہیں کہ یہ نقصِ جسمانی ہے اور ابوالدقیش نے ضر کا معنی خوب بیان کیا ہے :

کل ما کان من سوء حال و فقر أو شدۃ فی بدن ۔

ضر ہر طرح کی بدحالی، فقر ومحتاجی اور جسمانی صعوبت کا نام ہے۔

نقصان، تنگی اور مشقت سے بات انسان کی احتیاج تک پہنچی اور ضرورت کے معنی ہی

(۱) ردالمحتار، کتاب السرقۃ: ۴/۹۵۔

(۲) عقدالجید: ۷۴۔

''حاجت'' کے ٹھہرے، جس کی جمع ''الضرورات'' ہے کہ ''الضرورۃ الحاجۃ ویجمع علی الضرورات''۔(۱)

ضرورت کے اصطلاحی معنی کی تشریح یوں سمجھنی چاہئے کہ احکام شریعت کے مقاصد پانچ ہیں: حفظ دین، حفظ نفس، حفظ نسل، حفظ عقل اور حفظ مال —— پھر ان مقاصد خمسہ کے تین درجات ہیں: اول وہ جن پر ان کا حصول موقوف ہو، دوم: وہ کہ اگر ان کی اجازت نہ دی جائے تو ان مقاصد خمسہ کے حصول میں قابل لحاظ مشقت سے دوچار ہونا پڑے، تیسرے: وہ کہ جن کا مقصد ان اُمور میں احتیاط یا مزید آسانی کو اختیار کرنا ہو، پہلا درجہ ضرورت کا ہے، دوسرا حاجت کا، تیسرا تحسین کا؛ چنانچہ امام ابواسحاق شاطبیؒ نے ضرورت کی تعریف اس طرح کی ہے :

> فأما الضرورية فمعناها أنها لا بد منه في قيام مصالح الدين والدنيا بحيث فقدت لم تجر مصالح الدنيا على استقامة ؛ بل على فساد وتهارج وفوت حياة ، و في الأخرى فوت النجاة والنعيم والرجوع بالخسران المبين ۔(۲)
>
> ''ضروری اُمور'' سے مراد وہ اُمور ہیں، جو دین و دنیا کی مصالح کے قیام کے لئے ناگزیر ہوں ، اگر وہ مفقود ہوں تو مصالح دنیا صحیح طور پر جاری وساری نہ رہ سکیں؛ بلکہ دنیا میں فساد وابتری اور زندگی کے ضیاع اور آخرت میں نجات اور نعمت ہائے اخروی سے محرومی اور خسران ونقصان میں ابتلاء کا باعث بن جائیں۔

فقہاء کی اس تعریف کے مطابق ''ضرورت'' اضطرار کا ہم معنی نہیں ہے؛ بلکہ وہ مشقت شدیدہ کو بھی شامل ہے اور تحفظ جان کے ساتھ دوسرے شعبہ ہائے زندگی کے تحفظ کے لئے مطلوبہ اساسیات بھی اس میں شامل ہوں گی۔

---

(۱) دیکھئے: تاج العروس : ۳/۳۴۹-۳۴۸ ،لسان العرب : ۴/۴۸۴-۴۸۲ ، مجمع البحرین : ۳/۳۷۳،مادہ:ضرورۃ۔ (۲) الموافقات:۲/۴۰۵۔

اس کے بعد جیسا کہ مذکور ہوا، دوسرا درجہ حاجت کا ہے، شیخ ابوزہرہؒ نے حاجت کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے:

هو الذى لايكون الحكم الشرعى فيه لحماية أصل من أصول الخمسة : بل يقصد دفع المشقة أو الحرج أو الاحتياط لهذه الأمور الخمسة : كتحريم بيع الخمر كيلا يسهل تناولها و تحريم عورة المرأة و تحريم الصلوة فى الأرض المغصوبة ، وتحريم تلقى السلع ، و تحريم الاحتكار ، ومن ذلك فى الحاجيات إباحة كثير من العقود التى يحتاج إليها الناس كالمزارعة والمساقاة والسلم والمرابحة والتولية۔ (۱)

حاجت وہ ہے جس میں حکم شرعی اُصول خمسہ میں سے کسی اصل کے تحفظ کے لئے نہ ہو؛ بلکہ مشقت وحرج کو دور کرنا اور ان اُمور خمسہ کے لئے احتیاطی تدبیر کرنا مقصود ہو، جیسے: خمر کی بیع کو حرام کرنا؛ تاکہ اس کا پینا آسان نہ رہے، عورتوں کے حصۂ ستر کی حرمت، ارض مغصوبہ میں نماز کی حرمت، تلقی جلب کی ممانعت اور احتکار کی حرمت، اور حاجیات میں بہت سے معاملات بھی شامل ہیں، جیسے: مزارعت، مساقات، سلم، مرابحہ اور تولیہ کی اجازت، جن کی لوگوں کو حاجت تھی۔

## فقہاء کے یہاں لفظ ضرورت کا استعمال

اسی قسم کی بات شاطبیؒ اور سیوطیؒ نے بھی کہی ہے، (۲) پھر فقہاء کے معروف اور مسلّم

(۱) أصول الفقه لابی زهره۔

(۲) دیکھئے: الموافقات: ۲/ ۵، الأشباه للسیوطی: ۱۷۶۔

قواعد میں سے ایک یہ ہے کہ الحاجة تنزل منزلة الضرورة،(۱) چنانچہ فقہاء کے یہاں عام طور پر لفظ ''ضرورت'' کے استعمال میں اسی طرح کا توسع پایا جاتا ہے، بطور مثال صاحب ہدایہ کی چند صراحتیں ملاحظہ کی جاسکتی ہیں :

☆ وموت ماليس له نفس سائلة فى الماء لاينجسه كالبق والذباب والزنابير والعقرب ونحوها ، وقال الشافعي : يفسده ؛ لأن التحريم لابطريق الكرامة آية للنجاسة بخلاف دود النحل وسوس الثمار ؛ لان فيه ضرورة ۔(۲)

☆ وإن أصابه خرء مالا يؤكل لحمه من الطيور أكثر من قدر الدراهم أجزأت الصلوٰة فيه عند أبي حنيفة وأبي يوسف و قال محمد لايجوز ، فقد قيل : إن الاختلاف فى النجاسة ، وقد قيل فى المقدار وهو الأصح ، هو يقول إن التخفيف للضرورة ولا ضرورة لعدم المخالطة فلا يخفف ۔(۳)

☆ ولو أكلت فارة ثم شربت على فوره الماء تنجس إلا إذا مكث ساعة لغسلها فمها بلعا بها والا استثناء على مذهب أبي حنيفة وأبي يوسف ، ويسقط اعتبار الصب للضرورة ۔(۴)

☆ ويكره مسه بالكم هو الصحيح ؛ لانه تابع له

(۱) الأشباه والنظائر لابن نجيم مع الغمز: ۱/ ۲۹۳، للسيوطی: ۱۷۹۔
(۲) الهدايه: ۱/ ۲۰، کتاب الطہارات، باب الماء الذی یجوز بہ الوضوء ومالا یجوز۔
(۳) الهدايه: ۱/ ۶۰، کتاب الطہارات، باب الأنجاس وتطہیرہا۔
(۴) الهدايه: ۱/ ۳۰، کتاب الطہارات، فصل فی الآسار وغیرہا۔

بخلاف كتب الشريعة لأصلها حيث يرخص فى مسها بالكم ؛ لأن فيه ضرورة ـ (۱)

☆ ولا يجوز بيع بيضه عند ابى حنيفة ، وعندهما يجوز لمكان الضرورة ـ (۲)

☆ ويجوز الانتفاع به للخرز للضرورة ـ (۳)

میرا خیال ہے کہ جب فقہاء نے احکام منصوصہ کے سلسلہ میں لکھا ہے: ''الضرورات تبیح المحظورات'' اور یہ کہ ضرورت حاجت کا درجہ حاصل کرلیتی ہے: ''الحاجة تنزل منزلة الضرورة'' تو ظاہر ہے کہ نصوصِ فقہاء کو نصوص شارع سے کوئی نسبت نہیں، تو جب احکام منصوصہ میں ضرورت و حاجت یسر وسہولت کا دروازہ کھولتی ہے تو فقہاء کی تصریحات اور آراء میں تو بدرجۂ اولیٰ ضرورت وحاجت مؤثر ہوگی اور اُمت کو مشقت سے بچانے کے لئے ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف جزوی عدول جائز و درست ہوگا؛ اسی لئے فقہاء نے ایسے مواقع پر نسبتاً نرمی کی راہ اختیار کی ہے، علامہ حصکفیؒ نے ضرورۃً سفر میں 'جمع بین الصلوٰتین' کی اجازت دی ہے؛ حالاں کہ جمع بین الصلوٰتین کے لئے کوئی شدید عذر اس لئے سمجھ میں نہیں آتا کہ قضاء کی صورت میں اس کا نائب موجود ہے، اسی بنا پر فقہاء نے وقت کی کمی کی وجہ سے تیمم کی اجازت نہیں دی؛ کیوں کہ ادا کا بدل قضا موجود ہے، حصکفیؒ کے اس اظہار ضرورت پر شامیؒ نے یوں تبصرہ کیا ہے :

الظاهر انه اراد بالضرورة مافيه نوع مشقة ـ (۴)

ظاہر ہے کہ یہاں ضرورت سے مراد وہ ہے جس میں کسی قدر مشقت ہو۔

---

(۱) حوالۂ سابق: ۱/۴۸، کتاب الطہارات، باب الحیض والنفاس۔

(۲) هدايه، كتاب البيوع، باب البيع الفاسد: ۳/۴۳۔

(۳) هدايه، كتاب البيوع، باب البيع الفاسد: ۳/۴۳۔

(۴) ردالمحتار: ۲/۳۵۶، کتاب الصلاۃ۔

پس حقیقت یہ ہے کہ فقہاء کے یہاں مذاہب فقہیہ میں جزوی انتقال کے مسئلہ میں ضرورت سے اصطلاحی ضرورت وحاجت سے کم درجہ کی مشقت بھی مراد لی جاتی ہے اور اصطلاحی حاجت تو بہر حال فقہی عدول کے لئے کافی ہے۔

## ضرورت عامہ اور ضرورت خاصہ دونوں کا اعتبار ہے

اعتبار تو ضرورت خاصہ اور ضرورت عامہ دونوں ہی کا ہے، غور کیا جائے کہ فقہاء نے ممتدۃ الطہر اور زوج مفقود الخبر کے مسئلہ میں امام مالکؒ کی رائے پر فتویٰ دیا ہے جو ظاہر ہے کہ ایک انفرادی ہی مسئلہ ہے، اسی زمرہ میں جمع بین الصلوٰتین کا مسئلہ آتا ہے جس کا ذکر ہوا، اور علامہ شامیؒ کی صراحت ہے کہ احکام حیض میں ضرورتاً قول ضعیف کو بھی اختیار کیا جا سکتا ہے، یہ سبھی 'ضرورت خاصہ' کے زمرہ میں ہیں، جب ضرورت خاصہ معتبر ہے تو ضرورت عامہ بدرجۂ اولیٰ معتبر ہوگی؛ اس لئے کہ فقہاء کا مشہور قاعدہ ہے کہ ضرر عام کو دور کرنے کے لئے ضرر خاص کو گوارا کیا جائے گا: ''یتحمل الضرر الخاص لدفع الضرر العام''۔(۱)

عرف اور تعامل نیز عموم بلوی کا اعتبار اصل میں ضرورت عامہ ہی کا اعتبار کرنے سے عبارت ہے، فقہاء کے یہاں عام طور پر طہارت کے احکام میں عموم بلوی کی کافی رعایت کی گئی ہے، جیسے نجاست غلیظہ خفیفہ کی خاص مقدار کا قابل عفو ہونا، سڑک کے کیچڑ کا حکم جس میں نجاست کا کافی احتمال ہوتا ہے، برتن کے علاوہ دوسری اشیاء میں بلی کے پیشاب، نجاستوں کے غبار اور جانوروں کے مخرجِ نجاست وغیرہ کے سلسلہ میں درگذر و مسامحت، یہ سب ضرورت عامہ ہی پر مبنی احکام ہیں۔(۲)

اسی طرح معاملات میں جہاں نرمی برتی گئی ہے، جیسے خنزیر کے بال سے چمڑوں کی سلائی کی اجازت، یا ریشم کے کیڑوں کے فروخت کرنے کا جواز، تقاضۂ عقد کے خلاف ایسی شرطوں کا جائز ہونا جو معروف ومروج ہوگئی ہوں، روٹیوں میں قرض کی اجازت، کمیشن ایجنٹ کے

(۱) البنایہ شرح الہدایہ، کتاب السیر، باب کیفیۃ القتال: ۷/ ۱۰۵۔
(۲) الاشباہ لابن نجیم: ۷۶، الفن الثانی، کتاب الطہارۃ۔

کاروبار کی اجازت، جانوروں کی بٹائی یا بنکروں سے تہائی، چوتھائی وغیرہ پر کام لینا، پگڑی کے متعلق بعض فقہاء کی جانب سے جواز کا فتویٰ (۱) وغیرہ، اس طرح کے بیسیوں مسائل ہیں جو ضرورت عامہ پر مبنی ہیں، پس ضرورت خاصہ میں جس درجہ کی مشقت کی بنا پر عدول کی اجازت ہے، ضرورتِ عامہ میں اس سے کمتر درجہ کی مشقت پر بھی عدول جائز ہوگا۔

## ضرورت عامہ سے مراد

فقہاء نے ضرورتِ عامہ اور ضرورتِ خاصہ کی تحدید عام طور پر نہیں کی ہے اور اس کو معنی لغوی پر محمول کیا ہے، جس کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر حرج مختلف علاقوں اور پیشوں کے لوگوں کے لئے پیدا ہو جائے تو یہ ضرورت عامہ ہوگی؛ چنانچہ شاطبیؒ نے ابن عربی سے نقل کیا ہے :

إذا كان الحرج في نازلة عامة في الناس فإنه يسقط ۔ (۲)

جب حرج کسی ایسے مسئلہ میں پیدا ہو جائے، جس سے لوگ عموماً دو چار ہوں تو یہ حرج دفع کیا جائے گا۔

اسی طرح فقہاء نے عرف عام کی تعریف یہی کی ہے کہ جو مختلف طبقوں کے درمیان عام ہو، کسی خاص پیشہ کے لوگ اور علاقہ کے لوگوں کا جو عرف ہو وہ عرف خاص ہے، پس ایک خاص طبقہ کی ضرورت ''ضرورتِ خاصہ'' کہلائے گی؛ البتہ اس میں اس قدر فرق ہے کہ عرف تو شخصی اور انفرادی نہیں ہوتا؛ کیوں کہ عرف وعادت کا لفظ ہی اس بات کا متقاضی ہے کہ اس میں افراد کے ایک مجموعہ کی شرکت ہو؛ لیکن ضرورت کا معاملہ ایسا نہیں، یہ انفرادی اور شخصی بھی ہوا کرتی ہے اور ایسی محدود ضرورت بھی ''ضرورتِ خاصہ'' کے ذیل میں آتی ہے اور —— جیسا کہ مذکور ہوا —— احکام پر اثر انداز بھی ہوتی ہے۔

---

(۱) یہ تمام احکام ارباب فقہ وافتاء کے نزدیک معروف ہیں اور ان سب کا حوالہ نقل کرنا طوالت کا باعث ہوگا، تاہم خصوصیت سے الاشباہ والنظائر میں ''العادة محكمة'' اور ''الضرر يزال'' کے قواعد کے ذیل میں دیکھے جاسکتے ہیں۔

(۲) الموافقات: ۲ / ۱۱۳۔

## ضرورت کا اعتبار، عبادات ومعاملات میں

ضرورت کا اعتبار عبادات و معاملات دونوں شعبوں میں ہے؛ چنانچہ شاطبیؒ حاجت کے بارے میں فرماتے ہیں :

و هي جارية في العبادات و العادات و المعاملات والجنايات۔ (۱)

''ضرورت'' عبادات، عادات، معاملات اور جنایات تمام ابواب میں جاری ہے۔

پس جب احکام شرعیہ میں حاجت تمام شعبوں میں معتبر ہے تو ظاہر ہے کہ فقہاء کے اجتہادات اور مجتہد فیہ احکام میں ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول کرنے میں بدرجۂ اولیٰ تمام شعبوں میں ضرورت معتبر ہوگی؛ اسی لئے جہاں ایک طرف احکام طہارت اور نماز وغیرہ میں ضرورت کی رعایت فقہاء نے کی ہے، وہیں معاملات کے مسائل میں بھی بہ کثرت اس کی رعایت موجود ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔

البتہ عبادات کے احکام زیادہ تر نصوص پر مبنی ہیں اور نصوص کی خلاف ورزی جائز نہیں، جب کہ معاملات عام طور پر مصالح انسانی پر مبنی ہیں، شریعت نے ان ابواب میں صرف حدود اربعہ متعین کردی ہیں اور اکثر تفصیلات میں قیاس واجتہاد کا دروازہ کھلا رکھا ہے، نیز عبادات میں مشقت کو برداشت کرنا ہی مطلوب ہے اور معاملات میں شریعت کا عمومی مزاج و مذاق مسامحت، چشم پوشی اور دفع حرج کا ہے، جیسے: بیع سلم، اجارہ، بعض فقہاء کی رائے کے مطابق ''بیع عریہ'' کی اجازت، مزارعت وغیرہ، معاملات کے دسیوں احکام میں شریعت کے اُصول عامہ کو انسانی سہولت کے پیش نظر نظر انداز کردیا گیا ہے؛ اس لئے ان مسائل میں فقہی عدول کا مسئلہ مقابلۃً خفیف تر ہے، اس سلسلہ میں حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی یہ صراحت قابل لحاظ ہے :

---

(۱) الموافقات: ۲/۵۔

میرا ارادہ تھا کہ ایک رسالہ احکام معاملات میں ایسا لکھوں کہ جن معاملات میں عوام مبتلا ہیں، اگر وہ صورتیں کسی مذہب میں بھی جائز ہوں تو اس کی اجازت دے دوں ؛ تاکہ مسلمانوں کا فعل کسی طرح سے توصیح ہو سکے۔(۱)

بلکہ آپ نے اس سلسلہ میں حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی سے بھی استفسار کیا اور انھوں نے بھی اس کی اجازت مرحمت فرمائی، نیز آپ کے مشہور مسترشد حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ کا بیان ہے :

حضرت تھانویؒ نے ہم سے فرمایا کہ آج کل معاملات پیچیدہ ہو گئے ہیں اور اس کی وجہ سے دین دار مسلمان تنگی کا شکار ہیں ؛ اس لئے خاص طور سے بیع وشراء اور شرکت وغیرہ جیسے معاملات میں جہاں عموم بلویٰ ہو، وہاں ائمہ اربعہ میں سے جس امام کے مذہب میں عام لوگوں کے لئے گنجائش کا پہلو ہو، اس کو فتویٰ کے لئے اختیار کر لینا چاہئے۔(۲)

## جواز کے قائلین اور ان کی دلیلیں

دوسرے گروہ نے اس کو مطلق جائز قرار دیا ہے ؛ کیوں کہ دو میں سے آسان حکم کو اختیار کرنا معیوب نہیں ؛ بلکہ محبوب ہے ؛ کیوں کہ خود آپ ﷺ کا معمول مبارک تھا کہ جب بھی دو باتوں میں اختیار دیا جاتا تو سہل کا انتخاب فرماتے : ''ماخیر بین شیئین إلا اختار أیسر هما''(۳) حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ اپنی اُمت کے لئے سہل پہلو کو پسند فرماتے تھے: ''کان یحب ما یخفف علی أمته''۔(۴)

---

(۱) فقہ حنفی کے اُصول وقواعد: ۱۶۹، بحوالہ اشرف المعمولات : ۲۳، وکلمۃ الحق۔

(۲) البلاغ، مفتی اعظم نمبر: ۴۱۹۔ (۳) بخاری، کتاب الحدود، حدیث نمبر: ۶۴۰۴۔

(۴) بخاری، کتاب مواقیت الصلاۃ، حدیث نمبر: ۵۶۵۔

فقہاءِ حنفیہ میں ابن ہمامؒ کی یہی رائے ہے، فرماتے ہیں :

ویتخرج منه جواز اتباعه رخص المذاهب ولا يمنع منه مانع شرعی اذ للانسان أن يسلك الأخف عليه إذا كان له إليه سبيل بان لم يكن عمل بآخر فيه وكان صلى الله عليه وسلم يحب ما خفف عليهم ۔ (۱)

اسی سے یہ بات مستنبط ہوتی ہے کہ رخص مذاہب کی پیروی جائز ہے اور اس میں کوئی مانع شرعی نہیں؛ کیوں کہ انسان کے لئے روا ہے کہ وہ آسان راہ کو اختیار کرے؛ بہ شرطیکہ اس کی گنجائش ہو، اور وہ اس طور پر کہ اس سے پہلے اسی مسئلہ میں اس سے مختلف رائے پر عمل نہ کر چکا ہو؛ چنانچہ آپ ﷺ ایسا حکم پسند فرماتے تھے، جو اُمت کے لئے سہولت و آسانی کا باعث ہو۔

اور محسوس ہوتا ہے کہ ابن ہمامؒ کے شارحین ابن امیر الحاجؒ (جو خود ان کے تلمیذ رشید بھی ہیں ) اور امیر بادشاہؒ بھی ان کی رائے سے اتفاق رکھتے ہیں ، (۲) — یہی نقطۂ نظر صاحب مسلّم الثبوت ملا محب اللہؒ کا بھی ہے۔

شوافع کا عمومی رجحان بھی شاید اسی طرف ہے، زرکشیؒ ناقل ہیں :

حكى ابن المنير عن بعض مشائخ الشافعية أنه فاوضه فی ذلک وقال أیّ مانع يمنع من تتبع الرخص و نحن نقول : كل مجتهد مصيب وأن المصيب واحد غير معين والكل دين الله والعلماء أجمعون دعاة الى الله ؟ (۳)

---

(۱) التحرير مع التيسير: ۴ / ۲۵۴۔

(۲) دیکھئے: حوالۂ مذکور اور التقریر والتحبیر : ۳ / ۳۵۱۔

(۳) البحر المحیط فی أصول الفقہ: ۸ / ۳۸۰۔

ابن منیر نے بعض فقہاء شوافع سے نقل کیا ہے کہ وہ ......؟ اور کہا کہ تتبع رخص سے آخر مانع کیا ہے ؛ حالاں کہ ہم کہتے ہیں کہ ہر مجتہد مصیب ہے اور مصیب ایک ہے تو غیر متعین ہے اور سب کا سب اللہ ہی کا دین ہے اور علماء سبھی داعی الی اللہ ہیں ، تو پھر کسی بھی مجتہد کی مشکل یا آسان رائے کی پیروی دراصل دین کی پیروی ہے۔

طوفی نے امام مزنیؒ سے نقل کیا ہے :

من قواعد الشريعة أن يستدل بخفة أحد الأمرين المتعارضين على أن الصواب فيه ۔ (۱)

شریعت کے قواعد میں سے ایک یہ بھی ہے کہ دو متعارض احکام میں سے ایک کے آسان ہونے سے اس بات پر استدلال کیا جائے کہ صائب رائے یہی ہے۔

اور شیخ علیش مالکیؒ نے حافظ عزالدین بن عبدالسلامؒ سے نقل کیا ہے :

للعامی أن يعمل برخص المذاهب ، و إنكار ذلك جهل ممن أنكره ؛ لأن الأخذ بالرخص محبوب ، ودين الله يسر و ماجعل عليكم من حرج ۔ (۲)

عامی کو مذاہب کی رُخصتوں پر عمل کرنے کی گنجائش ہے اور اس کے جواز سے انکار منکرین کا جہل ہے ؛ کیوں کہ رخص کو قبول کرانا محبوب ہے، اللہ کا دین آسان ہے اور خدا نے دین کے احکام میں تمہارے لئے تنگی نہیں رکھی ہے۔

نیز شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے فقہ شافعیؒ کی ایک کتاب ''کتاب الانوار'' سے نقل کیا ہے :

لو قلد مجتهدا فی بعض المسائل وآخر فی البعض الآخر ، لو اختار من كل مذهب الأهون كالحنفی إذا

---

(۱) شرح مختصر الروضة:۳/۶۷۰۔ (۲) فتح العلی المالک:۱/۷۸۔

افتصد وأراد أن يأخذ بالشافعى لئلا يتوضأ ، اوالشافعى مس فرجه أو امرأة و أراد أن يأخذ بالحنفى لئلا يتوضأ وغير ذلک من المسائل جاز ۔ (۱)

اگر بعض احکام میں ایک اور کچھ دوسرے احکام میں دوسرے مجتہد کی تقلید کرے ، یہاں تک کہ ہر مذہب سے آسان تر کا انتخاب کرلے ، جیسے حنفی فصد لگوائے اور امام شافعیؒ کی رائے لے لے ؛ تاکہ وضوء نہ کرنا پڑے ، یا شافعیؒ شرمگاہ یا عورت کو چھوئے اور حنفی نقطۂ نظر کو لے لے کہ وضوء سے بچ جائے ، نیز یہی طریقہ دوسرے مسائل میں اختیار کرے تو جائز ہے ۔

## تیسری رائے

تیسری رائے یہ ہے کہ رُخصتوں کی اتباع اس طور پر جائز ہے کہ تلفیق کی نوبت نہ آئے ، ابن ہمامؒ کے الفاظ میں :

وقيده متأخر بأن لايترتب عليه مايمنعانه ، فمن قلد الشافعى فى عدم الدلک ، ومالكا فى عدم نقض اللمس بلا شهوة وصلى ، إن كان الوضوء بدلک صحت وإلا بطلت عندهما ۔

بعد کے ایک صاحبِ علم نے قید لگائی ہے کہ دو مجتہدین کی رائے کی پیروی سے ایسی صورت نہ پیدا ہوجائے جس کو بحیثیت مجموعی دونوں منع کرتے ہوں ، جیسے بدن کے نہ مَلنے میں شافعیؒ کی تقلید کی اور بلاشہوت عورت کو چھودینا ناقض وضوء نہیں ، اس میں امام مالکؒ کی تقلید کی ، اور نماز پڑھی تو اگر وضوء میں بدن مَلا تھا تو نماز صحیح ہوگئی ؛ ورنہ دونوں ہی کے نزدیک نماز باطل ہوگئی ۔

ابن ہمامؒ کے شارحین نے وضاحت کی ہے کہ یہ شخص متأخر علامہ قرافی مالکیؒ ہیں ۔ (۲)

---

(۱) عقدالجید: ۶۷-۶۸ ۔ (۲) التقریروالتحبیر : ۳/ ۳۵۲، تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۲ ۔

## عرف وعادت کی بنا پر تغیر

یہاں اس بات کی وضاحت مناسب ہوگی کہ عدول کا تعلق ان مسائل سے ہے، جن میں مجتہد کی رائے دلائل وبرہان پر مبنی ہو، اگر کوئی رائے اپنے زمانہ کے عرف اور مصالح پر مبنی ہو اور عادات واحوال بدل جانے کی وجہ سے احکام میں تغیر کو قبول کیا گیا ہو تو وہ عدول ہے ہی نہیں؛ بلکہ یہ دراصل صاحبِ مذہب ہی کے منشاء ومزاج کی رعایت اور پیروی سے ہے، علامہ ابن عابدین شامیؒ نے متعدد مقامات پر اس سلسلہ میں بڑی نفیس اور عمدہ بحث کی ہے؛ چنانچہ فرماتے ہیں :

> وإفتاء هم بالعفو عن طين الشارع للضرورة وبيع الوفاء والاستصناع والشرب من السقابلا بيان مقدار ما يشرب ودخول الحمام بلا بيان مدة المكث ومقدار مايصيب من الماء واستقراض العجين والخبز بلا وزن وغير ذلک مما بنى على العرف وقد ذكر من ذلک فى الأشباه مسائل كثيرة (فهذه) كلها قد تغيرت أحكامها لتغير الزمان ، أما للعرف ، وإما لقرائن الأحوال ، وكل ذلک غير خارج عن المذهب ؛ لأن صاحب المذهب لوكان فى هذالزمان لقال بها ، ولو حدث هذا التغير فى زمانه لم ينص على خلافها ۔ (۱)

ضرورت کی بنا پر سڑک کی کیچڑ سے درگذر، بیع وفاء، استصناع، پینے کے پانی کی مقدار بتائے بغیر سقہ سے پانی پینا اور ٹھہرنے کی مدت بتائے بغیر حمام میں داخل ہونا، بلا وزن کئے ہوئے روٹی اور گوندھے

---

(۱) رسم المفتی:۹۶۔

ہوئے آٹے کا قرض لینا وغیرہ ان احکام میں سے ہے، جو عرف پر مبنی ہیں، اشباہ میں اس نوع کے بہت سے مسائل مذکور ہیں، تو ان سب میں تغیر زمان کے باعث احکام میں تغیر ہوا ہے، یا تو ضرورت کی بنا پر یا عرف کی بنا پر اور یا قرائن احوال کی وجہ سے، ان تمام صورتوں میں مذہب سے خروج نہیں ہوا ہے؛ اس لئے کہ اگر اس زمانہ میں صاحبِ مذہب موجود ہوتے تو وہ بھی یہی کہتے اور اگر عرف واحوال کا تغیر ان کے زمانہ میں پیش آیا ہوتا تو انھوں نے بھی اس کے خلاف نہیں کہا ہوتا۔

علامہ شامیؒ نے مختلف مواقع سے اس مسئلہ پر بڑی تفصیل سے روشنی ڈالی ہے، یہاں ان سب کا نقل کرنا خاصی طوالت کا باعث ہوگا؛ لیکن ان کی ایک عبارت اگر اس موقع پر نقل نہ کی جائے تو موضوع کے ساتھ انصاف کا حق ادا نہ ہو پائے گا، فرماتے ہیں :

فکثیر من الأحکام تختلف باختلاف الزمان لتغیر عرف أهله أو لحدوث ضرورة أو فساد لبقاء العالم علی أتم نظام و أحسن أحکام ولهذا تری مشائخ المذهب خالفوا مانص علیه المجتهد فی مواضع کثیرة علی ماکان فی زمنه لعلمهم بانه لوکان فی زمنه لقال بما قالوا به أخذاً من قواعد مذهبه ۔ (۱)

بہت سے احکام زمانہ کی تبدیلی سے تبدیل ہوجاتے ہیں؛ کیوں کہ لوگوں کا عرف بدل جاتا ہے، نئی ضرورتیں پیدا ہوتی ہیں، اخلاقی مفاسد در آتے ہیں، ان حالات میں اگر پہلے ہی حکم کو باقی رکھا جائے تو یہ لوگوں کے لئے مشقت اور ضرر کا باعث ہوگا اور شریعت کے

---

(۱) رسائل ابن عابدین: ۲/ ۱۲۵۔

ان بنیادی قواعد کے مغائر ہوگا، جو تخفیف، آسانی اور ضرر و فساد کے دُور کرنے پر مبنی ہیں؛ تاکہ دنیا صحیح نظام اور بہتر طریقہ پر قائم رہے؛ اسی لئے تم دیکھتے ہو کہ مشائخ نے بہت سے مواقع پر مجتہد کی اس رائے سے اختلاف کیا ہے، جو انھوں نے اپنے زمانہ میں اختیار کی تھی؛ کیوں کہ وہ جانتے تھے کہ اگر امام مجتہد اس زمانہ میں ہوتے تو وہی کہتے جو یہ مشائخ قواعد مذہب سے استفادہ کرتے ہوئے کہہ رہے ہیں۔

یہی بات مالکی مکتبۂ فکر کے ممتاز صاحب نظر فقیہ علامہ قرافیؒ نے اس طرح کہی ہے :

إن إجراء الأحكام التی مدرکها العوائد مع تغير تلك العوائد خلاف الإجماع و جهالة فی الدين ، وكل ماهو فی الشريعة يتبع العوائد يتغير الحكم فيه عند تغير العادة الى ماتقتضيه العادة المتجددة ، وليس تجديداً للاجتهاد من المقلدين ؛ حتى تشترط فيه أهلية الاجتهاد ؛ بل هذه قاعدة اجتهد فيها العلماء فأجمعوا عليها ، نتبعهم فيها من غير استئناف اجتهاد ، ألا ترى أنهم لما أجمعوا على أن المعاملات إذا أطلق فيها الثمن يحمل على غالب النقود ، فإذا كانت العادة معيناً حملنا الإطلاق عليه ، فإذا انتقلت العادة إليه وألغينا الأول لانتقال العادة عنه ، وكذلك الاطلاق فی الوصايا والأيمان وجميع أبواب الفقه المحمولة على العوائد ، إذا تغيرت العادة تغيرت الأحكام فی تلك الابواب ۔ (۱)

(۱) الاحکام فی تمیز الفتاویٰ: ۲۳۱، السؤال التاسع والثلاثون ۔

جن احکام کی اساس عرف و عادت ہو، ان میں عرف کے تغیر کے باجود ان ہی احکام کو باقی رکھنا اجماع کے خلاف ہے اور دین میں جہالت ہے،شریعت کے وہ تمام احکام جو عرف و عادت پر مبنی ہوں، عرف کے تغیر کے بعد نئے تقاضوں کے مطابق تبدیل ہو جائیں گے، یہ مقلدین کی طرف سے نیا اجتہاد نہیں کہ اس میں اجتہاد کی اہلیت مطلوب ہو؛ بلکہ ایسا قاعدہ ہے جو اہل علم کے اجتہاد کا نتیجہ ہے اور اس پر ان کا اجماع و اتفاق ہے، ہم کسی نئے اجتہاد کے بغیر اس میں ان کی پیروی کررہے ہیں۔

مقام غور ہے کہ چوں کہ فقہاء نے اس پر اجماع کرلیا ہے کہ معاملات میں ثمن مطلق ہو تو مروج ترین سکہ مراد ہوگا؛ لہٰذا جب عرف ایک متعینہ سکہ کا تھا تو ہم نے اطلاق کو اس پر محمول کیا، پھر جب عرف و عادت میں تبدیلی آئی تو ہم نے اس نئے رواج کے مطابق ثمن کا مصداق متعین کیا اور تبدیلیٔ رواج کی وجہ سے پہلی رائے کو چھوڑ دیا۔

یہی حکم وصیت اور یمین نیز دوسرے فقہی ابواب میں آنے والے مطلق احکام کا ہے کہ وہ عرف پر محمول ہوں گے اور ان ابواب میں بھی عرف کی تبدیلی سے احکام تبدیل ہوں گے۔

پس عرف اور مصالح زمانہ پر مبنی احکام میں تغیر در حقیقت اپنے مذہب سے عدول نہیں ہے؛ بلکہ اس کے مقصد و منشاء کی تکمیل ہے۔

## مذکورہ آراء پر ایک طائرانہ نظر

یہ بحث اس لئے اہم تھی کہ ''ضرورت'' کے تحت ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف

عدول عموماً کسی مسئلہ خاص میں تنگی کو دور کرنے اور سہولت کو حاصل کرنے کی غرض سے ہوگی، اب عدول وانتقال اور تلاش وسہولت سے متعلق ان تمام آراء کے سامنے آجانے اور فقہی متون وشروح خصوصیت سے فقہاء احناف کی تحریروں کو سامنے رکھ کر خیال ہوتا ہے کہ :

(الف) نہ یہ صحیح ہے کہ کسی معقول سبب کے بغیر عدول جائز ہو؛ اگرچہ کہ کتاب وسنت سے کسی ایک فقہ کی آراء کا تمام مسائل میں التزام ثابت نہیں؛ لیکن جب تقلید غیر مجتہد کے لئے ایک ضرورت ہے تو ایک فقہ کی آراء میں اپنے آپ کو محدود رکھنا بھی کسی درجہ کم ضروری نہیں: کہ اس کے بغیر بابِ فتنہ کو بند کرنا اور اہل ہویٰ وہوس کو اس بات سے روکنا کہ دین کو کھلواڑ بنالیں، ممکن نہیں۔

(ب) اور نہ یہ صحیح ہے کہ خصوصی حالات میں بھی جزوی عدول جائز نہ ہو؛ کہ یہ اُمت کے ہر دور کے علماء وفقہاء کے تعامل کے بھی خلاف ہے اور کسی دلیل شرعی سے بھی اس کی تائید نہیں ہوتی۔

(ج) اسی طرح مذاہب کی رخصتوں اور آسانیوں پر عمل کرنے کی بے قید اجازت یقیناً دین اور احکام شرعیہ کے ساتھ استخفاف کا دروازہ کھول دے گی، غور کیا جائے کہ اصحابِ ظواہر کے یہاں چھ منصوص اشیاء کے سوا سود حلال ہے، فقہاء مکہ کی طرف متعہ اور ربا تفاضل کی اجازت منسوب ہے، اہل مدینہ کی طرف عورت سے غیر فطری فعل کے مباح ہونے کی نسبت کی گئی ہے، حنفیہ کے یہاں خمر کے علاوہ دیگر مسکرات میں مسامحت کا پہلو ہے، اگر تتبع رخص مطلق جائز ہو اور کوئی شخص ان شاذ اقوال کا مدعی بن بیٹھے تو اسے کیوں کر روکا جاسکے گا اور کیا اس طرح خود دین کے نام پر دین سے تمسخر وکھلواڑ کا ہتھیار ہاتھ نہ آجائے گا؟

(د) تتبع رخص سے ممانعت پر اجماع کا دعویٰ بھی صحیح نظر نہیں آتا؛ کیوں کہ فقہاء کی ایک جماعت ہر دور میں اس کے جواز کی قائل ہے۔

اس لئے ان تمام اقوال وآراء کو سامنے رکھ کر خیال ہوتا ہے کہ فی زمانہ ایک فقیہ کی تقلید اور تمام احکام میں اس کی پابندی ضروری ہے؛ البتہ بعض حالات میں جزوی عدول کی گنجائش ہے۔

## دوسرے مذہب پر فتویٰ کی کچھ شرطیں

دوسرے مذہب پر فتویٰ کے لئے جو بنیادی شرط ہے وہ یہی ہے :

(۱) اس کا مقصد تشہی اور خواہش نفس کی پیروی نہ ہو۔

(۲) تتبع رخص سے کام نہ لیا جائے کہ گو مفتی اس میں مخلص ہو؛ لیکن اس بات کا اندیشہ ہے کہ غیر مخلص اور ہوی پرست لوگ اس کو اپنے لئے ہتھیار نہ بنالیں۔

(۳) تلفیق کی وہ صورتیں نہ ہوں جو نادرست ہیں اور جن کا ذکر آگے آئے گا۔

(۴) ایسی رائے کو نہ اختیار کیا جائے جو نص قطعی یا اجماع اُمت کے خلاف ہو، یعنی ایسی صورتیں کہ جن سے قضاء قاضی بھی ٹوٹ جاتا ہے اور اس کی چار صورتیں ہیں: اجماع کے خلاف ہو، قواعد مسلّمہ کے خلاف ہو، نص قطعی کے خلاف ہو یا قیاس جلی کے خلاف ہو؛ (۱) کیوں کہ حکم منصوص کے مقابلہ میں مشقت وحرج کا اس طرح اعتبار نہیں کیا جاسکتا کہ نص کا بالکل ہی اہمال ہوجائے اور یہی منشاء ہے فقہاء کی اس بات کا :

> المشقة والحرج إنما يعتبر ان فى موضع لا نص فيه وأما مع النص بخلافه فلا ۔ (۲)
>
> مشقت وحرج ایسے مواقع پر معتبر ہے، جن میں نص موجود نہ ہو، اگر اس کے خلاف نص موجود ہو تو مشقت کا اعتبار نہیں۔

البتہ مشقت وحرج کی وجہ سے نص کے عموم میں تخصیص واستثناء کی گنجائش ہے؛ چنانچہ فقہاء نے ''استنزهوا من البول'' کے عموم سے دفع حرج کے لئے بلی کے اس پیشاب کو قابل عفو قرار دیا ہے، جو کپڑے میں کردے، (۳) اسی طرح ''نهى عن بيع و شرط'' سے اس شرط کو مستثنیٰ قرار دیا گیا جو معروف ومروج ہوجائے۔ (۴)

غرض کہ ضرورت کی بنا پر ایسے فقہی قول کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے جس میں نص کا بالکل اہمال تو نہ ہوتا ہو؛ لیکن تخصیص کی گئی ہو۔

---

(۱) التقریر والتحبیر : ۳/ ۱۱۲۔ (۲) الاشباہ والنظائر لابن نجیم : ۱/ ۷۲، القاعدۃ الخامسۃ، الضرر یزال۔
(۳) الاشباہ والنظائر لابن نجیم : ۱/ ۷۴۔ (۴) البنایۃ : ۱۱/ ۵۰۶، کتاب المزارعۃ۔

(۵) اگر کوئی ضرورت تلفیق کے مرکب عمل کی سی کیفیت کی متقاضی نہ ہو تو تلفیق سے بھی بچا جائے اور جس فقہ کی طرف جزوی عدول کیا جائے، اس مسئلہ میں ان کی تمام شرطوں کا لحاظ کیا جائے؛ چنانچہ حصکفیؒ اور شامی وغیرہ نے جہاں از راہ ضرورت ''جمع بین الصلاتین'' کی اجازت دی ہے، وہیں یہ بھی ضروری قرار دیا ہے کہ شوافع کی تمام شرائطِ جمع کی بھی رعایت کی جائے، اس طرح ان لوگوں کے اختلاف سے بھی بچا جا سکے گا، جو مطلق تلفیق کو منع کرتے ہیں کہ ''خروج عن الخلاف'' کا مستحب ہونا ایک مستقل اور مسلّم اصل ہے۔

## مفتی کیلئے مطلوبہ شرطیں

دوسرے مذہب پر فتویٰ کے لئے مفتی میں وہی عمومی شرطیں مطلوب ہیں، جو عام مسائل و احکام کے متعلق فقہاء نے ذکر کی ہیں، اور ذیل میں ان میں سے اہم شرائط کا —— جن کی طرف فی زمانہ زیادہ توجہ مطلوب ہے —— ذکر کیا جاتا ہے:

پہلی ضروری چیز عدالت ہے، یعنی مفتی احکام شریعت کے بارے میں اللہ کا خوف رکھتا ہو، نووی نے اس کو ''ثقة مامونا متنزها عن أسباب الفسق و خوارم المروءة''(۱) سے تعبیر کیا ہے اور لکھا ہے کہ:

> ینبغي أن یکون المفتي ظاهر الورع مشهوراً بالدیانة الظاهرة والصیانة الباهرة۔(۲)
>
> مناسب ہے کہ مفتی ظاہری اعتبار سے بھی متورع ہو اور دیانت واحتیاط میں اپنے درجہ و مقام کے اعتبار سے مشہور ہو۔

## فقہ و فتاویٰ سے مناسبت

دوسری اہم شرط یہ ہے کہ وہ فقہ و فتاویٰ سے مناسب حد تک مناسبت رکھتا ہو، اصل میں تو فقہاء مفتی کے لئے شرط اجتہاد بھی لگاتے تھے؛ اسی لئے فقہاء و اُصولیین کی ایک جماعت کے

---

(۱) شرح المہذب: ۱/۴۱، باب آداب الفتویٰ والمفتی والمستفتی۔ (۲) حوالۂ سابق۔

نزدیک غیر مجتہد کے لئے فتویٰ دینا ہی جائز نہیں ؛ لیکن بعض علماء نے اس بات کی اجازت دی ہے کہ اگر باوثوق ذرائع سے کسی مجتہد کی رائے اس شخص تک پہنچی ہو تو اس کے لئے اس رائے پر فتویٰ دینا جائز ہے ورنہ نہیں ؛(۱) لیکن موجودہ زمانہ میں جو فتاویٰ دیئے جاتے ہیں وہ فتویٰ نہیں ؛ بلکہ نقل فتویٰ ہے، اور موجودہ علمی اضمحلال، فکری انحطاط اور اتباعِ نفس کی بڑھتی ہوئی رَو کے زمانہ میں اس سے زیادہ محفوظ اور کوئی طریقۂ کار نہیں ؛ لہٰذا بحالت موجودہ دو باتیں ضروری ہیں :

اول یہ کہ وہ جس فقہ کا مقلد ہو، اس کے احکام سے بخوبی واقف ہو اور اس کے اُصول وجزئیات پر نگاہ رکھتا ہو؛ چنانچہ امام نوویؒ نے غیر مجتہد مفتی کے چار درجے کئے ہیں اور چوتھے درجہ اور اس کی ضروریات کو اس طرح بیان فرمایا ہے :

الحالة الرابعة : أن يقوم بحفظ المذهب ونقله وفهمه فى الواضحات والمشكلات ، ولكن عنده ضعف فى تقرير أدلته و تحرير اقيسته ، فهذا يعتمد نقله وفتواه به فيما يحكيه من مسطورات مذهبه من نقول إمامه و تفريع المجتهدين فى مذهبه ، ومايجده منقولا إن وجد فى المنقول معناه بحيث يدرك بغير كبير فكر أنه لا فرق بينهما جاز إلحاقه به والفتوىٰ به ۔(۲)

چوتھا درجہ یہ ہے کہ مذہب کے احکام اس کو یاد ہوں، ان کو نقل کرتا ہو اور واضح ومشکل احکام میں ان کو سمجھتا ہو؛ لیکن اس کے دلائل کے بیان اور قیاسات کے انضباط میں اس کے یہاں کمزوری پائی جاتی ہو، ایسا شخص اپنے مذہب کی تحریروں یعنی صاحب مذہب کی

---

(۱) الاحکام فی أصول الاحکام للآمدی: ۴/ ۲۴۱۔

(۲) شرح المہذب: ۱/ ۴۴، باب آداب الفتویٰ والمفتی والمستفتی۔

صراحتوں اور مجتہدین کی تخریجات کی بابت جو نقل کرے، اس کے نقل و فتویٰ پر اعتماد کیا جاسکتا ہے، اگر وہ اپنے مذہب میں کوئی منقول پائے اور وہ جس مسئلہ میں فتویٰ دے رہا ہو، ان دونوں کے درمیان کوئی بڑا فرق نہ ہو، نیز وہ ایسا ہو کہ معمولی غور وفکر سے سمجھ میں آجاتا ہو تو اس کو اس منقول مسئلہ سے ملحق کرنا اور اس کے مطابق فتویٰ دینا جائز ہے۔

نیز ظاہر ہے کہ مذاہب غیر پر فتویٰ دینے کے لئے یہ بھی ضروری ہوگا کہ وہ جس رائے کی طرف رُجوع کر رہا ہے اس سے پوری طرح واقف اور آگاہ ہو۔

## عرف وعادت سے آگہی

یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنے زمانہ کے عرف و عادت اور احوال سے واقف ہو؛ کیوں کہ بہت سے احکام وہ ہیں جو مستقل حیثیت کے حامل نہیں ہیں؛ بلکہ اپنے زمانہ کے عرف وعادت پر مبنی ہیں؛ چنانچہ امام نوویؒ لکھتے ہیں :

لا یجوز أن یفتی فی الأیمان والإقرار و نحوھما مما یتعلق بالألفاظ إلا ان یکون من أھل بلد اللافظ ، أو متنزلا منزلتھم فی الخبرۃ بمرادھم من ألفاظھم وعرفھم فیھا۔ (۱)

ایمان واقرار اور دوسرے وہ مسائل جو الفاظ سے متعلق ہیں، میں اس شخص کے لئے فتویٰ دینا جائز ہے جو بولنے والے کے شہر کا ہو، یا ان الفاظ کی مراد اور عرف سے اس شہر کے باشندگان کے برابر واقف وآگاہ ہو۔

---

(۱) شرح المہذب: ۱/ ۴۴، فصل فی احکام المفتین۔

اور علامہ شامیؒ کا بیان ہے :

لیس للمفتی ولا للقاضی أن یحکم علی ظاهر المذهب و یترک العرف ۔ (۱)

مفتی اور قاضی کے لئے ظاہر مذہب پر حکم لگانا اور عرف کو نظر انداز کر دینا روا نہیں۔

ایک اور موقع پر علامہ موصوفؒ لکھتے ہیں :

وکذا المفتی الذی یفتی بالعرف لا بد له من معرفة الزمان و أحوال أهله ، ومعرفة أن هذا العرف خاص أو عام ، وأنه مخالف للنص أولا ؟ ولا بد له من التخرج علی أستاذ ماهر ، ولا یکفیه مجرد حفظ المسائل والدلائل ؛ فأن المجتهد لا بد له من معرفة عادات الناس کما قدمناه فکذا المفتی ۔ (۲)

مفتی جو عرف پر فتویٰ دینے والے مفتی اس کے لئے زمانہ سے آگہی، اہل زمانہ کے احوال سے باخبری اور اس بات کی واقفیت ضروری ہے کہ یہ عرف خاص ہے یا عام؟ اور یہ نص کے خلاف ہے یا نہیں؟ نیز کسی ماہر استاذ کے پاس مشق بھی ضروری ہے، محض مسائل اور دلائل کا یاد کر لینا کافی نہیں ؛ کیوں کہ مجتہد کے لئے لوگوں کی عادات سے واقف ہونا ضروری ہے، جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں اور یہی حکم مفتی کا ہے۔

## اجتماعی غور وفکر ضروری ہے

البتہ چوں کہ ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول ایک نازک مسئلہ ہے اور کافی

(۱) رسائل ابن عابدین: ۲/ ۱۱۵۔ (۲) رسائل ابن عابدین: ۲/ ۱۲۹۔

بحث وفکر کا مقتضی ہے؛ اس لئے ایسے مسائل میں انفرادی طور پر فتویٰ دینے کے بجائے مناسب ہے کہ علماء اجتماعی طور پر غور وفکر کے ذریعہ اس بارے میں فیصلہ کریں، یہ بات زیادہ قرین احتیاط اور قرین صواب ہوگی، امام ابوحنیفہؒ اور مدینہ کے فقہائے سبعہ کا مسائل فقہیہ پر اجتماعی غور وخوض ایک تاریخی حقیقت ہے اور ہر دور کے علماء کے لئے مشعل راہ کا درجہ رکھتا ہے کہ یہ طریقہ محفوظ و مامون بھی ہے اور قرین احتیاط بھی؛ البتہ اس کے لئے علماء کے اتفاق کی قید لگانا غالباً ایسی شرط ہوگی جس کو جوئے شیر لانے کے مرادف کہنے کی جسارت کہا جائے تو عجیب نہیں!!

## عوام کیلئے بطور خود عدول جائز نہیں

اربابِ فقہ وفتاویٰ سے رُجوع کئے بغیر عوام کے لئے بطور خود دوسرے مذاہب پر عمل کرنا جائز نہیں؛ کہ اس سے ہویٰ وہوس کا ایسا چوپٹ دروازہ کھل جائے گا، جس پر بند باندھنا مشکل ہوجائے گا، شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں :

إعلم أن العامی الصرف لیس له مذهب معین و إنما مذهبه فتوی المفتی ، فی البحر الرائق : لو احتجم أو اغتاب فظن أنه یفطره ثم أکل إن لم یستفت فقیها ولا بلغه الخبر فعلیه الکفارة ؛ لانه مجرد جهل ، وإنه لیس بعذر فی دار الإسلام ، وإن استفتی فقیها فأفتاه لا کفارة علیه ؛ لأن العامی یجب علیه تقلید العالم إذا یعتمد علی فتواه فکان معذوراً فیما عمل و إن کان المفتی مخطئاً فیما أفتی ۔ (۱)

جان لو کہ عامیِ محض کا کوئی معین مذہب نہیں ہے، اس کا مذہب مفتی کا قول ہے، البحر الرائق میں ہے کہ اگر پچھنا لگوایا یا غیبت کی اور گمان کیا کہ اس کی وجہ سے اس کا روزہ ٹوٹ گیا؛ چنانچہ کھالیا، تو اگر کسی فقیہ سے دریافت نہیں کیا اور نہ اس کو اس مسئلہ کی اطلاع پہنچی تو اس پر

(۱) عقد الجید: ۷۶-۷۷، فصل فی العامی۔

کفارہ واجب ہوگا؛ اس لئے کہ یہ نرا جہل ہے اور دارالاسلام میں یہ عذر معتبر نہیں، اور اگر کسی فقیہ سے استفسار کیا اور اس نے ایسا ہی فتویٰ دیا تو اب اس پر کفارہ نہیں؛ اس لئے کہ عامی پر عالم کی تقلید واجب ہے، تو اگر وہ عالم کے فتویٰ پر اعتماد کرتا ہے تو وہ اپنے عمل میں معذور ہے، گوکہ مفتی نے فتویٰ دینے میں غلطی کی ہے۔

## ائمۂ اربعہ کے مذاہب سے خروج

نیز یہ بات بھی اہم ہے کہ اہل علم کے لئے بھی ائمہ اربعہ کے مذاہب سے باہر نکلنا فتنہ وہوس کے اس دور میں مناسب نظر نہیں آتا ہے، ابن ہمام کی وسیع المشربی اور فراخ چشمی اہل علم کی نگاہ سے مخفی نہیں؛ لیکن وہ اور ان کے تلمیذ رشید ابن امیر الحاجؒ بھی اسی طرف رجحان رکھتے ہیں؛ چنانچہ فرماتے ہیں:

(وعلى هذا ما ذكر بعض المتاخرين) وهو ابن الصلاح (منع تقليد غير) الائمة (الاربعة) ابي حنيفه ومالک والشافعي واحمد لانضباط مذاهبهم وتقليد مسائلهم وتخصيص عمومها و تحرير شروطها إلىٰ غير ذلک ولم يدر مثله فى غيرهم من المجتهدين الآن لانقراض اتباعهم ، وحاصل هذا انه امتنع تقليد غير هٰؤلاء الأئمة لتعذر نقل حقيقة مذهبهم وعدم ثبوته حق الثبوت لا لأنه لا يقلد وهو صحيح۔ (۱)

اسی بنا پر بعض متاخرین یعنی ابن صلاحؒ نے ذکر کیا ہے کہ ائمہ اربعہ کے علاوہ کی تقلید ممنوع ہے؛ کیوں کہ ان ائمہ کے مذاہب منضبط

(۱) التقریر والتحبیر: ۳/ ۳۵۴۔

ہیں، مسائل بہ قید تحریر ہیں، عمومات کی تخصیص اور شرائط کی تنقیح وغیرہ کا کام ہوچکا ہے، اب تک دوسرے مجتہدین کے معاملہ میں ایسا نہیں ہو پایا ہے؛ کیوں کہ ان کے متبعین نہیں رہے، اس کا حاصل یہ ہے کہ ان ائمہ کے علاوہ دوسروں کی تقلید کی ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ ان کے حقیقی مذہب کا نقل کرنا دشوار ہے اور ان کا ثبوت نہیں، اس لئے نہیں کہ وہ قابل تقلید نہیں ہیں، یہی صحیح ہے۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ جیسے معتدل الفکر اور مسلکی تعصّبات سے ماوراء شخصیت نے بھی مذاہب اربعہ کو بڑی مصلحتوں کا حامل قرار دیا ہے؛ چنانچہ فرماتے ہیں:

منها: أن هذه المذاهب الاربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الأمة من يعتد منها على جواز تقليدها إلى يومنا هذا، وفى ذلك من المصالح مالا يخفى، لا سيما فى هذه الأيام التى قصرت فيها الهمم جداً واشربت النفوس الهوى وأعجب كل ذى رأى برأيه۔ (۱)

من جملہ مصالح کے یہ ہے کہ ان مدون ومرتب چاروں مذاہب پر امت اور اُمت کے معتد بہ لوگوں کا اتفاق ہوگیا ہے اور وہ آج تک ان مذاہب اربعہ کی تقلید کے جواز پر متفق ہیں، اس میں ایسی مصلحتیں ہیں جو مخفی نہیں، بالخصوص فی زمانہ؛ کہ ہمتیں بہت کوتاہ ہیں، لوگ مبتلائے ہوس ہیں اور ہر صاحب رائے اپنی رائے کے بارے میں عُجب کا شکار ہے۔

اس لئے عمومی طور پر مذاہب اربعہ سے باہر نکلنا مناسب نہیں؛ البتہ اگر کسی مسئلہ میں حرج شدید ہو اور ائمہ اربعہ کی فقہ سے باہر سلف صالحین میں کوئی معتبر ومقبول شخصیت ایسی

(۱) حجۃ اللہ البالغۃ: ۱/۳۷۶، باب حکایۃ حال الناس قبل المائۃ الرابعۃ وبعدھا۔

رائے رکھتی ہو جس سے حرج دفع ہوسکتا ہو، نیز مسئلہ اجتہادی ہو تو علماء اور ارباب افتاء اجتماعی فیصلہ کے ذریعہ ایسی رائے سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں ؛ کیوں کہ دوسرے فقہاء کی اتباع سے روکنے کا منشاء محض یہ ہے کہ دوسرے لوگوں کی رائے صحیح طور پر ہم تک پہنچ نہیں پائی ہے؛ اس لئے نہیں کہ ان کی رائے ناقابل اعتناء ہے؛ چنانچہ اوپر ائمہ اربعہ میں تقلید کے انحصار کے سلسلہ میں ابن ہمامؒ کی جو صراحت گذری ہے، اس پر ابن امیر الحاجؒ کا تبصرہ یہی ہے کہ یہ ممانعت اسی وجہ سے ہے کہ ان کے مذاہب صحیح طور پر ثابت نہیں ہیں، آگے لکھتے ہیں :

و إلا فمعلوم أنه لا يشترط أن يكون للمجتهد مذهب مدون وأنه لا يلزم احداً أن يتمذهب بمذهب أحد الائمة بحيث ياخذ بأقواله كلها ويدع اقوال غيره كما قدمناه بابلغ من هذا ، ومن ههنا قال القرافي : انعقد الاجماع على من أسلم فله أن يقلد من شاء من العلماء بغير حجر ۔(۱)

ورنہ تو معلوم ہے کہ مجتہد کے لئے مدون مذہب کا ہونا ضروری نہیں، اور نہ کسی پر یہ لازم ہے کہ ائمہ اربعہ میں سے ایک کے مذہب کو اس کے تمام اقوال سمیت لیا جائے اور دوسرے کی آراء چھوڑ دی جائیں، اس سے پہلے ہم اس کو بہتر طور پر ذکر کرآئے ہیں ؛ اسی لئے قرافی نے کہا ہے کہ نومسلم کے حق میں اجماع منعقد ہو چکا ہے کہ وہ بلا قید و پابندی جس عالم کی چاہے تقلید کرے۔

## قولِ مرجوح پر فتویٰ

اسی طرح ضرورت کے مواقع پر اپنے مذہب کے ضعیف اقوال پر بھی فتویٰ دیا جاسکتا ہے؛ چنانچہ اس بات پر کہ قول مرجوح پر فتویٰ نہیں دیا جاسکتا، علامہ ابن عابدین شامیؒ ان الفاظ میں تبصرہ کرتے ہیں :

---

(۱) التقریر والتحبیر : ۳/ ۳۵۴۔

قلت : لكن هذا فى غير موضع الضرورة ، فقد ذكر فى حيض البحر فى بحث ألوان الدماء أقوالا ضعيفة ، ثم قال : و فى المعراج عن فخر الأئمة : لو افتى مفتى بشئ من هذه الأقوال فى مواضع الضرورة طلبا للتيسير كان حسنا ، وكذا قول ابى يوسف فى المنى إذا خرج بعد فتور الشهوة لا يجب به الغسل ضعيف وأجازوا العمل به للمسافرو الضعيف الذى خاف الريبة كما سيأتى فى محله ، وذلک من مواضع الضرورة ۔ (۱)

میں کہتا ہوں کہ یہ ان مواقع کے لئے جہاں ضرورت نہیں ہو، بحر کی کتاب الحیض میں ''الوان دم'' کی بحث میں چند ضعیف اقوال نقل کئے ہیں، پھر کہا ہے: ''معراج'' میں فخر الائمہ سے نقل کیا گیا ہے کہ اگر مفتی ضرورت کے موقع پر ان اقوال میں سے کسی پر از راہ سہولت فتویٰ دے تو یہ بہتر ہوگا، منی کے سلسلہ میں امام ابو یوسفؒ کی رائے کہ فتورِ شہوت کے بعد منی نکلنے سے غسل واجب نہ ہوگا ضعیف ہے، مگر فقہاء نے مسافر اور ایسے مہمان کے لئے اس کی اجازت دی ہے جو اتہام کا اندیشہ رکھتا ہو —— اپنی جگہ یہ بحث آئے گی —— اور یہ مواقع ضرورت میں سے ہے۔

اسی طرح ''تضمینِ ساعی'' کے قائل امام زفرؒ ہیں اور امام زفرؒ کا قول ائمہ ثلاثہ کے مقابل مقبول نہیں، مگر از راہ ضرورت فقہاء متاخرین نے اسی پر فتویٰ دیا؛ چنانچہ فقہاء حنفیہ کے یہاں اس کی مختلف نظیریں موجود ہیں کہ ظاہر روایت اور مذہب کے قوی تر قول کو چھوڑ کر ضرورتاً غیر راجح اور ضعیف قول کو اختیار کیا گیا ہے، مثلاً خود طاعت پر اُجرت ہی کے مسئلہ کو لے لیجئے کہ امام صاحبؒ

---

(۱) شامی: ۱/ ۵۱، مقدمہ۔

اور صاحبینؒ اس کے ناجائز ہونے پر متفق ہیں اور مشائخ ائمہ ثلاثہ کے متفقہ قول سے تجاوز کو منع کرتے ہیں، پھر بھی از راہ ضرورت اس سے عدول کو گوارا کیا گیا، عرف و عادت کی بنا پر جن احکام میں تغیر کو قبول کیا گیا ہے، وہ سب قریب قریب اسی زمرہ میں آتے ہیں کہ بعض دفعہ قول ضعیف پر اور بعض اوقات امام صاحب اور امام صاحب کے تلامذہ کے مقابل متأخرین اور مشائخ کے قول کو فتاویٰ کے لئے اختیار کیا گیا ہے۔

## خلاصۂ بحث

پس ان تفصیلات کا خلاصہ حسبِ ذیل ہے :

۱- (الف) دوسرے مذہب پر فتویٰ کی اجازت خصوصی حالات میں بر بناء ضرورت ہوگی۔

(ب) افتاء بمذہب الغیر کے مسئلہ میں ضرورت سے مراد نہ اضطرار ہے اور نہ وہ ضرورت جس کو فقہاء حاجت اور تحسین کے مقابلہ میں استعمال کرتے ہیں؛ بلکہ ضرورت سے مراد معمول سے زیادہ مشقت ہے، جس میں اصطلاحی اعتبار سے ضرورت و حاجت دونوں ہی صورتیں شامل ہیں۔

(ج) ضرورت عامہ کا بھی اعتبار ہے اور ضرورت خاصہ کا بھی؛ البتہ ضرورت عامہ میں نسبتاً کم درجہ کی مشقت بھی مؤثر ہوا کرتی ہے اور ضرورت خاصہ میں مقابلۃً زیادہ درجہ کی مشقت کی صورت میں عدول کیا جاسکتا ہے۔

(د) ضرورت کی بناء پر عدول عبادات و معاملات دونوں ہی میں کیا گیا ہے؛ لیکن عبادات کی بنیاد نصوص پر ہے اور معاملات کی مصالح پر، نیز عبادات میں مشقت مطلوب ہے اور معاملات میں محرماتِ شرعیہ سے بچتے ہوئے سہولت مقصود ہے؛ اس لئے عبادات میں عدول کی حاجت کم ہوتی ہے، معاملات میں زیادہ؛ لہٰذا معاملات میں عدول کی گنجائش نسبتاً زیادہ ہے۔

(ہ) ضرورت عامہ کی تعیین عرف عام کی تعریف سے کی جاسکتی ہے، جو ضرورت مختلف طبقات اور گروہوں کو شامل ہو، وہ 'ضرورت عامہ' ہے، اور افراد نیز کسی خاص طبقہ و پیشہ جیسے تجار یا مدرسین کی ضرورت 'ضرورت خاصہ' کہلائے گی۔

۲- افتاء بمذہب الغیر کے لئے کچھ بنیادی شرطیں حسب ذیل ہیں :

(۱) حلِ ضرورت مقصود ہو، محض تشہی نہ ہو۔

(۲) بلاضرورت تتبع رخص سے کام نہ لیا جائے۔

(۳) تلفیق کی نادرست صورتیں نہ ہوں۔(۱)

(۴) جس رائے کی طرف عدول کیا جائے، وہ نص قطعی یا اجماع اُمت کے خلاف نہ ہو۔

۳- مفتی کے لئے حسب ذیل چیزیں ضروری ہیں :

(۱) دیانت وتقویٰ۔

(۲) اپنی فقہ اور جس مسئلہ میں عدول کر رہا ہے، اس میں دوسری فقہ کی تفصیلات سے کما حقہ واقفیت۔

(۳) افتاء بمذہب الغیر کے لئے اجتماعی غور وفکر اور فیصلہ ضروری ہے۔

۴- عوام کے لئے بطور خود عدول جائز نہیں، عدول کا فیصلہ کرنا ارباب فقہ وفتاویٰ کا کام ہے۔

۵- ایک ہی عمل میں مختلف فقہاء کی آراء کو اس طرح اختیار کرنا کہ بحیثیت مجموعی وہ عمل ان میں سے کسی کے نزدیک بھی درست قرار نہ پاتا ہو، تلفیق ہے۔

(الف) تلفیق کی درج ذیل جائز وناجائز صورتیں ہیں :

(۱) دومختلف عمل میں فقہاء کی رائے قبول کی جائے، جیسے کپڑے کی طہارت میں فقہ شافعی پر عمل کیا جائے اور نماز کی ادائے گی میں فقہ حنفی پر، یہ صورت جائز ہے۔

(۲) تلفیق کے ناجائز ہونے کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ پہلے عمل کا اثر باقی ہو، اگر پہلے عمل کا اثر ختم ہو گیا تو اب تلفیق کا تحقق نہیں ہوگا۔

(۳) عمل کے بعد اس مسئلہ میں عدول جائز نہیں۔

---

(۱) اسی مجموعہ میں تلفیق پر ایک مستقل مضمون شامل ہے، جس میں تلفیق کی درست ونادرست صورتیں واضح کی گئی ہیں۔

(۴) اس طرح عدول کرنا کہ وہ قضاء قاضی کے ٹوٹ جانے کو مستلزم ہو، جائز نہیں ۔

(۵) مرکب عمل میں کسی ایسی رائے کی طرف عدول جو نص قطعی، اجماع اُمت اور قیاس جلی کے خلاف ہو، جائز نہیں ۔

(۶) تتبع رُخص کا جذبہ کارفرما ہو، ایسی تلفیق بھی جائز نہیں ۔

اگر یہ صورتیں موجود نہ ہوں تو ضرورت کے مواقع پر ارباب افتاء کے اجتماعی فیصلہ سے تلفیق کی گنجائش ہے جیسا کہ ابن ہمامؒ اور اکثر اُصولیین کی رائے ہے، واللہ اعلم بالصواب ۔

● ● ●

# تلفیق کی جائز و ناجائز صورتیں

لفق کے لغوی معنی ملانے کے ہیں ، کپڑوں کے بارے میں کہا جاتا ہے :
''لفقت الثوب''یعنی ایک ٹکڑے کو دوسرے ٹکڑے سے ملا کرسی دیا۔(۱)
اصطلاح میں تلفیق سے مراد ایک ہی عمل میں مختلف فقہاء کی آراء کو اس طرح اختیار کرنا ہے کہ بہ حیثیت مجموعی وہ عمل ان میں سے کسی کے نزدیک بھی درست قرار نہ پاتا ہو :

القیام بعمل یجمع فیه بین عدة مذاهب حتی لایمکن اعتبار هذا العمل صحیحا فی أی مذهب من المذاهب ۔ (۲)

جیسے وضوء میں اعضاء کو بلا ترتیب دھوئے اور اس میں امام ابوحنیفہؒ کے قول کو اختیار کرے کہ حنفیہ کے یہاں ترتیب واجب نہیں ہے اور نکسیر پھوٹ جائے پھر بھی اعادۂ وضوء نہ کرے اور اس میں امام شافعیؒ کی رائے اختیار کر لے ، اگر دو مسئلوں میں دو مختلف فقہاء کی رائے اختیار کی تو اس کا شمار تلفیق میں نہ ہوگا ، جیسے فقہ شافعیؒ کے مطابق کپڑے پاک کئے اور فقہ حنفی کے مطابق نماز ادا کی :

لا فی مسئلتین کما إذا طهر الثوب بمذهب الشافعی وصلی بمذهب أبی حنیفة ۔(۳)

اسی طرح وضوء میں اعضاء کو مَلنا امام مالکؒ کے یہاں فرض ہے، امام شافعیؒ کے یہاں فرض نہیں ہے اور عورت کو بلا شہوت چھو لینا امام شافعیؒ کے یہاں ناقض وضوء ہے، امام مالکؒ کے

(۱) لسان العرب:۱۰/ ۳۳۰،مجمع البحرین:۵/ ۲۳۳۔
(۲) معجم لغۃ الفقہاء:۱۴۴ (۳) عقد الجید : ۶۲

نزدیک نہیں ہے، اب کوئی شخص اعضاء وضوء کو مَلے بغیر دھوئے اور کہے کہ وہ شوافع کی رائے پر عمل کررہا ہے، اور عورت کو بلاشہوت چھولے اور وضو نہ کرے کہ وہ مالکیہ کی رائے اختیار کرتا ہے تو اب بحیثیت مجموعی اس کا وضوء نہ مالکیہ کے یہاں درست ہوا اور نہ شوافع کے یہاں باقی رہا، امام شافعیؒ کے یہاں بالغہ لڑکی کا نکاح ولی کی شرکت کے بغیر نہیں ہوسکتا ہے، امام ابوحنیفہؒ کے یہاں بغیر ولی کے وہ خود اپنا نکاح کرسکتی ہے، امام ابوحنیفہؒ کے یہاں نکاح کے لئے گواہوں کی موجودگی ضروری ہے، امام مالکؒ کے یہاں ضروری نہیں، امام مالکؒ کے ہاں مہر نہ دینے کی شرط لگادی جائے تو نکاح درست نہیں ہوگا، احناف وشوافع کے یہاں ہوجائے گا، اب اگر ایک شخص بغیر ولی کے بغیر گواہوں کے اور بغیر مہر کے نکاح کرتا ہے اور ہر مسئلہ میں اس فقیہ کی رائے قبول کرتا ہے، جس کی رو سے اس کا نکاح درست ہوجائے، تو یہ ''تلفیق'' ہے۔

تلفیق کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ پہلے عمل کا اثر باقی ہو، اگر پہلے عمل کا اثر ختم ہوجائے تو یہ تلفیق نہیں ہے، جیسے ایک دن ایک فقیہ کے مسلک پر نماز ظہر ادا کی اور دوسرے دن دوسرے فقیہ کے مسلک پر، تو یہ تلفیق نہیں ہے۔(۱)

## تلفیق کے مانعین

ساتویں صدی ہجری سے پہلے فقہاء کے ہاں تلفیق کا ذکر نہیں ملتا، دسویں صدی ہجری کے بعد کے فقہاء ہی نے اس کا ذکر کیا ہے، (۲) حافظ ابن حجرؒ نے تلفیق کے ممنوع ہونے پر اجماع نقل کیا ہے، (۳) — حصکفیؒ بھی اس پر اجماع کے مدعی ہیں، ''**الحکم الملفق باطل بالإجماع**'' اور علامہ شامیؒ بھی اس کے مؤید ہیں، حصکفیؒ کی اس عبارت پر کہتے ہیں :

> المراد بالحکم الحکم الوضعی کالصحة ، مثاله
> متوضئ سال من بدنه دم و لمس امرأة ثم صلی ، فإن

---

(۱) ردالمحتار:۱/۵۱۔

(۲) أصول الفقہ الاسلامی:۲/۱۱۴۲(ڈاکٹر زحیلی)۔

(۳) حوالۂ مذکورہ۔

صحة هذه الصلاة ملفقة من مذهب الشافعي والحنفي، والتلفيق باطل فصحته منتفية۔ (۱)

حکم سے مراد 'حکم وضعی' ہے، جیسے صحیح و درست ہونا، اس کی مثال یہ ہے کہ ایک باوضوء شخص کے جسم سے خون بہہ پڑے اور وہ کسی عورت کو بھی چھولے پھر نماز ادا کرے، تو اس کی نماز کی صحت شافعی اور حنفی مذہب سے تلفیق شدہ ہے اور تلفیق باطل ہے؛ لہٰذا اس کی نماز درست نہیں ہوگی۔

عام فقہاء مالکیہ کی شدت کے برخلاف گو ایک مذہب سے دوسرے مذہب کی طرف جزوی انتقال کی بابت قرافیؒ کے یہاں کشادہ چشمی پائی جاتی ہے، مگر تلفیق کی صورت کو وہ بھی منع کرتے ہیں، (۲) ڈاکٹر زحیلیؒ نے یہی قول فقہاء شوافع میں شیخ علی جہوریؒ سے نقل کیا ہے، (۳) یہی رائے روٗیانیؒ اور ابن دقیق العیدؒ جیسے مایۂ ناز فقہاء کی بھی ہے۔ (۴)

تلفیق کی ممانعت پر ان حضرات کی دو دلیلیں ہیں، اول تو وہی کہ تلفیق کے ممنوع ہونے پر اُمت کا اجماع ہے، جیسا کہ ابن حجرؒ اور حصکفیؒ کی تحریریں گذر چکیں، دوسرے یہ کہ تلفیق کی صورت میں خرق اجماع لازم آتا ہے؛ کیوں کہ اگر ایک شخص وضوء کے بعد مس مرأۃ (عورت کو چھونے) کا مرتکب ہو اور فقہ حنفی پر عمل کرتے ہوئے وضوء کا اعادہ نہ کرے، اور نکسیر پھوٹ پڑے اور اس کے لئے وضوء نہ کرے، کہ اس مسئلہ میں اس نے فقہ شافعی پر عمل کیا ہے تو اس طرح وہ ایسے وضوء کے قائم رہنے پر اصرار کر رہا ہے، جس کے نہ احناف قائل ہیں اور نہ شوافع، اس طرح گویا وضوء کے باقی نہ رہنے پر اجماع ہے اور یہ تلفیق کے ذریعہ اجماع کی خلاف ورزی کا مرتکب ہو رہا ہے۔

---

(۱) ردالمحتار: ۱/ ۵۱، مقدمہ۔

(۲) تیسیر التحریر: ۴/ ۲۵۴۔

(۳) أصول الفقہ الاسلامی: ۲/ ۱۱۴۳۔

(۴) التقریر والتحبیر: ۳/ ۳۵۲۔

## جواز کے قائلین

جو لوگ تقلید شخصی کو لازم قرار نہیں دیتے اور بلا کسی سبب خاص کے بھی جزوی انتقال کو درست قرار دیتے ہیں، ظاہر ہے کہ ان کے یہاں تلفیق میں چنداں قباحت نہیں، ابن ہمامؒ اس نقطۂ نظر کے بڑے وکیل ہیں اور ان کے شاگرد امیر بادشاہؒ نے مانعین کی دلیل کا رد کیا ہے، ابن نجیمؒ بھی چوں کہ ایک فقہ سے دوسری فقہ کی طرف عدول کو درست سمجھتے ہیں؛ اس لئے ان کا بھی تلفیق کو جائز قرار دینا عجیب نہیں؛ لیکن ابن نجیمؒ نے ایک مسئلہ میں فتاویٰ بزازیہ سے ایسی رائے نقل کی ہے جو صاحبؒ بزازیہ کے نزدیک بھی تلفیق کے جواز کو ظاہر کرتی ہے؛ چنانچہ پہلے وقف کے مسئلہ میں اپنی رائے لکھتے ہیں :

ویمکن أن توخذ صحة الاستبدال من قول أبي یوسف وصحة البیع بغبن فاحش من قول أبي حنیفة بناء علی جواز صحة التعلیق فی الحکم من قولین ۔

ممکن ہے کہ وقف کی تبدیلی کا صحیح ہونا قاضی ابو یوسفؒ کے قول سے اور غبن فاحش کے ساتھ بیع کا صحیح ہونا امام ابوحنیفہؒ کے قول سے اخذ کیا جائے ، اس بناء پر کہ جائز ہے کہ دو قول سے حکم لے کر تعلیق کو درست کیا جائے۔

پھر اس مرکّب مسئلہ کی تقویت کے لئے کہتے ہیں :

قال فی الفتاویٰ البزازیة من کتاب الصلاة من فصل زلة القاری : ومن علماء خوارزم من اختار عدم الفساد بالخطاء فی القرأة آخذاً بمذهب الإمام الشافعی ، فقال الباقوهجی مذهبه من غیر الفاتحة فقال اخذت من مذهبه للاطلاق و ترکت القید لما تقرر فی کلام محمد أن المجتهد یتبع الدلیل لا

القائل حتی صح القضاء بصحة النكاح بعبارة النساء علی الغائب انتهی ۔ (۱)

بزازیہ کی 'کتاب الصلوٰۃ، فصل زلۃ القاری' میں ہے کہ بعض علماء خوارزم نے امام شافعیؒ کے مذہب کو قبول کر کے قراءت قرآن میں خطا کو موجب فساد نہیں مانا ہے، پس باقوبجی نے کہا کہ امام شافعیؒ کی یہ رائے سورۂ فاتحہ کے علاوہ میں ہے؛ لہٰذا وہ کہتے ہیں کہ میں نے مطلق قرأت کے متعلق ان کا مذہب لے لیا اور سورۂ فاتحہ کے علاوہ کی قید ترک کردی؛ کیوں کہ امام محمدؒ کے کلام میں ثابت ہو چکا ہے کہ مجتہد دلیل کی پیروی کرتا ہے نہ کہ صاحب قول کی؛ چنانچہ ولی کے غائب ہونے کی صورت میں عورتوں کی عبارت سے نکاح کی صحت کا فیصلہ کیا جاسکتا ہے (حالاں کہ امام شافعیؒ کے ہاں عورتوں کی عبارت سے نکاح نہیں ہوتا اور امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک شخص غائب کے خلاف قضاء جائز نہیں)۔

علامہ شامیؒ نے ''تنقیح الفتاویٰ الحامدیہ'' میں شیخ طرطوسیؒ اور علامہ ابوسعود حنفیؒ سے تلفیق کا جواز نقل کیا ہے، (۲) اور تو اور خود مالکیہ میں ابن عرفہؒ اور علامہ عدویؒ سے تلفیق کا جواز منقول ہے، (۳) شفشاونیؒ بھی جائز کہتے ہیں، اور بیجوریؒ کہتے ہیں کہ یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے، (۴) ہمارے علماء ہند میں شاہ ولی اللہ صاحبؒ کا رجحان بھی تلفیق کے جواز کی طرف معلوم ہوتا ہے۔ (۵)

## مانعین کے دلائل پر ایک نظر

جہاں تک تلفیق کے عدم جواز پر ابن حجرؒ اور حصکفیؒ کا دعویٰ اجماع کی بات ہے تو اس

---

(۱) رسائل ابن نجیم: ۲۴، الرسالۃ الثانیۃ والثلاثون فی صورۃ بیع الوقف۔

(۲) اُصول الفقہ الاسلامی للزحیلی: ۲/ ۱۱۴۷۔

(۳) حاشیۃ دسوقی علی الشرح الکبیر: ۱/ ۲۰، مقدمہ۔

(۴) اُصول الفقہ الاسلامی للزحیلی: ۲/ ۱۱۴۸۔

(۵) عقد الجید ۶۳۔

اجماع کا حال اب محتاج اظہار نہیں رہا کہ اجماع مجتہدین کا معتبر ہے نہ کہ مقلدین کا؛ چنانچہ بزدویؒ کہتے ہیں :

أهلية الإجماع إنما تثبت بأهلية الكرامة ... وذلك أى ثبوت الأهلية من كل مشكل مجتهد ليس فيه هوى أى بدعة ولا فسق ۔(۱)

اجماع کی اہلیت اس شخص کے حق میں ثابت ہوتی ہے جو کرامت کا اہل ہو اور یہ ہر اس مجتہد کو حاصل ہے جس میں خواہش نفس کی پیروی اور فسق نہ ہو۔

اور مسئلہ تلفیق پر گفتگو ہی باب اجتہاد بند ہونے کے صدیوں بعد شروع ہوئی ہے، دوسرے : اس کے بعد کے ادوار میں جس بات کو ابن ہمامؒ وابن نجیمؒ جیسے اساطین فقہاء اور مختلف دبستانِ فقہ کے اکابر علماء نے رد کیا ہو اور جس کے مجوزین کی فہرست بھی قریب قریب اسی قدر طویل ہو جتنی مانعین کی، اس کو کیوں کر خلاف اجماع کہا جا سکتا ہے؟

رہ گئی خرق اجماع کی بات، تو مانعین تلفیق کی اس دلیل پر مجوزین نے بحث کی ہے، ابن امیر الحاجؒ نے اس ذیل میں رؤیانی کا کلام اور اس پر قرافی کی جو گرفت نقل کی ہے، وہ قابل ملاحظہ ہے، فرماتے ہیں :

وقال الرؤيانى : يجوز تقليد المذاهب والانتقال إليها بثلاثة شروط : أن لايجمع بينهما على صورة تخالف الإجماع كمن تزوج بغير صداق ولا ولى وشهود ؛ فإن هذه الصورة لم يقل بها أحد ، وأن يعتقد فى من يقلده الفضل بوصول اخباره إليه ولا يقلد أميافى عماية ، وألا يتبع رخص المذاهب ، وتعقب القرافى هذا بأنه إن أراد ما ينقض فيه قضاء

(۱) کشف الاسرار علی البزدوی: ۴/ ۴۴۳، باب اہلیۃ الاجماع۔

القاضی وھو أربعة : ما خالف الإجماع اوالقواعد أو النص أو القیاس الجلی فھو حسن ... و إن أراد بالرخص ما فیه سھولة علی المکلف کیفما کان، یلزمه أن یکون من قلد مالکاً فی المیاہ والأوراث و ترک الألفاظ فی العقود مخالف لتقوی الله ولیس کذلک، وتعقب الأول بأن الجمع المذکور لیس بضائر فإن مالکا مثلا لم یقل إن من قلد الشافعی فی عدم الصداق إن نکاحه باطل ، و إلالزم أن تکون أنکحة الشافعیة عندہ باطلة ، ولم یقل الشافعیة أن من قلد مالکا فی عدم الشھود إن نکاحه باطل ، و إلالزم أن تکون أنکحة المالکیة بلا شھود عندہ باطلة ۔ (۱)

رؤیانیؒ کا خیال ہے کہ مذاہب کی تقلید اوران کی طرف عدول تین شرطوں کے ساتھ جائز ہے: دونوں کا مجموعہ خلاف اجماع صورت اختیار نہ کرتا ہو، جیسے بلا مہر، بلا ولی اور بلا گواہان نکاح کیا کہ ائمہ اربعہ میں سے کوئی بھی اس صورت کے جواز کا قائل نہیں ہے ، دوسرے: جس کی تقلید کرے، اس کے بارے میں احادیث تک رسائی میں تفوق وفضل کا عقیدہ رکھتا ہواور اندھے پن میں کسی اُمی کی تقلید نہ کر بیٹھے ،تیسرے: مذاہب کی سہولت کی تلاش وتتبع مقصود نہ ہو—— قرافیؒ نے اس پر استدراک کیا ہے کہ اگر مقصود تتبع رخص کی ایسی صورت کو منع کرنا ہوجس میں قضاء قاضی بھی ٹوٹ جا تا ہے اور وہ چار صورتیں ہیں کہ حکمِ قاضی اجماع ،قواعد مسلمہ،نص یا قیاس جلی کے خلاف ہوتو یہ بہتر ہے،......اور اگر رُخص سے مراد یہ ہو کہ

(۱) التقریروالتحبیر :۳/ ۳۵۲۔

جس میں مکلف کے لئے سہولت ہو، خواہ کوئی سی بھی رخصت ہو تو پھر تو لازم آئے گا کہ پانی، جانوروں کے فضلہ اور معاملات میں الفاظ کے ترک کئے جانے کے مسائل میں امام مالک کی تقلید خلاف تقویٰ ٹھہرے؛ حالاں کہ ایسا نہیں ہے — اور پہلی شرط پر یہ تنقید کی ہے کہ (کسی مرکب صورت کے درست نہ ہونے پر) مذکورہ اتفاق مضر نہیں؛ کیوں کہ مثلاً امام مالکؒ یہ نہیں کہتے کہ جس نے مہر کے نہ ہونے میں امام شافعیؒ کی تقلید کی اس کا نکاح باطل ہے ورنہ تو لازم آئے گا کہ شوافع کے نکاح ان کی نگاہ میں باطل ٹھہریں، اور نہ ہی شوافع یہ کہتے ہیں کہ گواہان کے نہ ہونے میں جس نے امام مالکؒ کی تقلید کی، اس کا نکاح باطل ہے، ورنہ تو شوافع کی نظر میں مالکیہ کے نکاح باطل ٹھہریں گے۔

تاہم خود ابن امیر الحاجؒ کا رجحان رویانی کی طرف ہے؛ چنانچہ قرافیؒ کی تنقید ذکر کرنے کے بعد کہتے ہیں:

لکن فی هذا التوجیه نظر غیر خاف۔ (۱)

لیکن اس تنقید میں نظر ہے، جو مخفی نہیں ہے۔

اب ابن ہمامؒ کے دوسرے شاگرد امیر بادشاہؒ کا تبصرہ بھی مانعین تلفیق کی اس دلیل پر دیکھ لیجئے، فرماتے ہیں:

هذا الفارق لا نسلم أن یکون موجبا للحکم بالبطلان وکیف نسلم والمخالفة فی بعض الشروط أهون من المخالفة فی الجمیع فیلزم الحکم بالصحة فی الأهون بالطریق الأولی ؟ ومن یدعی وجود فارق أو وجود دلیل

(۱) التقریر والتحبیر: ۳/ ۳۵۳۔

آخر علی بطلان صورة التلفيق على خلاف الصورة الاولى فعليه بالبرهان ، فان قلت : لا نسلم كون المخالفة فى البعض أهون من المخالفة فى الكل ؛ لان المخالف فى الكل تتبع مجتهداً واحدا فى جميع مايتوقف عليه صحة العمل وههنا لم يتبع واحداً ، قلت : هذا إنما يتم لك إذا كان معك دليل من نص أو إجماع أو قياس قوى يدل على أن العمل إذا كان له شروط يجب على المقلد اتباع مجتهد واحد فى جميع مايتوقف عليه ذلك ، فأت به إن كنت من الصادقين ۔ (۱)

یہ ایسا فارق نہیں جسے ہم حکم کے لئے موجبِ بطلان تسلیم کرلیں ، اور ہم کیوں کر یہ تسلیم کرسکتے ہیں، جب کہ بعض شرطوں میں اختلاف کل میں اختلاف سے کمتر ہے ؛ لہٰذا اس کمتر میں بدرجہ اولیٰ صحت کا حکم لگانا ضروری ہوگا ، اگر کوئی وجہ فرق یا پہلی صورت کے برخلاف تلفیق کے باطل ہونے پر کوئی دلیل رکھتا ہو تو اسے ضرور پیش کرنا چاہئے ، اگر تم یہ کہو کہ ہمیں بعض احکام میں اختلاف کا تمام احکام میں اختلاف کے مقابلہ کمتر ہونا تسلیم نہیں ؛ اس لئے کہ تمام احکام میں اختلاف کی صورت میں وہ ان تمام اُمور میں ایک ہی مجتہد کا پیرو رہتا ہے جن پر عمل کا صحیح ہونا موقوف ہے ، اور یہاں اس نے ایک ہی مجتہد کی اتباع نہیں کی ہے — تو میں کہوں گا کہ یہ بات اسی وقت ہوسکتی ہے کہ تمہارے پاس نص ، اجماع یا قیاس قوی کی کوئی ایسی دلیل موجود ہو جو بتائے کہ اگر ایک عمل کے لئے کئی

(۱) تیسیر التحریر : ۴/۲۵۵ ۔

شرطیں ہوں تو مقلد پر اس عمل کے تمام لوازم میں ایک ہی مجتہد کی اتباع ضروری ہے، تو اگر واقعی ایسی کوئی دلیل تمہارے پاس موجود ہے تو پیش کرو تو سہی، اگر تم سچے ہو۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے اس مسئلہ پر یوں بحث کی ہے :

ومنهم من قال لايلفق بحيث يترك حقيقة ممتنعة فى مسئلة واحدة مثل الوضوء بلا ترتيب ثم خرج منه الدم السائل لا فى مسئلتين كما اذا طهر الثوب بمذهب الشافعى وصلى بمذهب أبى حنيفة ، ويتجه أن يقال فيه بحث ؛ لأنه إن كان المقصود من هذا القيد أن لا يخرج مجموع ما انتحله من الاتفاق فهو حاصل فى مسئلتين أيضا ، وان كان المقصود أن لا يخرج هذه المسئلة وحدها من الاجماع فيكفى عنه اشتراط كونه مذهبا للاجتهاد فيه مساغ۔ (۱)

بعض حضرات کہتے ہیں کہ ایک ہی مسئلہ میں اس طرح تلفیق نہ کی جائے کہ وہ اپنی مرکب حیثیت میں (دونوں کے نزدیک) غیر درست ہو، جیسے وضوء بلا ترتیب کیا جائے اور پھر اس سے بہتا ہوا خون نکلے، اور الگ الگ مسئلوں میں تلفیق میں قباحت نہیں، جیسے امام شافعیؒ کے مذہب پر کپڑا پاک کیا اور امام ابوحنیفہؒ کے مذہب پر نماز ادا کی، اور یہ محل غور ہے؛ کیوں کہ اگر اس قید سے یہ مقصود ہے کہ اس کا مجموعی عمل دائرۂ اتفاق سے باہر نہ نکلے تو یہ بات اس صورت میں بھی فوت ہو رہی ہے جب کہ دو مختلف مسئلوں میں دو فقہاء کی رائے پر

(۱) عقد الجید : ۶۲-۶۳۔

ادارے حکومت کے اثر سے آزاد ہوں، ان کو حکومت کی پالیسی کا پابند نہ بنایا جائے، سیاسی شخصیتیں اس کی رکن نہ ہوں؛ چنانچہ مولانا محمد تقی عثمانی فرماتے ہیں :

ینبغی أن یکون الاجتهاد فی العصر الحاضر جماعیاً لا رسمیاً ، فلا ینبغی أن یکون فی شکل إدارة رسمیة یقصر علیها الاجتهاد من قبل الحکومات ، و إنما الطریق الأنسب لهذه الجماعة أن تکون جماعة غیر رسمیة ولا حکومیة یجتمع فیها العلماء والخبراء بداعیة دینیة من عند أنفسهم فیفکروا فی مسائل فقهیة حدیثة بطریق علمی خالص ، ینشروا آراءهم الفقهیة فیما بین الناس ، و إن ثقة العامة بهم و اعتمادهم علی علمهم وورعهم یحدث القبول العام بطریقة تلقائیة ، وهذا هو الطریق الطبیعی لتنفیذ آراء المجتهدین فی المجتمع الإسلامی ۔

... أنه إذا أرادت حکومة إسلامیة أن تنظم هذا الاجتهاد الشرعی بوسائل حکومیة فیجب أن تلاحظ أموراً منها :

(۱) أن تکون هذه الإدارة حرة فی دراستها العلمیة ، ولایکون علیها شئ من أنواع السطوة الخارجیة ۔

(۲) أن ینتخب أعضاء هذه الإدارة علی أساس علمهم و تقواهم ، ولیکن انتخاب متحرراً من ملاحظات سیاسیة أو إقلیمیة ۔ (۱)

---

(۱) انظر: محمد تقی العثمانی: منهجیة الاجتهاد: ۱۶، بحث مقدم لملتقی الفکر بالجزائر سنة ۱۴۰۳ھ۔

مناسب ہے کہ موجودہ دور میں اجتماعی اجتہاد ہو نہ کہ سرکاری اجتہاد؛ اس لئے یہ مناسب نہیں کہ کسی سرکاری ادارہ پر حکومت کی طرف سے اجتہاد کو منحصر کردیا جائے، اس جماعت کے بارے میں بہتر صورت یہ کہ وہ سرکاری اور حکومت کی تشکیل کی ہوئی نہ ہو، علماء اور ماہرین ایک دینی جذبہ کے تحت از خود جمع ہوں اور وہ نئے فقہی مسائل میں خالص علمی طریقہ پر غور کریں، وہ اپنی فقہی آراء کو لوگوں کے درمیان شائع کریں اور ان کے علم اور تقویٰ پر اعتماد اور بھروسہ کی وجہ سے ان کی آراء کو عوامی طریقہ پر قبول عام حاصل ہوجائے، اسلامی معاشرہ میں مجتہدین کی آراء کو نافذ کرنے کا یہی فطری طریقہ ہے۔

اگر اسلامی حکومت سرکاری وسائل سے اجتہاد شرعی کو منظم کرنا چاہے تو اس کے لئے چند اُمور کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے، ان میں سے ایک یہ ہے کہ یہ ادارہ اپنی علمی تحقیق میں آزاد ہو، اس پر کسی قسم کا خارجی دباؤ نہ ہو، دوسرے اس کے ارکان علم اور تقویٰ کی بنیاد پر منتخب کئے جائیں اور یہ انتخاب سیاسی یا علاقائی ترجیحات سے آزاد ہو۔

اور یہ بھی ضروری ہے کہ جن لوگوں کو اس میں شامل کیا جائے وہ انفرادی حیثیت میں بھی فتویٰ دینے کی اہلیت رکھتے ہوں؛ چنانچہ شیخ عبدالوہاب خلافؒ فرماتے ہیں :

... فباجتهاد الجماعة التشريعية المتوافرة فى افرادها، شرائط الاجتهاد ـ (۱)

جو جماعت احکام شرعیہ میں اجتہاد کرے اس کے افراد میں شرائط اجتہاد کا پایا جانا ضروری ہے۔

---

(۱) مصادر التشریع الاسلامی: ۱۳۔

اس اجتماعی اجتہاد کے لئے وہ اُصول اساس و بنیاد کا درجہ رکھتے ہیں، جو رابطہ عالم اسلامی کی مجمع الفقہ الاسلامی نے اپنے اجلاس منعقدہ: ۱۴۰۵ھ میں طے کئے ہیں، جس کی دفعات (۳، ۴، ۵) حسبِ ذیل ہیں :

- مجتہدین میں اجتہاد کی مطلوبہ شرائط کا پایا جانا ضروری ہے؛ اس لئے کہ وسائل کے بغیر اجتہاد نہیں ہوسکتا؛ تاکہ فکری انارکی نہ پیدا ہو، اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے انحراف کی نوبت نہ آئے؛ اس لئے کہ کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ میں مقاصد شریعت کا سمجھنا شرائط اجتہاد کے بغیر ممکن نہیں، ان شرائط کے ذریعہ ہی قرآن کریم اور سنت رسول میں ذکر کردہ مقاصد شرع کا سمجھنا ممکن ہے۔
- اسلاف سے رہنمائی حاصل کی جائے تاکہ اجتہاد صحیح رُخ پر ہو اور ہر معاملہ میں اسلاف کی سابقہ کوشش سے واقفیت کے بعد ہی نئی راہ اپنائی جائے اور اسلاف کی کوششوں سے فائدہ اُٹھایا جائے، ورنہ راستہ گڈمڈ ہوجائے گا، قرآن اور سنت سے مستنبط فقہ اسلامی کی کتابوں میں بہت کچھ مواد موجود ہے، جن سے نئے مسائل کے حل میں ان کے نظائر پر قیاس کرکے آسانی حاصل ہوتی ہے۔
- اس اُصول کا لحاظ رکھا جائے کہ قطعی الثبوت اور قطعی الدلالت نص کی موجودگی میں اجتہاد درست نہیں ہے؛ ورنہ شریعت کی بنیادیں زمین بوس ہوجائیں گی۔

## خلاصۂ بحث

خلاصۂ بحث یہ ہے کہ :

(۱) فتویٰ ایک اہم ذمہ داری ہے، جس کی حیثیت اللہ تعالیٰ کی طرف سے احکام شریعت کے بیان کی ہوتی ہے۔

(۲) عمومی طور پر فتاویٰ کے لئے ایک ہی شخص کو مرجع متعین کرنا درست نہیں ہے؛ البتہ بعض اہم نوعیت کے مسائل میں از راہ مصلحت فتاویٰ میں وحدت پیدا کی جانی چاہئے۔

(۳) اس کے لئے بعض افراد یا اداروں کو فتویٰ دینے سے روکا جاسکتا ہے، اگر اندیشہ ہو کہ یہ غیر ذمہ داری کے ساتھ فتویٰ دیں گے یا اس بنیاد پر کہ اس میں فتویٰ دینے کی اہلیت ہی نہیں پائی جاتی ہو۔

(۴) تمام مسائل میں اختلاف رائے کو ختم کر دینا نہ ممکن ہے اور نہ مناسب؛ لیکن بعض اہم مسائل میں اختلاف کو روکنا اور فتاویٰ میں وحدت پیدا کرنا درست ہے؛ تاکہ اُمت فتنہ اور انتشار سے محفوظ رہے۔

(۵) فتاویٰ میں وحدت پیدا کرنے کا راستہ ایسا اجتماعی اجتہاد ہے، جو حکومتوں کے اثر سے آزاد اور اصحابِ علم وورع پر مشتمل 'مجامع فقہیہ' کے ذریعہ انجام پائے۔

(٦) علاقائی مسائل کو اس علاقے کی مجامع فقہیہ انجام دیں اور عالمی مسائل کو ان مجامع فقہیہ کے نمائندوں پر مشتمل اعلیٰ تر مجمع فقہی انجام دے، واللہ اعلم بالصواب۔

● ● ●

# فقہ اسلامی اور رُومن قوانین

علوم اسلامی میں علوم القرآن اور علوم الحدیث کے بعد جس علم کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے، وہ ''فقہ'' ہے اور اسلامی تاریخ کی بہترین ذہانتیں اور صلاحیتیں اس فن کی آبیاری اور نشو ونما میں صرف ہوئی ہیں، حقیقت یہ ہے کہ ''نبی اُمی ﷺ'' (فداہ روحی وابی امی) کی لائی ہوئی شریعت کے ایک ایک حکم کی عقدہ کشائی کے لئے زمانہ کے اتنے ذکی، عالی حوصلہ، بالغ نگاہ اور وسیع النظر شخصیتوں کا شب وروز اور صبح وشام مصروفِ عمل ہوجانا بجائے خود آپ ﷺ کا ایک معجزہ اور آپ ﷺ کی صداقت وحقانیت کی دلیل ہے۔

''فقہ اسلامی'' نے جس وسعت اور ہمہ گیری کے ساتھ انسانی زندگی کا احاطہ کیا ہے، اور زندگی کے تمام مسائل ومشکلات میں رہبری کا فریضہ انجام دیا ہے، نیز اس کی تمام جزئیات میں جو نظم ونسق اور ربطِ باہم اور ایک خاص قسم کا توازن واعتدال ہے، عصری تغیرات کو احتیاط کے ساتھ مناسب طور پر قبول کرنے کی صلاحیت ہے، اور اس کی منصوبہ بندی کے لئے علماء نے احکام کے استنباط کے جو طریقے مقرر کئے ہیں، مسائل واحکام کی درجہ بندی کی ہے، شریعت کے مقاصد متعین کئے ہیں، مصلحتوں کو قبول کرنے کے اُصول وضع کئے ہیں —— جن کو ''اُصولِ فقہ'' کہا جاتا ہے —— وہ بقول مشہور محقق ڈاکٹر حمید اللہؒ (پیرس) قانون کی تاریخ میں مسلمانوں کا سب سے بڑا کارنامہ ہے،(۱) اسی طرح اسلامی قانون کو اسلامی زندگی سے مربوط اور زمانہ کے احوال سے ہم آہنگ رکھنے کی غرض سے جو ٹھوس نظریات فقہاء نے پیش کئے ہیں اور جن کو ''قواعدِ فقہ'' سے موسوم کیا ہے، وہ ان کی قانونی دقتِ نظر، ژرف نگاہی اور زمانہ آگہی کا زندہ جاوید ثبوت ہے۔

---

(۱) خطبات بھاولپور، خطبہ: ۴ ''تاریخ اُصولِ فقہ واجتہاد: ۱۱۸، فقرہ: ۱۱۰، ڈاکٹر صاحب نے اُصولِ فقہ کو مسلمانوں کی ایجادِ خاص قرار دیا ہے۔

مستشرقین کو مشرق اور خصوصیت سے اسلام کی کوئی خوبی ایک نظر نہیں بھاتی، اگر ہنر کو عیب بنانے میں کامیاب نہ ہوں تو کم از کم اتنا تو کرتے ہی ہیں کہ مسلمانوں اور عربوں کے کارناموں کا رشتہ کسی اور قوم اور خاص کر روم و یونان سے جوڑ دیتے ہیں؛ تا کہ یہ مسلمانوں کے کھاتہ میں نہ رہ سکے — یہی کام ان حضرات نے فقہ کے بارے میں کیا اور اسلامی فقہ اور خصوصیت سے ''حنفی فقہ'' کو ''رومن قوانین'' سے ماخوذ و مستفاد اور قرآن وحدیث سے بے تعلق قرار دیا ہے، ان سطور میں اسی موضوع پر اختصار کے ساتھ روشنی ڈالی جاتی ہے۔

## تین بحث طلب نکات

اس کے لئے اول یہ بات دیکھنی ہوگی کہ کیا امام ابوحنیفہؒ تک رومن قوانین کی رسائی تاریخی قرائن کی روشنی میں ممکن ہے؟ دوسرے: امام ابوحنیفہؒ اور دوسرے فقہاء اسلام نے احکام شریعت کے لئے جو مصادر مقرر کئے ہیں، ان میں کسی اجنبی قانون کے لئے کوئی جگہ ہے یا نہیں؟ اور وہ کس حد تک کتاب وسنت سے متعلق یا غیر متعلق ہیں؟ تیسرے: رومن قوانین اور فقہ اسلامی کا مسائل زندگی کے مختلف شعبوں میں موازنہ کرنا ہوگا کہ ان میں کس درجہ مطابقت اور ہم آہنگی ہے، اور جن احکام میں مطابقت ہے اس کی بنیاد کتاب وسنت اور عقل عام کے تقاضے ہیں، یا رومی قوانین سے استفادہ؟ — یہ تین نکات ہیں، جن کی روشنی میں بہ سہولت اس دعوی کو پرکھا جا سکتا ہے۔

## تاریخی قرائن

امام ابوحنیفہؒ (۸۰-۱۵۰) ایرانی النسل تھے، اس سے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ آپ فارسی زبان سے واقف رہے ہوں گے؛ لیکن امام صاحب کے زمانہ تک عراق اور خلافت اسلامی کے مشرقی صوبہ جات میں عربی زبان پوری طرح حاوی ہو چکی تھی، یہی تصنیف وتالیف، تدریس وقضاء، سرکاری دفاتر و امثلہ جات، یہاں تک کہ وعظ و پند اور روزمرہ بول چال کی زبان تھی، اس کی ایک وجہ تو اس پورے خطہ کا دامن اسلام میں آجانا اور اسلام کے بنیادی

لٹریچر قرآن وحدیث کا عربی زبان میں ہونا ہے، دوسرے: عربوں کا سیاسی غلبہ، اور تیسرے: مفتوح قوموں پر فاتح اقوام کا ایک نفسیاتی اثر، جو زبان وتہذیب کے معاملہ میں فاتحین کے مقابلہ کمتری اور مرعوبیت کے احساس سے پیدا ہوتا ہے، امام ابوحنیفہؒ کی بھی اصل زبان یہی تھی اور اسی میں آپ کے علوم کا تمام خزانہ محفوظ ہے، نہ ہی آپ رومی زبان سے واقف تھے، نہ شام وفلسطین کے ایسے علاقوں سے آپ کا تعلق رہا، جو پہلے رومی سلطنت کا حصہ تھے، اور یہ تو بہت قدیم عہد ہے، موجودہ صدی سے پہلے تک عربی زبان میں رومی قوانین کے ترجمہ کا بھی کوئی سراغ نہیں ملتا۔

رومی قوانین کے عربی زبان میں منتقل نہ ہونے کا ایک خاص سبب ہے، مسلمانوں کا شروع سے یہ تصور رہا ہے کہ ان کو اپنے نظام زندگی کے معاملہ میں دوسری اقوام سے ممتاز اور متشخص رہنا چاہئے، یہ چیز ان کو کتاب وسنت اور اسلامی روایات پر انحصار کا پابند کرتی ہے، اور دوسری قوموں کے طریقوں اور اطوار سے باز رکھتی ہے، ہاں، وہ علوم وفنون جو وسائلِ زندگی سے متعلق ہیں، یا انتظاماتِ ملکی میں معاون ہیں، ان کو قبول کرنے اور پروان چڑھانے میں مسلمانوں نے نہایت فراخ دلی اور کشادہ قلبی سے کام لیا ہے، جیسے: فلکیات، ریاضی، جغرافیہ، طب، طبعیات وغیرہ، پس امام ابوحنیفہؒ نہ رومی زبان سے واقف تھے، نہ رومی قانون کا لٹریچر عربی میں منتقل ہوا تھا، اور نہ روم کی سابق ریاستوں سے آپ کا وطنی، تجارتی یا علمی تعلق تھا، اس لئے تاریخی اعتبار سے کوئی ایسا قرینہ موجود نہیں جو امام ابوحنیفہؒ اور فقہ حنفی کے رومی قوانین سے تاثر اور استفادہ کو کسی درجہ میں بھی ظاہر کرتا ہو۔

## فقہ اسلامی کے مأخذ

فقہاء اسلام نے بنیادی طور پر قانون کے چار سرچشمے (Sourcessof Law) مقرر کئے ہیں، ان میں ترتیب اس طرح ہے کہ اول قرآن مجید کو پیش نظر رکھا جائے، پھر رسول اللہ ﷺ کی حدیثیں سامنے رکھی جائیں، اس کے بعد ان احکام کا درجہ ہے، جن پر اُمت کا اجماع

واتفاق ہے، ظاہر ہے کہ اُمت کا کسی ایسی بات پر اتفاق ممکن نہیں جو قرآن وحدیث کی روح کے خلاف ہو؛ اس لئے اجماع بھی دراصل کتاب وسنت کے مزاج ومذاق کی اجتماعی ترجمانی سے عبارت ہے، چوتھا درجہ ''قیاس'' کا ہے، قیاس یہ ہے کہ کتاب وسنت میں کسی مسئلہ میں جس سببِ خاص کی بناء پر کوئی حکم لگایا گیا ہو، وہ سبب جہاں جہاں پایا جائے، وہاں وہی حکم لگایا جائے، مثلاً حدیث میں کتے کے جھوٹے کو ناپاک قرار دیا گیا، حدیث سے بعض اور جانوروں کے جوٹھے سے متعلق بھی ایسا ہی حکم ملتا ہے، فقہاء نے غور کیا اور اس نتیجہ پر پہنچے کہ وہ تمام جانور جن کا گوشت ناپاک اور حرام ہے، ان کا جوٹھا بھی حرام اور ناپاک ہے، اسی کا نام ''قیاس'' ہے، غرض ''قیاس'' کا اصل مقصد کتاب وسنت کے احکام کے دائرہ کو وسیع کرنا اور ان صورتوں تک متعدی کرنا ہے، جن کا کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ذکر نہیں؛ گویا فقہ کے اصل ماٰخذ ''کتاب وسنت'' ہی ہیں، اور اجماع وقیاس بھی بالواسطہ کتاب وسنت ہی کی پیروی ہے۔

اس کے علاوہ فقہ کے جن دوسرے مصادر —— آثارِ صحابہؓ، استحسان، مصالح مرسلہ، استصحاب، عرف وعادت، شرائع ماقبل، سد ذرائع —— کا ذکر کیا جاتا ہے، وہ سب بالواسطہ کتاب اللہ، سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور قیاس میں داخل ہیں، اور اُصولِ فقہ میں اس نکتہ کو بار بار واضح کردیا گیا ہے کہ ان کی حیثیت کتاب وسنت کی طرح مستقل نہیں ہے، جہاں تک اجنبی ذریعہ سے قانون سازی کی بات ہے تو ان میں سے صرف اُمم سابقہ کی شریعت ہے، جس کو کسی درجہ میں اس زمرہ میں رکھا جاسکتا ہے؛ لیکن شرائع ماقبل سے مراد پہلی آسمانی کتابوں کے وہ احکام ہیں جن کو قرآن مجید نے منسوخ نہیں کیا ہے، یہ احکام کسی دوسری قوم کے عرف ورواج اور سماجی اطوار پر مبنی نہیں ہیں؛ بلکہ ''وحی الٰہی'' پر مبنی ہیں اور اس طرح کتاب اللہ کا حصہ ہیں؛ تاہم فقہاء اسلام نے مجرد اُن کتابوں پر اعتماد کر کے کسی مسئلہ میں کوئی رائے قائم نہیں کی ہے؛ بلکہ کتاب وسنت میں اُمم سابقہ کے جن احکام کی تصدیق کی گئی ہے اور اُمت محمدیہ میں ان کے باقی رہنے کا اشارہ کیا گیا ہے، انھیں کو قابل عمل تسلیم کیا گیا ہے، اس سلسلہ میں ایک اجماعی حکم ''قانونِ

قصاص'' کا ہے، جس کا خود قرآن پاک نے ذکر کیا ہے، (المائدۃ:۴۵) ممکن ہے اس طرح کا ایک آدھ حکم اور بھی مل جائے، ظاہر ہے اس کو اسلامی فقہ میں اجنبی اثر قرار نہیں دیا جاسکتا۔

بلکہ حقیقت یہ ہے کہ چوں کہ پیغمبر اسلام ﷺ نے مسلمانوں کے دوسری اقوام سے تشبہ کو ناپسند فرمایا ہے اور اعتقادات کے علاوہ تہذیب و معاشرت میں بھی ان کی مشابہت کو ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھا ہے، (۱) اس لئے فقہاء اسلام نے قدم قدم پر اس کو ملحوظ رکھا ہے اور جن احکام کے بارے میں کتاب وسنت کی ہدایات موجود یا واضح نہیں ہیں، ان کو بھی اجنبی اثر سے آزاد رکھا ہے، شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ (۷۲۸ھ) نے اس موضوع پر ایک مستقل کتاب ''اقتضاء الصراط المستقیم'' تالیف فرمائی ہے، اور جہاں تک اس حقیر کا مطالعہ ہے، فقہ حنفی میں یہ پہلو زیادہ ملحوظ ہے، غالباً اس لئے کہ ایران اور مشرق کے علاقہ میں اس فقہ کی نشر واشاعت کی وجہ سے فقہاء احناف غیر مسلموں کے شعار اور ان کی تہذیب واطوار سے زیادہ واقف تھے۔

## رومی قانون کے ماٰخذ سے تقابل

اب ایک موازنہ فقہ اسلامی کے ماٰخذ اور رومن لا کے ماٰخذ (Sourcees) کے درمیان کرنا چاہئے کہ اس سے مسئلہ زیر بحث کو سمجھنے میں آسانی ہوگی —— بنیادی طور پر رومی قوانین دو طرح کے ہیں، ایک: مکتوبی، دوسرے: غیر مکتوبی، مکتوبی سے مراد سرکاری قوانین ہیں، اور غیر مکتوبی سے مراد وہ قوانین ہیں جو عوام کے رسم و رواج کی وجہ سے از خود قانون کا درجہ حاصل کر گئے ہیں، گیس (Gaius) کے بقول مکتوبی قانون کے چھ ماٰخذ ہیں :

(۱) قانون موضوعہ اعلیٰ ترین (Leges)، یعنی شاہان قدیم شرفاء روما کی مجلس عشریہ، غیر رومی باشندوں کی مجلس ماۃ وغیرہ کے طے کئے ہوئے قوانین۔

(۲) قانون موضوعہ مجلس عوام۔

(۳) سینٹ کی تجاویز۔

---

(۱) ابوداؤد، کتاب اللباس، حدیث نمبر: ۴۰۳۳۔

(۴) فرامین شاہی۔

(۵) مجسٹریٹ کے اعلانات۔

(۶) مجتہدین، یعنی مذہبی راہبوں کے فتاویٰ اور دوسرے قانون دانوں کی توضیحات۔(۱)

اب غور کیجئے ''قانون مکتوبی'' کے ان تمام ماٰخذ میں انسان کو اور اس کے فہم واختیار اور حکم وفیصلہ کو قانون کی اساس مانا گیا ہے، کہیں یہ حیثیت بادشاہ کو حاصل ہے، کہیں قاضی کو، کبھی شرفاء روم کی جماعت دہگانہ کو، کبھی اہل روم کے ساتھ دوسری اقوام کے صدرُکنی ایوان کو، کہیں مجلس عوام اور مذہبی یا قانونی علماء کو، مگر اسلامی قانون کا تصور اس سے یکسر مختلف ہے، یہاں قانون کا سرچشمہ ذاتِ خداوندی ہے، أَلَا لَهُ الْحُكْمُ (انعام:۶۲) اور اسی کے ہاتھ میں فیصلوں کی زمام ہے: إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلّٰهِ (انعام:۶۷) اس پر مسلمانوں کے تمام مکاتبِ فقہ کا اتفاق ہے، رومی نظام قانون میں رائے ایک قابل تحسین بات اور مفخرہ ہے اور فقہاء اسلام کے ہاں خود رائی ایک تہمت اور عیب ہے، جس کی طرف اس کی صحیح یا غلط نسبت کر دی جاتی ہے، وہ اس سے بہ صد تاکید انکار و معذرت کرتا ہے، یہی وجہ ہے کہ ہمیں فقہاء کے ہاں کثرت سے کتاب وسنت پر انحصار، اور اس کے مقابلہ رائے کی مذمت کے اقوال ملتے ہیں۔(۲)

پیغمبر اسلام ﷺ کی ولادت باسعادت سے تقریباً نصف صدی پہلے ۵۲۷ء میں شہنشاہ جسٹینن روم کا فرماں روا ہوتا ہے اور روم کے منتشر، مروج اور منسوخ و معطل، باضابطہ موضوعہ قوانین اور عوام میں جاریہ اور مروجہ افعال کو ''مجموعہ قوانین ملک'' کے نام سے مرتب کرتا ہے اور ''رسم ورواج'' کو بھی قانون کے ساتویں ماخذ کی حیثیت سے قبول کرتا ہے، (۳) ممکن ہے بعض حضرات کو قانون کے اس ماخذ میں اور فقہ اسلامی میں عرف وعادت کا اعتبار کئے

---

(۱) ملاحظہ ہو: احمد عبداللہ المسدوسی کی کتاب: قانون روما برائے ایل، ایل، بی: ۱۲-۱۷۔

(۲) المیزان الکبریٰ للشعرانی کا ابتدائی حصہ دیکھا جائے۔

(۳) قانون روما: ۱۲۔

جانے میں یکسانیت نظر آئے؛ لیکن اپنی روح کے اعتبار سے ان دونوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے، ''رومن لا'' چوں کہ انسانی مرضیات وخواہشات پر ہی مبنی ہے؛ اس لئے اس قانون میں رسم و رواج کو خاصی اہمیت حاصل ہونا؛ بلکہ بعض اوقات موضوعہ قانون پر اس کا فائق ہوجانا عین مطابق فطرت ہے۔

اسلام کا تصور یہ ہے کہ مسلمان چوں کہ زندگی کے تمام مسائل میں کتاب وسنت کی ہدایات پر عمل پیرا ہوں گے، اس لئے ان میں جو کچھ رواج پائے گا، ضروری ہے کہ وہ کتاب وسنت کے مغائر نہ ہو؛ اس لئے مسلمانوں کے ایسے رواجات جن کے متعلق کوئی ممانعت یا ایجابی حکم موجود نہ ہو، مشروع اور جائز تصور کئے جائیں گے، اور ایسا اس لئے ہے کہ خود رسول اللہ ﷺ نے ایسے اُمور کو مباح قرار دیا ہے اور ''عفو'' کا نام دیا ہے، **وما سکت عنه فهو مما عفا عنه** ۔(۱)

اسی طرح قرآن مجید نے بھی عرف کے معتبر ہونے کی طرف اشارہ کیا ہے، قرآن میں ایک سے زیادہ مقامات پر ''معروف'' پر عمل اور معروف کی دعوت کی طرف متوجہ کیا گیا ہے، امام جصاص رازیؒ کے بقول جو باتیں عقل کو بہتر محسوس ہوں اور اصحابِ عقل کی نگاہ میں ناپسندیدہ نہ ہوں، وہ سب معروف ہیں :

**والمعروف هو ما حسن فی العقل فعله ولم یکن منکرا عند ذوی العقول الصحیحة** ۔ (۲)

پس عرف کا اعتبار رومی قانون سے تاثر کا نتیجہ نہیں ہے؛ بلکہ کتاب وسنت کے مقرر کئے ہوئے اُصول کی روشنی میں ہے، یہی وجہ ہے اگر کوئی مروج عمل کتاب وسنت کے خلاف ہو تو فقہاء کے یہاں قابل قبول نہیں :

**العادة تجعل حکما اذا لم یوجد التصریح بخلافه فاما عند وجود التصریح بخلافه یسقط اعتباره** ۔(۳)

(۱) سنن ترمذی، حدیث نمبر: ۱۷۲۶، ابواب اللباس۔

(۲) احکام القرآن للجصاص: ۵/۲۱۲۔ (۳) شرح السیر الکبیر: ۱/۲۹۵، فقرہ نمبر: ۳۹۸۔

عادت فیصلہ کن حیثیت کی حامل ہوگی ، جب کہ اس کے خلاف
(نص کی ) صراحت موجود نہ ہو، اگراس کے خلاف نص کی صراحت
موجود ہو، تواس کا اعتبار نہ ہوگا۔

## ابوابِ قانون کی تعیین وترتیب

ماٰخذ قانون کے بعد ایک قانون دوسرے قانون کا اثر ابوابِ قانون کی تعیین وترتیب میں قبول کرتا ہے، اس پہلو سے جب کوئی شخص فقہ اسلامی اور رومن لا کا جائزہ لے گا تو دونوں میں اسی درجہ تفاوت نظر آئے گا جتنا کہ خود ماٰخذ ومصادر میں، رومن لا میں قوانین کے چار حصے کئے گئے ہیں ، اول : قانونِ ملک ، جو رومی نسل کے شہریوں کے لئے مخصوص تھا ، دوسرے : قانونِ اقوام ، جو بین ملکی اور بین قومی تعلقات سے متعلق تھے، تیسرے : قانونِ قدرت ، یہ عام اُصولِ انصاف تھے، جس کے تحت روم کے غیر رومی نسل کے باشندوں کے معاملات طے کئے جاتے تھے، چوتھے: قانون حکام عدالتی ، یہ قاضیوں کی وہ عدالتی تشریحات تھیں، جن سے بعض نئے قوانین کی تشکیل عمل میں آتی تھی ۔(۱)

فقہ اسلامی کے ابواب اس سے یکسر مختلف اوراس سے بہت زیادہ جامع ہیں، ہمارے یہاں ابواب فقہیہ کی ترتیب اس طرح ہے :

(۱) عبادات : یعنی ان افعال سے متعلق احکام، جو براہِ راست بندے اور خدا کے درمیان ہیں، مثلاً ارکانِ اربعہ۔

(۲) مناکحات : وہ احکام جو شخصی زندگی سے متعلق ہیں : نکاح، طلاق، رضاعت، نفقہ، میراث وغیرہ۔

(۳) معاملات : وہ احکام جو دوآدمیوں کے درمیان مالی لین دین وغیرہ سے متعلق ہیں، خرید وفروخت، اجارہ، شرکت وغیرہ۔

---

(۱) قانون روما: ۲۲-۵۲۔

(۴) اجتماعی احکام: اس میں امارت وقضا، جہاد، بین ملکی اور بین قومی تعلقات وغیرہ کی بحثیں آتی ہیں اور عام طور پر ان کو سیر کے عنوان سے ذکر کیا جاتا ہے۔

(۵) عقوبات: جرائم اور سزاؤں کا قانون، خواہ یہ سزائیں شریعت کی طرف سے مقررہ ہوں یا نہ ہوں۔

کوئی بھی صاحب انصاف معمولی غور وفکر سے اندازہ کرسکتا ہے کہ ان دونوں قوانین کے مزاج میں کس قدر فرق اور بون بعید ہے!

## مختلف احکام کا تقابل

اب ایک سرسری نظر فقہ اسلامی اور رومی قانون پر ڈال کر اس امر کا اندازہ کرنا چاہئے کہ احکام کی تفصیلات میں یہ کس حد تک ایک دوسرے سے قریب ہیں؟ اس پہلو سے بھی ان دونوں مکاتبِ قانون میں خاصا فرق نظر آتا ہے، رومی قانون کی طرح اسلام نے بھی ابتداءً غلامی کو ایک قانونی عمل تسلیم کیا تھا؛ لیکن پیدائشی طور پر آزاد شخص کے غلام ہونے کی صورت اس کے سوا کوئی نہ تھی کہ وہ جنگ میں گرفتار کیا جائے، اور یہ غلامی کو تسلیم کرنا بھی کچھ اس وجہ سے نہ تھا کہ رومی قانون اس کا قائل تھا؛ بلکہ اس وقت اقوامِ عالم کے نظام جنگ کی اساس اسی پر تھی اور پہلی آسمانی اور مذہبی کتابوں نے بھی اس کو روا رکھا تھا؛ اس لئے عملی طور پر اس کو ماننے اور بعض اصلاحات کے ساتھ جاری رکھنے کے سوا چارہ نہ تھا؛ لیکن رومی قانون میں جنگ میں گرفتاری کے سوا مزید چھ اسباب ہیں، جن کی وجہ سے آزاد انسان کو غلام بنایا جاسکتا ہے:

(۱) کوئی شخص سازشی طور پر اپنے آپ کو غلام ظاہر کرکے فروخت کردے۔

(۲) آزاد شدہ غلام آقائے سابق سے احسان فراموشی کا سلوک کرے۔

(۳) مردم شماری یا فوجی خدمت سے گریز کرے۔

(۴) مقروض ہو اور قرض ادا نہ کرے۔

(۵) چور چوری کرتا ہوا پکڑا جائے۔

(۶) آزاد عورت کسی غلام سے اس کے آقا کی رضامندی کے بغیر مباشرت کرے۔(۱)

اسلام نے شہری اور بنیادی حقوق میں نسل و خاندان کی کوئی تفریق نہیں کی ہے؛ لیکن رومی قانون حق رائے دہی، خدماتِ عامہ کے حصول کے حق، حق تجارت، یہاں تک کہ حقِ ازدواج، جس سے بچوں پر اختیار پدری حاصل ہوتا ہے، سے بھی غیر رومی نسل کے لوگوں کو محروم رکھتا ہے؛(۲) لیکن شاہ جسٹینین کے زمانہ سے مملکت روما کے تمام باشندوں کو ''رومی'' تسلیم کرلیا گیا تھا۔

اسلامی فقہ ہر بالغ شخص کو —— سوائے اس کے کہ وہ عقل کے اعتبار سے متوازن نہ ہو —— اپنے بارے میں مکمل خود اختیاری دیتا ہے؛ لیکن رومی قانون میں ''مورثِ اکبر'' کا تصور ہے، مثلاً اگر دادا زندہ ہے تو وہ اپنے صاحبِ اولاد فرزندوں پر بھی اسی طرح ولایت رکھتا ہے، جس طرح کہ کسی نابالغ بچہ پر۔(۳)

اسلام میں ثبوتِ نسب نکاح، یا اپنی باندی سے وطی یا وطی بالشبہہ، انھیں تین ذرائع سے ہوسکتا ہے، زنا کی وجہ سے نسب کا ثبوت نہیں ہوتا ہے؛ لیکن رومی قانون میں زنا یا ماں باپ کے ذریعہ نسب کو صحیح تسلیم کیا جاتا ہے،(۴) اسلام میں رشتۂ ولدیت ایک فطری اور طبعی رشتہ ہے، یہ کوئی عقد اور معاملہ نہیں ہے، جو زبان کے بول کے ذریعہ پیدا ہوجائے، رومی قانون ''تبنیت'' کو تسلیم کرتا ہے، ''تبنیت'' کے ذریعہ مصنوعی طور پر جس شخص سے اس کا رشتۂ فرزندی قائم ہوا ہے، وہ اس کے خاندان میں داخل ہوجاتا ہے، اور اس کا اپنے اصل خاندان سے رشتہ ختم ہوجاتا ہے۔(۵)

---

(۱) قانون روما:۲۲-۲۵۔

(۲) قانون روما:۴۸۔

(۳) قانون روما:۵۰۔

(۴) قانون روما:۵۰۔

(۵) قانون روما:۵۱ تا ۵۳۔

اسلام میں باپ دادا کو بھی ولایت حاصل ہے، مگر وہ ایک بہت محدود نوعیت کی ہے اور اس کے لئے کسی ایسے تصرف کی اجازت نہیں جو زیر ولایت بچوں کے مفاد میں نہ ہو، نیز اولیاء کو ان کے مال پر مالکانہ حقوق بھی حاصل نہیں ہیں، اس کے برخلاف قانون روما میں باپ کے اختیارات بہت وسیع ہیں، یہاں تک کہ اسے اپنی اولاد کو بیچنے اور قتل کرنے تک کی اجازت تھی اور جس طرح آقا اپنے غلام کو آزاد کرسکتا تھا، اسی طرح باپ کے اپنی اولاد کو آزاد کرنے کا تصور تھا۔(۱)

قانون ازدواج میں بھی ان دونوں کے درمیان خاصا تفاوت پایا جاتا ہے، قانون روما میں اُصولی طور پر عورت شادی کے بعد اپنے خاندان سے کٹ جاتی ہے اور شوہر کے خاندان میں ضم ہوجاتی ہے، وہ شوہر کے بزرگِ خاندان کے لئے محض ایک شئے کے درجہ میں ہوتی ہے،(۲) اسلام کا تصور یہ ہے کہ نکاح ایک معاہدہ ہے، نکاح کے بعد بھی عورت کا اپنے خاندان سے تعلق باقی ہے، وہ اپنے خاندان سے میراث اور مختلف حقوق پانے کی حقدار ہوتی ہے اور شادی کے بعد بھی تمام انسانی اور بنیادی حقوق اسے حاصل ہوتے ہیں، وہ شئ اور سامان کے درجہ میں نہیں ہوتی۔

قانونِ روما شادی شدہ شخص اور غلام کے لئے نکاح کو جائز نہیں رکھتا، نہ صغرسنی کے نکاح کو جائز قرار دیتا ہے،(۳) اسلام نے ان تمام صورتوں میں نکاح کی اجازت دی ہے، رومی قانون میں مذہبی رسوم کے ساتھ نکاح کے علاوہ ایک عرصہ تک ناجائز طریقہ پر مرد وعورت ایک دوسرے کے ساتھ رہیں اور میاں بیوی کا سا سلوک کریں تو اس سے بھی نکاح منعقد ہوجاتا ہے،(۴) اسلام اس طرح کے بے ضابطہ نکاح اور بے شرمی پر مبنی تعلق کو روا نہیں رکھ سکتا۔

اسلام میں نکاح کے موقع پر عورتوں کی طرف سے جہیز کا کوئی تصور نہیں؛ بلکہ مرد کو مہر ادا کرنا ہے؛ لیکن رومی قانون اس کے برعکس جہیز کا تصور پیش کرتا ہے اور اکثر اوقات شوہر کو اس کا

(۱) قانون روما: ۵۴ تا ۵۶۔ (۲) قانون روما: ۵۷۔

(۳) قانونِ روما: ۵۷-۵۸۔ (۴) قانونِ روما: ۵۸-۵۹۔

حقدار قرار دیتا ہے، مہر کا کوئی تصور قانونِ روما میں نہیں (۱) — قانونِ روما کی رو سے عورتیں کبھی بھی اپنے نفس کی مالک نہیں ہوتیں؛ بلکہ اس پر ولی کی دائمی ولایت رہتی ہے، (۲) اسلام میں بالغ ہونے کے بعد عورت کو اپنے نفس اور مال پر خود ولایت حاصل ہوتی ہے۔

اسلام کا تصور یہ ہے کہ مالِ مرہون سے استفادہ جائز نہیں؛ لیکن قانونِ روما کے تحت مالِ مرہون سے نہ صرف استفادہ جائز ہے؛ بلکہ مالِ مرہون میں قرض خواہ کو حق تصرف بھی حاصل ہے، (۳) قانونِ روما میں وصیت کے لئے کوئی حد مقرر نہیں، جب کہ اسلام تہائی کی تحدید کرتا ہے، قانونِ روما کے تحت متبنیٰ، آزاد کردہ فرزند اور لڑکی وراثت کی حقدار نہیں، شریعت اسلامی کے احکام اس کے برخلاف ہیں، وراثت سے محرومی، حجب اور حصہ وراثت کی مقدار میں بھی فقہ اسلامی اور قانون روما میں شاذ و نادر ہی موافقت پائی جاتی ہے، (۴) قانون روما سود کو جائز قرار دیتا ہے، یہاں تک کہ امین امانت کی ادائیگی میں تاخیر کرے تو اس سے بھی سود لیا جاسکتا ہے، (۵) اسلام میں سود شدید ترین خبائث میں سے ہے۔

یہ محض چند مثالیں بطور نمونہ کے ذکر کی گئی ہیں، ورنہ اگر مختلف شعبۂ حیات کا تفصیل کے ساتھ تقابلی مطالعہ کیا جائے تو اندازہ ہوگا کہ فقہ اسلامی اور قانون روما کے درمیان اس قدر جوہری اختلاف ہے کہ کوئی صاحب بصیرت اس طرح کا دعویٰ نہیں کرسکتا کہ فقہ اسلامی ''رومن لاء'' سے ماخوذ یا مستفاد ہے، ممکن ہے بعض قوانین میں مطابقت پائی جائے؛ لیکن یہ بات پیش نظر رہنی چاہیئے کہ دنیا کا ہر قانون انسانی ضروریات کی تکمیل اور مقتضیات فطرت کو پورا کرنے کے لئے ہے، انسان کی ضرورت اور اس کے کچھ تقاضے بالکل یکساں ہوا کرتے ہیں؛ اس لئے کچھ احکام ایسے ہیں کہ وہ دنیا کے ہر قانون میں ایک طرح سے تسلیم کئے جاتے ہیں، یا ان میں معمولی تفاوت پایا جاتا ہے، مثلاً نکاح کی اجازت، خرید و فروخت، اجارہ، ہبہ، عاریت، وصیت، قرض وغیرہ کی گنجائش، انسانی قتل اور ہتکِ عزت، سرقہ و غصب، خیانت وغیرہ کی

(۱) قانون روما: ۹۱۔ (۲) حوالۂ سابق۔ (۳) قانون روما: ۹۸۔

(۴) دیکھئے: قانون روما: ۱۲۶-۱۳۳۔ (۵) قانون روما: ۱۴۱۔

ممانعت، اس طرح کی چیزوں میں مختلف قوانین کے درمیان یکسانیت اس کا ثبوت نہیں ہے کہ یہ ایک دوسرے سے ماخوذ ہیں، یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ قانونِ معاملات کا بڑا تعلق انسان تجربات سے ہے اور یہ مصلحت انسانی کے دوش بدوش چلتا ہے، ایسے احکام میں مطابقت کا پایا جانا ایک بالکل فطری اور طبعی امر ہے۔

## کلمۂ آخریں

پس حقیقت یہ ہے کہ فقہ اسلامی کی اپنی مستقل بنیادیں ہیں اور اس کا غالب حصہ کتاب وسنت سے ماخوذ ہے، جو تھوڑے سے احکام نصوص سے صراحۃً یا اشارۃً ثابت نہیں ہیں، وہ بھی ایسے قیاس پر مبنی ہیں، جن کی جڑیں کتاب وسنت میں پیوست ہیں۔

اسلامی فقہ اور انسان کے خود ساختہ قوانین کے درمیان دو ایسے جوہری فرق ہیں جن کا قدم قدم پر مشاہدہ کیا جا سکتا ہے اور جن سے فقہ اسلامی کا امتیاز اور بہ مقابلہ دوسرے قوانین کے اس کی برتری واضح ہوتی ہے :

اول: یہ کہ فقہ اسلامی میں ایک خاص طرح کی پائیداری اور ثبات ہے، دوام واستحکام اور بقاء وقرار ہے، انسان کے وضعی قوانین میں مسلسل تغیر اور بے ثباتی ہے، کسی بھی قانون میں جہاں جمود ایک نقص ہے، وہیں بے ثباتی اور استقامت و پائیداری سے محرومی بھی کچھ کم درجہ کا عیب نہیں، اس کی وجہ ظاہر ہے، فقہ اسلامی کا سرچشمہ وہ نصوص ہیں، جو قیامت تک ہر طرح کے تغیرات واصلاح سے ماوراء ہیں، اور وضعی قوانین کی اساس انسانی خیالات وجذبات ہیں، جو ہر آن وزمان تغیر وتبدیلی سے دوچار ہیں۔

دوسرے: فقہ اسلامی حقیقی نافعیت اور مآل وانجام کی سعادت پر مبنی ہے، وضعی قوانین میں حقیقی نفع وضرر سے زیادہ خواہشات وجذبات کی رعایت ہے، شراب صحت انسانی کے لئے مضر ہے، نشہ جنون کا ایک درجہ ہے، خنزیر کا گوشت مختلف طبعی بیماریوں اور اخلاقی مفاسد کی جڑ ہے، برہنگی عصمت وعفت کے مذہبی تصور کے علاوہ اخلاقی اقدار کے بھی منافی اور امن وسکون کا

بھی غارت گر ہے، اسلام نے ان مضرتوں پر نظر رکھی ہے اور ان اُمور کے بارے میں اس کی مخالفت نا قابل تبدیل ہے، مگر وضعی قوانین ان تمام نقصانات کو تسلیم کرنے کے باوجود ہوائے نفسانی اور ہوس انسانی کے سامنے سپر انداز ہیں۔

اس فکر و مزاج نے اس کو اعتدال و توازن سے دور، عدل و انصاف سے محروم اور اُصولِ فطرت سے نا آہنگ بھی کر دیا ہے اور موم کی طرح قوت و صلابت سے خالی بھی، جسے روز توڑا جائے اور نئی نئی صورتیں دی جائیں، ان الدین عند اللہ الاسلام۔

● ● ●

# مراجع ومصادر

| اسمائے کتب | اسمائے مؤلفین | ولادت | وفات |
|---|---|---|---|

## قرآنیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| قرآن مجید | | | |
| تفسیر ابن کثیر | عماد الدین أبو الفداء إسماعیل بن کثیر الدمشقیؒ | 700ھ | 774ھ |
| الجامع لأحکام القرآن للقرطبی | أبوعبداللہ محمد بن أحمد بن ابی بکر شمس الدین القرطبیؒ | 600ھ | 671ھ |
| أحکام القرآن | أحمد بن علی أبوبکر الرازی الجصاص الحنفیؒ | 305ھ | 370ھ |

## حدیثیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| المعجم الأوسط للطبرانی | سلیمان بن أحمد بن أیوب بن مطیر أبو القاسم الطبرانیؒ | 260ھ | 360ھ |
| التلخیص الحبیر | أبوالفضل أحمد بن علی بن محمد بن أحمد بن حجر العسقلانیؒ | 773ھ | 852ھ |
| السنن الکبری | أحمد بن الحسین بن علی بن موسی أبو بکر البیہقیؒ | 384ھ | 458ھ |
| مصنف عبدالرزاق | أبوبکر عبدالرزاق بن امام بن نافع الحمیری الیمانی الصنعانیؒ | 126ھ | 211ھ |
| السنن الکبریٰ للنسائی | أبوعبدالرحمن أحمد بن شعیب بن علی النسائیؒ | 215ھ | 303ھ |
| الجوہر النقی علی سنن البیہقی | علاء الدین علی بن عثمان أبوالحسن، الشہیر بابن الترکمانیؒ | 683ھ | 750ھ |
| المعجم الکبیر للطبرانی | سلیمان بن أحمد بن أیوب بن مطیر اللخمی الشامی، أبوالقاسم الطبرانیؒ | 260ھ | 360ھ |
| کتاب الأدب المفرد للبخاری | محمد بن إسماعیل أبوعبداللہ البخاری الجعفیؒ | 194ھ | 256ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| المعجم الاوسط للطبرانی | سلیمان بن أحمد بن أیوب بن مطیر اللخمی الشامی، أبوالقاسم الطبرانیؒ | 260ھ | 360ھ |
| حلیۃ الأولیاء وطبقات الأصفیاء | أبونعیم أحمد بن عبداللہ بن أحمد بن إسحاق بن موسیٰ بن مہران الأصبہانیؒ | 336ھ | 430ھ |
| العرف الشذی | محمد أنور شاہ بن معظم شاہ الکشمیری الہندیؒ | 1292ھ | 1353ھ |
| آثار السنن | ظہیر أحسن شوق النیمویؒ | 1278ھ | 1322ھ |
| البدر المنیر لابن الملقن | ابن الملقن عمر بن علی بن أحمد الشافعی المصریؒ | 723ھ | 804ھ |
| سنن الدارمی | أبومحمد عبداللہ بن عبدالرحمٰن الدارمی، التمیمی السمرقندیؒ | 181ھ | 255ھ |
| المعجم المفہرس لألفاظ الحدیث النبوی الشریف | آرنت یان ونسنک | 1299ء | 1358ء |
| فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث | محمد بن عبدالرحمٰن السخاویؒ | 831ھ | 902ھ |
| إحکام الأحکام شرح عمدۃ الأحکام | ابن دقیق العیدؒ | 625ھ | 702ھ |
| اعلاء السنن | ظفر أحمد عثمانی التھانویؒ | 1310ھ | 1394ھ |
| بذل المجہود فی حل أبی داؤد | خلیل أحمد السہارنفوریؒ | 1269ھ | 1346ھ |
| تکملۃ فتح الملہم | محمد تقی العثمانی | 1362ھ | |
| جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبدالبر | ابوعمر یوسف بن عبدالبر النمریؒ | 368ھ | 463ھ |
| سنن ابن ماجہ | أبوعبداللہ محمد بن یزید القزوینی ابن ماجہؒ | 209ھ | 273ھ |
| سنن ابی داؤد | أبوداود سلیمان بن الأشعث السجستانیؒ | 202ھ | 275ھ |
| سنن دارمی | عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن الفضل الدارمی، التمیمیؒ | 181ھ | 255ھ |
| سنن نسائی | أبوعبدالرحمٰن أحمد بن شعیب النسائیؒ | 215ھ | 303ھ |
| سنن ترمذی | محمد بن عیسیٰ بن سورۃ بن موسیٰ بن الضحاک، الترمذیؒ | 209ھ | 279ھ |
| سنن الدارقطنی | ابوالحسن علی بن عمر البغدادی الدارقطنیؒ | 306ھ | 385ھ |
| شرح معانی الآثار للطحاوی | ابوجعفر احمد بن محمد بن سلامۃ المصری المعروف بالطحاویؒ | 238ھ | 321ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شرح معانی الآثار | ابوجعفر احمد بن محمد بن سلامۃ المصری المعروف بالطحاویؒ | 238ھ | 321ھ |
| شعب الایمان | احمد بن الحسین بن علی بن موسیٰ الخراسانی، ابوبکر البیہقیؒ | 384ھ | 458ھ |
| صحیح بخاری | محمد بن اسماعیل ابوعبداللہ البخاری الجعفیؒ | 194ھ | 256ھ |
| صحیح مسلم | مسلم بن الحجاج ابوالحسین القشیری النیسابوریؒ | 206ھ | 261ھ |
| عون المعبود | شمس الحق العظیم آبادی | | 1329ھ |
| عمدۃ القاری | ابومحمد محمود بن احمد بن موسیٰ العینتابی الحنفی بدرالدین العینیؒ | 762ھ | 855ھ |
| فیض الباری | محمد انورشاہ بن معظم شاہ الکشمیری ثم الدیوبندیؒ | 1292ھ | 1353ھ |
| فتح الباری | ابوالفضل احمد بن علی بن محمد بن احمد بن حجر العسقلانیؒ | 773ھ | 852ھ |
| فتح الملہم | شبیر احمد العثمانیؒ | 1302ھ | 1369ھ |
| کشف الخفاء | اسماعیل بن محمد العجلونیؒ | 1087ھ | 1162ھ |
| کنز العمال | علاءالدین علی بن حسام الدین البرہانپوری الشہیر بالمتقیؒ | 888ھ | 975ھ |
| مجمع الزوائد | ابوالحسن نورالدین علی بن ابی بکر بن سلیمان الہیثمیؒ | 735ھ | 807ھ |
| مؤطاامام مالک | مالک بن انس بن مالک بن عامر الأصبحی المدنیؒ | 93ھ | 179ھ |
| مسند احمد | ابوعبداللہ احمد بن محمد بن حنبل بن ہلال بن اسد الشیبانی | 164ھ | 241ھ |
| مستدرک حاکم | الامام الحافظ ابوعبداللہ الحاکم النیساپوریؒ | 321ھ | 405ھ |
| مصنف ابن ابی شیبہ | ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبۃ العبسی الکوفیؒ | 159ھ | 235ھ |
| مرقاۃ المفاتیح | علی بن (سلطان) محمد، نورالدین الملا الہروی القاریؒ | | 1014ھ |
| مؤطاامام محمد | محمد بن الحسن الشیبانیؒ | 131ھ | 189ھ |
| مشکل الآثار | ابوجعفر احمد بن محمد بن سلامہ بن عبد الملک بن سلمہ الازدی الحجری المصری المعروف بالطحاویؒ | 238ھ | 321ھ |
| نیل الأوطار للشوکانی | محمد بن علی بن محمد بن عبداللہ الشوکانی الیمنیؒ | 1173ھ | 1250ھ |
| نصب الرایہ | جمال الدین ابومحمد عبداللہ بن یوسف بن محمد الزیلعیؒ | | 762ھ |

## فقہ حنفی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حلیۃ المحلی شرح منیۃ المصلی | محمد بن محمد بن أمیر الحاج الحلبی الحنفی ؒ | 825ھ | 879ھ |
| شرح مجلۃ الاحکام الشرعیۃ | سلیم بن رستم بن الیاس، سلیم باز ؒ | 1275ھ | 1338ھ |
| مجمع البحرین | رضی الدین الحسن بن محمد الصاغانی الحنفی ؒ | 577ھ | 650ھ |
| البحر الرائق | زین الدین بن ابراہیم بن محمد، المعروف بابن نجیم المصری ؒ | 926ھ | 970ھ |
| بنایہ علی الہدایہ | محمود بن احمد بن موسیٰ بن احمد العینتابی الحنفی بدر الدین العینی ؒ | | 855ھ |
| أنیس الفقہاء فی تعریفات الألفاظ المتداولۃ بین الفقہاء | قاسم بن عبداللہ بن أمیر علی القونوی الرومی الحنفی ؒ | | 978ھ |
| بدائع الصنائع | علاء الدین، ابوبکر بن مسعود بن احمد الکاسانی الحنفی ؒ | | 587ھ |
| التعریفات | علی بن محمد بن علی الزین الشریف الجرجانی ؒ | | 816ھ |
| تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق | عثمان بن علی بن محجن البارعی، فخر الدین الزیلعی الحنفی ؒ | | 743ھ |
| جامع الرموز | محمد القہستانی الحنفی ؒ | | 950ھ |
| الجوہرۃ النیر ۃ | ابوبکر بن علی بن محمد الحدادی العبادی الزبیدی الیمنی ؒ | | 800ھ |
| خلاصۃ الفتاویٰ | عبد اللہ بن محمود بن مودود البلدجی مجد الدین ابوالفضل الحنفی ؒ | | 683ھ |
| کتاب الخراج | ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم بن حبیب بن سعد بن حبتۃ الانصاری ؒ | | 182ھ |
| درر الحکام فی شرح مجلۃ الأحکام | علی حیدر خواجہ امین آفندی ؒ | | 1353ھ |
| درر الحکام شرح غرر الأحکام | محمد بن فرامرز بن علی الشہیر بملا - أو منلا أو المولی - خسرو ؒ | | 885ھ |
| درمختار | محمد بن علی بن محمد الحصنی المعروف بعلاء الدین الحصکفی ؒ | | 1088ھ |
| ردالمحتار | ابن عابدین، محمد امین بن عمر بن عبد العزیز عابدین الدمشقی الحنفی ؒ | 1198ھ | 1252ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رسائل ابن عابدین | ابن عابدین، محمد امین بن عمر بن عبد العزیز عابدین الدمشقی الحنفیؒ | 1198ھ | 1252ھ |
| شرح مجلۃ الاحکام | سلیم بن رسم بن الیاس لبنانیؒ | | 1338ھ |
| شرح السیر الکبیر | محمد بن احمد بن ابی سہل شمس الائمۃ السرخسیؒ | | 483ھ |
| العقود الدریۃ فی تنقیح الفتاویٰ الحامدیہ | ابن عابدین، محمد امین بن عمر بن عبد العزیز عابدین الدمشقی الحنفیؒ | | 1252ھ |
| العنایہ شرح الہدایہ | محمد بن محمد بن محمود، أکمل الدین ابو عبد اللہ الرومی البابرتیؒ | | 786ھ |
| عمدۃ الرعایہ علی شرح الوقایہ | عبد الحیٔ بن عبد الحلیم اللکنویؒ | 1264ھ | 1304ھ |
| غمز عیون البصائر | احمد بن محمد مکی، ابو العباس، شہاب الدین الحسینی الحموی الحنفیؒ | | 1098ھ |
| فتح القدیر | کمال الدین محمد بن عبد الواحد السیواسی المعروف بابن الہمامؒ | 790ھ | 861ھ |
| فتح باب العنایۃ بشرح النقایۃ | علی بن سلطان محمد، ابو الحسن نور الدین الملا الہروی القاریؒ | | 1014ھ |
| الفتاویٰ الہندیہ | لجنۃ علماء برئاسۃ نظام الدین البلخی | | |
| الفتاویٰ التاتارخانیہ | عالم بن العلاء الاندربتی الدھلویؒ | | 786ھ |
| فتاویٰ قاضی خاں | ابو المحاسن الحسن بن القاضی منصور بن عبد العزیزؒ | | 593ھ |
| فتح باب العنایۃ بشرح النقایۃ | علی بن (سلطان) محمد، ابو الحسن نور الدین الملا المہروی القاریؒ | | 1014ھ |
| لسان الحکام فی معرفۃ الأحکام | احمد بن محمد بن محمد، ابو الولید، لسان الدین ابن الشحنۃؒ | | 882ھ |
| مجلۃ الاحکام العدلیہ | لجنۃ مکونۃ من عدۃ علماء وفقہاء فی الخلافۃ العثمانیۃؒ | | |
| منحۃ الخالق | ابن عابدین، محمد امین بن عمر بن عبد العزیز عابدین الدمشقی الحنفیؒ | 1198ھ | 1252ھ |
| مجمع البحرین | احمد بن علی بن تغلب المعروف بابن الساعاتیؒ | | 694ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| معین الحکام | ابوالحسن،علاء الدین،علی بن خلیل الطرابلسی الحنفیؒ | | 844ھ |
| المحیط البرہانی | ابوالمعالی برہان الدین محمود بن احمد بن عبدالعزیز بن عمر بن مازۃ البخاری الحنفیؒ | | 616ھ |
| مجمع الانہر | عبدالرحمٰن بن محمد بن سلیمان المدعو بشیخی زادہ معرف بہ: داماد آفندیؒ | | 1078ھ |
| المبسوط للسرخسی | محمد بن احمد بن اَبی سہل شمس الأئمۃ السرخسیؒ | | 483ھ |
| النہر الفائق | سراج الدین عمر بن ابراہیم بن نجیم الحنفی | | 1005ھ |
| الہدایہ | علی بن ابی بکر بن عبدالجلیل الفرغانی المرغینانی، ابوالحسن برہان الدینؒ | 530ھ | 593ھ |

## فقہ مالکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بدایۃ المجتہد | ابوالولید محمد بن احمد بن محمد بن احمد بن رشد القرطبیؒ | | 595ھ |
| تبصرۃ الحکام | ابراہیم بن علی بن محمد، ابن فرحون برہان الدینؒ | | 799ھ |
| حاشیہ صاوی علی الشرح الصغیر للدردیر | ابوالعباس احمد بن محمد الخلوتی، الشہیر بالصاوی المالکیؒ | | 1241ھ |
| شرح منتہی الارادات | منصور بن یونس بن صلاح الدین البھوتی الحنبلیؒ | | 1051ھ |
| الشرح الصغیر | ابوالبرکات احمد بن محمد بن احمد الدردیر العدویؒ | 1127ھ | 1201ھ |
| شرح کبیر و حاشیہ دسوقی | محمد بن احمد بن عرفۃ الدسوقی المالکیؒ | | 1230ھ |
| الشرح الکبیر للدردیر | محمد بن احمد بن عرفۃ الدسوقی المالکیؒ | | 1230ھ |
| فتح العلی المالک | محمد بن احمد بن محمد علیش، ابوعبداللہ المالکیؒ | | 1299ھ |
| مختصر خلیل | خلیل بن اسحاق بن موسیٰ، ضیاء الدین الجندی المصریؒ | | 776ھ |
| مواہب الجلیل فی شرح مختصر خلیل | شمس الدین ابوعبداللہ محمد بن محمد بن عبدالرحمٰن الطرابلسی المعروف بالحطاب الرُّعینی المالکیؒ | | 954ھ |
| منتہی الارادات | منصور بن یونس بن صلاح الدین ابن حسن بن ادریس البھوتی الحنبلیؒ | | 1051ھ |

## فقہ شافعی

| | | | |
|---|---|---|---|
| الأم | ابوعبداللہ محمد بن ادریس بن العباس المطلبی الشافعیؒ | 150ھ | 204ھ |
| رحمۃ الأمۃ فی اختلاف الأئمۃ | صدرالدین ابی عبداللہ: محمد بن عبدالرحمٰن الدمشقی، الشافعی، العثمانیؒ | | 780ھ |
| شرح مختصر الروضہ | سلیمان بن عبدالقوی بن الکریم الطوفی الصرصری، أبوالربیع ،نجم الدینؒ | 657ھ | 716ھ |
| المجموع شرح المہذب | أبوزکریا محیی الدین یحیٰی بن شرف النوویؒ | 631ھ | 1233ھ |
| المہذب | أبواسحاق إبراہیم بن علی بن یوسف الشیرازیؒ | | 476ھ |
| مغنی المحتاج | شمس الدین، محمد بن أحمد الخطیب الشربینی الشافعیؒ | | 977ھ |

## فقہ حنبلی

| | | | |
|---|---|---|---|
| الأحکام السلطانیۃ | ابویعلی محمد بن حسین فراءؒ | 380ھ | 458ھ |
| الطرق الحکمیہ | محمد بن أبی بکر بن أیوب. بن سعد شمس الدین ابن قیم الجوزیۃؒ | 691ھ | 751ھ |
| المغنی | أبومحمد موفق الدین عبداللہ بن أحمد بن محمد بن قدامۃ المقدسی الحنبلی، الشہیر بابن قدامۃ المقدسیؒ | 541ھ | 620ھ |

## اُردو فتاویٰ

| | | | |
|---|---|---|---|
| امداد الفتاویٰ | حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ | 1280ھ | 1362ھ |

## اُصول التفسیر والحدیث والفقہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| الأقوال الأصولیۃ في فروع الفقہ الحنفي | عبیداللہ بن الحسین أبوالحسن الکرخیؒ | 260ھ | 340ھ |
| مقدمہ ابن صلاح | عثمان بن عبدالرحمٰن، أبوعمرو، تقی الدین، المعروف بابن الصلاحؒ | 577ھ | 643ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُصول الفقہ الاسلامی للزحیلی | شیخ وہبہ بن مصطفیٰ زحیلیؒ | 1351ھ | 1436ھ |
| الاحکام فی اُصول الاَحکام | علی بن اَبی علی الثعلبی الآمدیؒ | 551ھ | 631ھ |
| ارشاد الفحول | محمد بن علی بن محمد بن عبداللہ شوکانی یمنیؒ | 1173ھ | 1250ھ |
| المنار في اُصول الفقہ | حافظ الدین اَبوالبرکات عبداللہ بن اَحمد بن محمود النسفیؒ | | 710ھ |
| اُصول البزدوي | فخر الاسلام علي بن محمد البزدوي الحنفیؒ | 400ھ | 482ھ |
| القواعد الفقہیہ وتطبیقاتہا فی المذاہب الاربعۃ | دکتور محمد مصطفیٰ زحیلیؒ | 1941ھ | 676ھ |
| اعلام الموقعین | محمد بن اَبی بکر ابن قیم الجوزیۃؒ | 691ھ | 751ھ |
| الاحکام فی اُصول الاَحکام للآمدی | بوالحسن سید الدین علی بن اَبی علی بن محمد بن سالم الثعلبی الآمدیؒ | 551ھ | 631ھ |
| اُصول الفقہ لابی زہرہ | محمد احمد مصطفیٰ احمد المعروف بابی زہرۃؒ | 1316ھ | 1394ھ |
| الاَجوبۃ الفاضلۃ | اَبوالحسنات محمد عبدالحی بن محمد عبدالحلیم لکھنویؒ | 1264ھ | 1304ھ |
| الاشباہ والنظائر | زین الدین بن إبراہیم بن محمد، المعروف بابن نجیمؒ | 926ھ | 970ھ |
| الاشباہ والنظائر | عبدالرحمٰن بن ابوبکر جلال الدین سیوطیؒ | 849ھ | 911ھ |
| الوَاضح في اَصُولِ الفِقہ | اَبوالوفاء، علی بن عقیل بن محمد بن عقیل البغدادی الظفریؒ | 431ھ | 513ھ |
| نہایۃ السول شرح منہاج الوصول | اَبومحمد، جمال الدین عبدالرحیم بن الحسن بن علی اِسنوی لشافعیؒ | 704ھ | 772ھ |
| اُصول السرخسی | محمد بن اَحمد بن اَبی سہل شمس الأئمۃ السرخسیؒ | | 483ھ |
| الاحکام السلطانیہ للماوردی | اَبوالحسن علی بن محمد بن محمد بن حبیب البصري البغدادی، الشہیر بالماوردیؒ | 364ھ | 450ھ |
| ادب القاضی للماوردی | اَبوالحسن علی بن محمد بن محمد بن حبیب البصری البغدادی، الشہیر بالماوردیؒ | 364ھ | 450ھ |
| اُصول الفقہ | خضری بکؒ | 1872ء | 1927ء |

| | | | |
|---|---|---|---|
| البحر المحیط فی اُصول الفقہ | بدر الدین محمد بن عبداللہ زرکشیؒ | 745ھ | 794ھ |
| تدریب الراوی | عبدالرحمٰن بن ابو بکر جلال الدین سیوطیؒ | 849ھ | 911ھ |
| التقریر والتحبیر | شمس الدین محمد بن محمد المعروف بہ ابن امیر الحاجؒ | 825ھ | 879ھ |
| تاسیس النظر | عبداللہ بن عمر بن عیسیٰ، اَبوزیدؒ | | 430ھ |
| الرسالۃ | اَبوعبداللہ محمد بن اِدریس شافعیؒ | 150ھ | 204ھ |
| شرح فقہ اکبر | علی بن سلطان محمد نور الدین الملا الہروی القاریؒ | | 1014ھ |
| رسم المفتی | ابن عابدین، محمد اَمین بن عمر بن عبدالعزیز عابدینؒ | 1244ھ | 1396ھ |
| معرفۃ علوم الحدیث | اَبوعبداللہ الحاکم محمد بن عبداللہ الضبی النیسا بوری المعروف با بن البیعؒ | 321ھ | 405ھ |
| اَلفیۃ العراقي المسماۃ ب : التبصرۃ والتذکرۃ فی علوم الحدیث | اَبوالفضل زین الدین عبدالرحیم بن الحسین بن عبدالرحمٰن بن اَبی بکر بن اِبراہیم العراقیؒ | 725ھ | 806ھ |
| شرح عقود رسم المفتی | ابن عابدین، محمد اَمین بن عمر بن عبدالعزیز عابدینؒ | 1244ھ | 1306ھ |
| شرح قواعد الاَصول ومعاقد الفصول | اَبوعبداللہ، اَحمد بن عمر بن مساعد الحازمی | | معاصر |
| شرح القواعد الفقہیہ | اَحمد بن الشیخ محمد الزرقاؒ | 1285ھ | 1357ھ |
| التقیید والایضاح شرح مقدمۃ ابن الصلاح | اَبوالفضل زین الدین عبدالرحیم بن الحسین بن عبدالرحمٰن بن اَبی بکر بن اِبراہیم العراقیؒ | 725ھ | 806ھ |
| علم اَصول الفقہ | عبدالوہاب خلافؒ | 1305ھ | 1375ھ |
| عقد الجید | اَحمد بن عبدالرحیم ب"شاہ ولی اللہ دھلویؒ" | 1110ھ | 1176ھ |
| الفروق | شہاب الدین اَحمد بن اِدریس القرافیؒ | | 684ھ |
| الفصول فی الاصول | اَحمد بن علی اَبو بکر الرازی الجصاصؒ | 305ھ | 370ھ |
| الفتوی، نشأتہا وتطورہا | الدکتور شیخ حسین محمد ملاح | | معاصر |
| الفروع لابن المفلح | محمد بن مفلح بن محمد بن مفرجؒ | 708ھ | 763ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قواعد الأحکام فی مصالح الانام | أبو محمد عز الدین عبد العزیز بن عبد السلامؒ الملقب بسلطان العلماء | 577ھ | 660ھ |
| قواعد الفقہ | محمد عمیم الاحسان المجددی البرکتیؒ | 1329ھ | 1395ھ |
| علوم الحدیث ومصطلحہ | صبحی إبراہیم الصالحؒ | 1345ھ | 1407ھ |
| التقریر والتحبیر فی شرح کتاب التحریر | محمد بن محمد بن أمیر الحاج الحلبی الحنفیؒ | 825ھ | 879ھ |
| قواعد فی علوم الحدیث | مولانا ظفر احمد عثمانی تھانویؒ | | 1974ء |
| کشف الاسرار شرح أصول البزدوی | عبد العزیز بن أحمد بن محمد، علاء الدین البخاریؒ | | 730ھ |
| المحصول فی علم الاصول | أبو عبد اللہ محمد بن عمر بن الحسن بن الحسین التیمی الرازی الملقب بفخر الدینؒ | 544ھ | 606ھ |
| المستصفیٰ | محمد بن محمد بن محمد الغزالی الطوسیؒ | 450ھ | 505ھ |
| معرفۃ علوم الحدیث | أبو عبد اللہ الحاکم محمد بن عبد اللہ بن محمد النیسابوری المعروف بابن البیعؒ | 321ھ | 405ھ |
| الابهاج في شرح المنہاج | تقی الدین علی بن عبد الکافی بن علی السبکیؒ | 683ھ | 756ھ |
| المدخل الفقہی العام | مصطفیٰ أحمد الزرقاءؒ | 1322ھ | 1420ھ |
| عقود الجواہر المنیفۃ فی أدلۃ مذہب إمام أبی حنیفۃ | محمد بن محمد بن محمد بن عبد الرزاق الحسینی الزبیدیؒ | 1145ھ | 1205ھ |
| مسلم الثبوت مع فواتح الرحموت | محب اللہ بن عبد الشکور البہاری الہندیؒ | | 1119ھ |
| الموافقات | إبراہیم بن موسیٰ بن محمد الشاطبیؒ | | 790ھ |
| تیسیر التحریر | محمد أمین بن محمود البخاري المعروف بأمیر بادشاہؒ | | 972ھ |
| الجواہر المنیفۃ | لملا حسین بن إسکندر الرومی الحنفیؒ | | 1084ھ |
| التلویح علی التوضیح | سعد الدین مسعود بن عمر التفتازانیؒ | 712ھ | 793ھ |
| الاستصلاح والمصالح المرسلہ | مصطفی أحمد الزرقاءؒ | 1322ھ | 1420ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| المیزان الکبریٰ | عبد الوہاب بن أحمد بن علی الحنفی ؒ | 898ھ | 973ھ |
| الاعتصام | إبراہیم بن موسی بن محمد اللخمی الغرناطي الشہیر بالشاطبی ؒ | | 790ھ |
| الوجیز فی اصول الفقہ الاسلامی | دکتور محمد مصطفیٰ زحیلی ؒ | | 1941ء |
| المنخول للغزالی | أبو حامد محمد بن محمد الغزالی الطوسی ؒ | 450ھ | 505 گ |
| أدب المفتی والمستفتی | أبو عمرو، عثمان بن عبد الرحمٰن، تقی الدین المعروف بابن الصلاح ؒ | 577ھ | 643ھ |
| قواعد الأحکام فی مصالح الأنام | عبد العزیز بن عبد السلام عزالدین الملقب بسلطان العلماء | 577ھ | 660ھ |
| شرح مختصر الروضۃ | سلیمان بن عبد القوي بن الکریم الطوفی الصرصری، أبو الربیع، نجم الدین ؒ | 657ھ | 716ھ |
| مختصر ابن الحاجب | جمال الدین، أبي عمرو: عثمان بن عمر، المعروف: بابن الحاجب، المالکی ؒ | 570ھ | 646ھ |
| احکام الاحکام شرح عمدۃ الأحکام | ابن دقیق العید ؒ | 625ھ | 702ھ |
| منتہی الاصول والامل | جمال الدین، أبي عمرو: عثمان بن عمر، المعروف: بابن الحاجب، المالکی ؒ | 570ھ | 646ھ |
| تقویم الأدلۃ في أصول الفقہ | أبو زید عبد اللہ بن عمر بن عیسی الدّبوسی الحنفی ؒ | | 430ھ |
| اثر الادلۃ المختلف فیہا فی الفقہ الاسلامی | مصطفیٰ دیب البغا الشافعی ؒ | 1938ء | |
| مصادر التشریع فیما لا نص فیہ | عبد الوہاب خلاف ؒ | 1305ھ | 1375ھ |
| الاعتبار | محمد بن موسیٰ بن عثمان ابن حازم، أبو بکر، زین الدین، المعروف بالحازمی ؒ | 548ھ | 585ھ |
| روضۃ الناظر وجنۃ المناظر فی أصول الفقہ | أبو محمد موفق الدین عبد اللہ بن أحمد بن محمد بن قدامہ الحنبلی ؒ | 541ھ | 620ھ |
| ضوابط المصلحہ فی الشریعۃ الاسلامیہ | الدکتور محمد سعید رمضان البوطی ؒ | 1347ھ | 1434ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| البرهان في أصول الفقه | عبد الملك بن عبد الله بن يوسف بن محمد الجويني الملقب ب: إمام الحرمينؒ | 419ھ | 478ھ |
| تخريج الفروع على الأصول | محمود بن أحمد بن محمود بن بختيار، أبو المناقب شهاب الدين الزّنجانيؒ | 573ھ | 656ھ |
| تنقيح الفصول في الأصول | شهاب الدين، أبي العباس: أحمد بن إدريس القرافي، المالكيؒ | | 684ھ |
| المدخل لدراسة الشريعة الاسلامية | عبد الكريم بن زيدان بن بيج العانيؒ | 1917ء | 2014ء |
| تيسير التحرير | محمد أمين بن محمود البخاري المعروف بأمير بادشاهؒ | | 972ھ |
| الفوائد الجنية شرح المواهب السنية | الشيخ محمد ياسين بن عيسى الفاداني المكيؒ | | 1411ھ |
| الاجتهاد في ما لا نص فيه | الطيب خضري السيدؒ | | |
| كتاب التحرير | محمد بن عبد الواحد السيواسي مال الدين المعروف بابن الهمامؒ | 790ھ | 861ھ |
| المدخل في الفقه الاسلامي | محمد مصطفیٰ شلبيؒ | 1328ھ | 1418ھ |
| اُصول قانون | سرجان سامنڈ | | |
| قانون روما | احمد عبد الله مسدوسی | 1905ء | 1968ء |
| القانون الروماني والشريعة الاسلامية | | | |
| شرح التوضيح والتلويح | سعد الدين مسعود بن عمر التفتازانيؒ | 712ھ | 793ھ |
| فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت | عبد العلي بن نظام الدين بن قطب الدين اللكهنويؒ | | 1225ھ |
| القواعد والفوائد الأصولية | علی بن عباس، أبو الحسن، علاء الدين البعليؒ | | 803ھ |
| اثر الاختلاف في القواعد الأصولية في اختلاف الفقهاء | مصطفیٰ سعيد الخنؒ | 1923ء | 2008ء |
| شرح المنار لابن الملك | عبد اللطيف بن عبد العزيز أمين الدين بن فرشتا الحنفي المشهور بابن الملكؒ | | 801ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الانصاف فی التنبیہ علی المعانی والأسباب التی أوجبت الاختلاف | أبومحمد عبداللہ بن محمد بن السید البطلیوسیؒ | 444ھ | 521ھ |
| أثر الحدیث الشریف فی اختلاف الائمۃ الفقہاء | الشیخ محمد محمد عوامۃ | 1358ھ | |
| المیزان الخضریۃ للشعرانی | عبدالوہاب بن أحمد بن علی الحنفیؒ | 898ھ | 973ھ |
| العدۃ في أصول الفقہ | القاضي أبویعلی محمد بن الحسین بن محمد بن خلف ابن الفراءؒ | 380ھ | 458ھ |
| اصول الفقہ الاسلامی | وہبہ بن مصطفیٰ الزحیلیؒ | 1932ء | 2015ء |
| نہایۃ السول شرح منہاج الوصول | الشیخ جمال الدین عبدالرحیم بن الحسن الاسنویؒ | 704ھ | 772ھ |
| أصول الشاشی | نظام الدین أبویعقوب إسحاق بن إبراہیم الخراسانی الشاشیؒ | | 325ھ |
| شرح القواعد الفقہیہ | الشیخ احمد بن الشیخ محمد الزرقاءؒ | 1285ھ | 1357ھ |
| انوار البروق فی الفروق المسمی بالفروق | أحمد بن إدریس بن عبدالرحمٰن، أبوالعباس، شہاب الدین الصنہاجی القرافیؒ | | 684ھ |
| إغاثۃ اللہفان من مصاید الشیطان | محمد بن أبی بکر بن أیوب بن سعد شمس الدین ابن قیم الجوزیۃؒ | 691ھ | 751ھ |
| مصادر التشریع الاسلامی | عبدالوہاب خلافؒ | 1305ھ | 1375ھ |
| منہجیۃ الاجتہاد | مولانا محمد تقی العثمانی | 1362ھ | |
| متن منہاج الوصول إلی علم الأصول | ناصر الدین أبوسعید عبداللہ بن عمر بن محمد الشیرازی البیضاویؒ | | 691ھ |
| حاشیۃ علی جمع الجوامع | عبدالرحمٰن بن جاراللہ المغربی البنانیؒ | | 1198ھ |
| الفتویٰ، نشأتہا وتطورہا | حسین محمد الملاح | | |
| فقہ حنفی کے اُصول وضوابط | حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ | 1280ھ | 1362ھ |

## فقہ عام

| | | | |
|---|---|---|---|
| الاحکام فی تمیز الفتاویٰ عن الأحکام | أبو العباس شہاب الدین أحمد بن إدریس بن عبد الرحمٰن المالکیؒ | | 684ھ |
| الفقہ الاسلامی وأدلتہ | شیخ وہبہ بن مصطفیٰ زحیلیؒ | 1351ھ | 1436ھ |
| حجۃ اللہ البالغۃ | أحمد بن عبد الرحیم المعروف ب: الشاہ ولی اللہ الدہلویؒ | 1110ھ | 1176ھ |
| مصادر الحق فی الفقہ الاسلامی | ڈاکٹر عبد الرزاق سنہوریؒ | 1895ء | 1971ء |
| مجموع الفتاویٰ | أحمد بن عبد الحلیم بن عبد السلام ابن تیمیۃؒ | 661ھ | 728ھ |
| المحلی | علی بن أحمد بن سعید بن حزم الظاہریؒ | 383ھ | 456ھ |

## لغات

| | | | |
|---|---|---|---|
| تاج العروس | محمد بن محمد بن محمد بن عبد الرزاق الحسینی الزبیدی، أبو الفیضؒ | 1145ھ | 1205ھ |
| القاموس المحیط | محمد بن یعقوب بن محمد بن إبراہیم بن عمر، أبو طاہر، مجد الدین الشیرازی الفیروز آبادیؒ | 729ھ | 817ھ |
| دستور العلماء: جامع العلوم فی اصطلاحات الفنون | القاضی عبد النبی بن عبد الرسول الأحمد نکریؒ | | 12ھ |
| لسان العرب | محمد بن مکرم بن علی، أبو الفضل، جمال الدین ابن منظور الأنصاریؒ | 630ھ | 711ھ |
| معجم لغۃ الفقہاء | محمد رواس قلعجیؒ - حامد صادق قنیبی | | |
| المغرب | ناصر بن عبد السید أبی المکارم ابن علی، أبو الفتح، برہان الدین الخوارزمی المطرزیؒ | 538ھ | 610ھ |
| مصباح المنیر | أحمد بن محمد بن علی الفیومی ثم الحمویؒ | | 770ھ |
| النہایۃ فی غریب الحدیث والأثر | مبارک بن محمد بن محمد ابن عبد الکریم ابن الاثیر الشیبانی الجزریؒ | 544ھ | 606ھ |

## سیرت، تاریخ، تراجم

| | | | |
|---|---|---|---|
| المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین | محمد بن حبان بن أحمد بن حبان أبوحاتم، الدارمی، البُستی ؒ | | 354ھ |
| الاعلام لابن الملقن | ابن الملقن سراج الدین أبوحفص عمر بن علی بن أحمد ؒ | 723ھ | 808ھ |
| الانتقاء فی فضائل الثلاثة الأئمة الفقہاء مالک والشافعی وأبی حنیفة | أبوعمر یوسف بن عبداللہ بن محمد بن عبدالبر بن عاصم النمری القرطبی ؒ | 368ھ | 463ھ |
| البدایة والنہایة | اِسماعیل بن عمر بن کثیر الدمشقی، ابن کثیرؒ | 701ھ | 774ھ |
| تاریخ بغداد | أحمد بن علی بن ثابت البغدادی، أبوبکر، المعروف بالخطیب ؒ | 392ھ | 463ھ |
| تذکرة الحفاظ | محمد بن أحمد بن عثمان بن قایماز الذہبی شمس الدین، أبوعبداللہ ؒ | 673ھ | 748ھ |
| تاریخ طبری | محمد بن جریر بن یزید الطبری، أبوجعفرؒ | 224ھ | 310ھ |
| تاریخ المذاہب الفقہیہ | محمد أحمد مصطفی أحمد المعروف بأبی زہرہ ؒ | 1316ھ | 1394ھ |
| تہذیب التہذیب | احمد بن علی بن محمد الکنانی ابن حجر العسقلانی ؒ | 773ھ | 852ھ |
| الخیرات الحسان فی مناقب الامام ابی حنیفہ النعمان | شہاب الدین أحمد بن حجر الہیتمی ؒ | 899ھ | 974ھ |
| تقریب التہذیب | احمد بن علی بن محمد الکنانی ابن حجر العسقلانی ؒ | 773ھ | 852ھ |
| ابوحنیفہ، حیاتہ وعصرہ، آرائہ وفقہہ | محمد ابوزہرہ ؒ | 1898ء | 1974ء |
| مالک، حیاتہ وعصرہ، آرائہ وفقہہ | محمد ابوزہرہ ؒ | 1898ء | 1974ء |
| الشافعی، حیاتہ وعصرہ، آرائہ الفقہیہ | محمد ابوزہرہ ؒ | 1898ء | 1974ء |
| احمد بن حنبل حیاتہ وعصرہ آرائہ الفقہیة | محمد ابوزہرہ ؒ | 1898ء | 1974ء |
| زادالمعاد | ابن قیم الجوزیة محمد بن أبی بکر بن أیوب بن سعد الزرعی الدمشقی ؒ | 691ھ | 751ھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رفع الملام عن الأئمة الأعلام | تقی الدین أبو العباس أحمد بن عبد الحلیم المعروف بابن تیمیة الحرانی الحنبلیؒ | 661ھ | 728ھ |
| سمط النجوم العوالی فی أنباء الأوائل والتوالی | عبد الملک بن حسین بن عبد الملک العصامی المکیؒ | 1049ھ | 1111ھ |
| سیرت النعمان | علامہ شبلی نعمانیؒ | 1857ء | 1914ء |
| فجر الاسلام | احمد امینؒ | 1886ء | 1954ء |
| الطبقات الکبریٰ | محمد بن سعد بن منیع الزہریؒ | 168ھ | 230ھ |
| الفوائد البہیة فی التراجم الحنفیة | محمد عبد الحیّ الأنصاری اللکنویؒ | 1264ھ | 1304ھ |
| کتاب الجرح والتعدیل | أبو محمد عبد الرحمٰن المعروف ابن أبی حاتمؒ | 240ھ | 327ھ |

## متفرقات

| | | | |
|---|---|---|---|
| خطبات بھاولپور | ڈاکٹر محمد حمید اللہؒ | 1908ء | 2002ء |
| اشرف المعمولات | | | |
| مقالاتِ شبلی | علامہ شبلی نعمانیؒ | 1857ء | 1914ء |

## رسائل وجرائد

| | | | |
|---|---|---|---|
| البلاغ، مفتی اعظم نمبر | | | |
| مجلة مجمع الفقه الاسلامی | مجموعة من المؤلفین (منظمة المؤتمر الاسلامی بجدة) | | |

● ● ●